قرابت شروع ہوا۔ اُن کے دو بیٹون مین خلف اکبر محمد اکرام خان کی شادی ہدایت
خان رئیس محمود آباد کی دختر خُرد سے ہوئی جو اپنے خسر کے انتقال کے بعد اُن کی اولاد نہ
ہونے کی وجہ سے مالک ریاست محمود آباد ہوے اور خلف اصغر مظہر علی خان اپنے
والد کے ارتحال کے بعد مالک و جانشین ریاست بلہرہ ہوے جنکا عقد ہدایت اللہ
رئیس محمود آباد کی نواسی یعنے بڑی بیٹی کی لڑکی کے ساتھ ہوا۔ اُنکی وفات کے بعد
اُنکے بیٹے امیر علی خان مالک ریاست آبائی ہوے۔ یہ نواب آصف الدولہ نواب وزیر
اودھ کے ہمراہ جنگ روہیلہ مین شریک ہوے تھے۔ اُنکے دو بیٹے راجہ عباد علیخان اور
راجہ نواب علیخان تھے جو نواب معزالدین خان رئیس لکھنؤ کی بھتیجی کے بطن سے پیدا
ہوے تھے۔ اول الذکر مالک ریاست بلہرہ اور آخرالذکر مالک ریاست محمود آباد ہوے
راجہ عباد علی خان ۱۲۶۹ھ مین پیشگاہ شاہ اودھ سے خلعت فاخرہ سے مخلع اور راجہ
کے خطاب سے مخاطب ہوے اور تعلقہ حضور تحصیل کیا گیا۔ اُنکی شادی نواب
شہامت علیخان خلف نواب معزالدین خان کی ایک بیٹی کے ساتھ ہوئی جنکے بطن
سے راجہ کاظم حسین خان متولد ہوے اور دوسری دختر کی شادی راجہ نواب علی خان
کے ساتھ ہوئی جنکے فرزند راجہ سر محمد امیر حسن خان بہادر کے۔ سی۔ آئی۔ ای والی ریاست
محمود آباد ہین۔ باعتبار رشتہ کے راجہ صاحب محمود آباد اور راجہ کاظم حسین خان تعلقہ
تعلقہ دار بلہرہ حقیقی عمزاد اور خالہ زاد بھائی ہین۔ راجہ عباد علی خان نے اپریل ۱۸۷۱ء
مین انتقال کیا اور راجہ کاظم حسین خان بیس سال کی عمر مین ریاست آبائی پر قابض
ہوے۔ آپ نے ریاست بلہرہ کے انتظامی نقائص کو دور اور اُسکو بار قرض سے
سبکدوش کیا۔ آپ کی مخالفت مین کچھ معاندین نے جعلی مقدمات قائم کیے جس میں
چار برس تک مقدمہ لڑنے کے بعد آپ بخوبی کامیاب اور مخالفین سزایاب ہوے۔
آپ نے گورنمنٹ انگلشیہ کے احکام اور قوانین مجریۂ وقت کے نفاذ کا اور رعایا

اُن کے فضل وکمال کے لحاظ سے امروہہ کا قاضی القضاۃ مقرر کیا اور راجہ
راج کی تلوار جو بعد فتح دہلی سلطان کے قبضہ مین آئی تھی قاضی صاحب کو مرحمت
جو اسوقت تک خاندان بلہرہ مین موجود ہے۔ ان کے فرزند قاضی نصرت اللہ
شیخ نتھن کو سلطان محمد تغلق نے بھر قوم کے استیصال کے لیے ملک اودھ کو بھیجا
راجہ سانڈا بھاری کو اُنھون نے مغلوب کرکے پوری ریاست پر قبضہ کرلیا۔اس
نمایان کے صلہ مین راجہ کا علاقہ سلطان دہلی نے اُنکو عطا کردیا۔ انکی چوتھی پشت
داؤد خان تھے جنکو جلال الدین اکبر شہنشاہ ہند نے نوابی اور خان بہادری کے
سے ممتاز اور افواج شہنشاہی کی سپہ سالاری پر سرفراز فرمایا اُنھین کی نسل
تعلقہ داران بلہرہ پینتے پور محمود آباد و بھٹوا مئو وغیرہ ہین یہ کالنجر کی جنگ مین قلعہ
پھاٹک پر پہونچکر مقتول ہوے۔ اُن کی جانفروشانہ خدمات کے صلہ مین شہنشاہ
اُن کے فرزند محمود خان کو آبائی خطابات اور عہدۂ فوجداری جونپور عطا کیا قصبۂ محمود آباد
ان کا آباد کیا ہوا ہے۔ اُنکے انتقال کے بعد اُن کے جانشین فرزند بازید خان نے
ریاست آبائی کو تین حصون پر منقسم کیا۔ ایک حصہ پر خود قابض رہے اور دو حصہ
اپنے دو بھائیون کو تقسیم کیے۔ شہنشاہ جہانگیر کے پیشگاہ سے اُنکو اُن کی خاندانی
ہت کے لحاظ سے عمدۃ الموالی غضنفر الدولہ امیر الملک نواب بازید خان بہادر
فر جنگ کا خطاب اور ایک تلوار مرحمت ہوئی۔ اُن کے تین بیٹون مین عنایت خان
پر۔ فتح خان صدر اوان پر اور ہدایت خان محمود آباد پر قابض ہوے عنایت خان
پوتے مرحمت خان کو شہنشاہ فرخ سیر کی جانب سے چھ پرگنون کی چودھرایت
ہوئی۔ اُنکے چار بیٹون مین سے دوسرے فرزند محمد امام خان رئیس بلہرہ نے نواب
الدین خان رئیس لکھنؤ کی اُس تاریخی جنگ مین مدد کی جو اُنسے اور راجۂ رام نگر سے مقام
ہماگھاٹ مین واقع ہوئی تھی اُسکے بعد سے نواب موصوف کے خاندان سے سلسلہ

دیہات جنکی مالگزاری سات ہزار پانچ سو روپیہ ہے منجانب گورنمنٹ آپکی خاندانی ریاست
پر اضافہ کیے گئے - آپ راجہ رگھوناتھ سنگھ کے پرپوتے ہین - آپ کے والد رانا شنکر
(سنہ ولادت سنہ ۱۸۳۹ع) اپنے دادا کے بعد وارث ریاست ہوے - اُنکو دربار قیصری
یکم جنوری سنہ ۱۸۷۷ع مین تمغۂ اعزازی اور سنہ ۱۸۸۲ع مین خطاب سی - آئی - ای - اور سنہ ۱۸۹۰
مین خطاب کے سی - آئی - ای عطا ہوا - سنہ ۱۸۸۶ع مین ایک توپ بھی بغرض سلامی
ہوئی - وہ انڈیا کونسل واضع آئین و قوانین کے ممبر تھے اور آنریری مجسٹریٹ و
اسسٹنٹ کلکٹری کے اختیارات بھی حاصل تھے - وہ سنہ ۱۸۹۰ع مین لوکل گورنمنٹ کی
کونسل واضعان قوانین کے ممبر مقرر ہوے تھے - تعلقداران اودھ مین اُنکی ہمدردی
اور دانشمندی مسلمہ تھی - چنانچہ سنہ ۱۸۸۲ع مین انجمن تعلقداران کے وائس پریسیڈنٹ
اور بعدہ لائف پریسیڈنٹ تھے اور قحط سالی سنہ ۱۸۷۷ع مین غربا و مساکین کی فیاضانہ
کی جسکا شکریہ گورنمنٹ کی جانب سے ادا کیا گیا - سنہ ۱۸۹۷ع مین اُنھون نے رحلت
اُنکے بعد آپ مالک ریاست ہوے - آپ اخلاق و عادات مین اپنے والد
قدم بقدم ہین - آپ انگریزی مین بقدر ضرورت اور فارسی ہندی مین کافی مہارت
رکھتے ہین - آپ سنہ ۱۸۹۹ع مین آنریری منصف اور سنہ ۱۹۰۰ع مین آنریری مجسٹریٹ
ہوے - اسوقت اس ریاست مین ڈیڑھ سو مواضع شامل ہین اور آبادی تخمیناً
لاکھ ہے - آپ کے دو لڑکے ہین لال اوماناتھ بخش سنگھ (ولادت ۲۰ - نومبر سنہ ۱۸۸۸ع)
اور کنور شمبھوناتھ بخش سنگھ (ولادت سنہ ۱۸۹۰ع) - سکونت کھجور گانون ضلع راے بریلی -



**محمد کاظم حسین خان** - راجہ - حضرت ابوبکر صدیق خلیفۂ اول سے آپکا سلسلۂ
نسب ملتا ہے - بیان ہے کہ آپ کے مورث اعلیٰ قاضی نصر اللہ خلیفہ بغداد کی طرف
سے سلطان شہاب الدین غوری کے واسطے خلعت لیکر آئے جنھین سلطان

شیوراج سنگھ - رانا - تعلقدار تھلرلی وکھجورگانون - ولادت ۱۸۶۵ء عیسوی بیان
کہ جب راجہ سالباہن والی مونگ پٹن نے راجہ بکرماجیت کو شکست دی توراجہ
جیت نے اپنی دختر کی شادی راجہ سالباہن سے کردی - راجہ سالباہن کی
ین پشت مین راجہ ابھے چند گنگا اشنان کو شیوراج پور ضلع فتحپور مین وارد ہوے اُسی
ن راجہ ارگل فتحپور کی رانی بھی مع لڑکی کے گنگا نہانے کے لیے آئی ہوئی تھی - اُسوقت
ہ دار آلہ آباد نے لڑکی کے چھین لینے کی غرض سے رانی کا محاصرہ کر رکھا تھا -
ارگل راجہ ابھے چند سے امداد کی طالب ہوئی - راجہ نے نہایت جوانمردی سے
ہرن کا مقابلہ کرکے رانی کو بچالیا - اس اعانت اور دلیرانہ کارروائی کو سنکر راجہ ارگل
خوش ہوے اور اُس لڑکی کی شادی راجہ ابھے چند سے کردی اور ریاست جہیز مین
ی - راجہ ابھے چند شیوراج پور مین مقیم ہوے اور قوم بھرون کو نیست ونابود کرکے
علاقون پر قبضہ کرلیا - اُسی وقت سے ریاست بیسواڑہ کی ابتدا شمار کیجاتی ہے
ابھے چند کی دسوین پشت مین راجہ تلوک چند ہوے - اُنکے دو لڑکے تھے - ہرہر دیو
ی چند - چونکہ راجہ تلوک چند سخت بیمار اور زندگی سے مایوس تھے اور اُس حالت مین
ردیو دہلی گئے ہوے تھے اسلیے راجہ تلوک چند نے پرتھی چند کو اپنا جانشین مقرر کردیا -
جب ہرہر دیو واپس آئے تو راجہ تلوک چند کو بقید حیات پایا مگر چونکہ پرتھی چند راجہ مقرر
چکے تھے لہذا راجہ تلوک چند نے ہرہر دیو کو رانائی کا خطاب دیا اُسوقت سے یہ
ب اس خاندان مین چلا آتا ہے یہ خاندان قوم بیس تلوک چندی شاخ سے بھی مشہور ہے
رہردیو کی چودھوین پشت مین رانا رگھوناتھ سنگھ ہوے - اُنھون نے ایام غدر ۱۸۵۷ء
رنمنٹ برطانیہ کی نہایت نمایان خدمت کی اور اپنی خاندانی ریاستون مین جو بیسواڑہ
ام سے مشہور ہے گورنمنٹ کے اقتدار قائم رکھنے مین کامیابی حاصل کی اور
ھاٹ کی تیاری اور حفاظت مین گورنمنٹ کو کافی مدد دی جسکے صلہ مین گیارہ

بھگوان بخش۔ راجہ۔ ولادت یکم ستمبر ۱۸۶۲ء۔ اس خاندان کا اپنا خطاب راو تھا مگر بعد کو راجہ ہوگیا۔ خطاب آخر الذکر کو گورنمنٹ ہند نے موروثی تسلیم کیا ہے۔ آپکا خاندان امٹھیا چھتریون کی دوسری شاخ مین ہے۔ جب ریاست کی تقسیم عمل مین آئی تو رام سنگھ پسر سوم جمدھر سنگھ پوکھرا انصاری پر قابض ہوے۔ اُنکی اولاد مین راو امر سنگھ شجاع الدولہ نواب اودھ کی اُس شکست کے وقت جو اُنکو انگریزون نے دی تھی خود مختار ہو گئے تھے۔ لیکن یہ خود مختاری چند روزہ تھی۔ نواب کی واپسی کے بعد اُنکی ریاست ضبط ہوگئی اور وہ قتل کردئے گئے۔ راو امر سنگھ کے بیٹے مادھو سنگھ نے اپنی ننھیال منکاپور مین پرورش پائی تھی۔ اُنکو رزیڈنٹ لکھنؤ کی سفارش پر لاہی اور ایک اور موضع سرکار اودھ نے عنایت فرمایا۔ مادھو سنگھ نے لاولد انتقال کیا۔ اُسوقت ریاست سخت بدنظمی کی حالت مین تھی۔ چند لوگون کی جانشینی کے بعد راجہ سہج رام بخش مالک ریاست ہوے۔ اُنکے انتقال کے بعد چیف کمشنر لکھنؤ نے اُنکے والد راجہ امراو سنگھ کو وارث قرار دیا۔ آپ راجہ امراو سنگھ کے بیٹے ہین۔ اور ۱۸۷۶ء مین اپنے والد کے جانشین ہوے تھے۔ آپ نے وارڈس انسٹیٹیوشن آگرہ اور نواب گنج ہائی اسکول مین تعلیم پائی ہے۔ آپ کی نابالغی کے زمانہ مین ریاست عرصہ تک کورٹ آف وارڈس کے انتظام مین رہی۔ ۱۸۹۱ء سے آپ نے انتظام ریاست اپنے دست خاص مین لیا ہے۔ آپ کی ریاست مین تئیس مواضع اور کچھ پٹیان شامل ہین۔ اور پچیس ہزار دو سو اسی روپیہ مالگزاری ہے۔ سکونت کونی ضلع ...

---

مولوی سید امجد علی شمس العلما۔ ولادت ۱۸۵۳ء۔ آپکو یکم جنوری ... کو علوم مشرقی مین تبحر ہونے کے امتیاز مین خطاب مذکور عطا ہوا۔ سکونت الٰہ آباد۔

بخش سنگھ ریکوار نے زیر نگرانی کورٹ آف وارڈس بنارس اور لکھنؤ مین تعلیم حاصل
بلکے زیر اہتمام انکا علاقہ مدت تک رہا تھا۔ آپ کو آنریری مجسٹریٹی کے اختیارات
ہین۔ اور آپ کے ایک صاحبزادہ اور جانشین کنور دیبی بخش سنگھ ہین سکونت
ر۔ کھیری۔

کسشن دت سنگھ۔ راجہ مقام اویل۔ ولادت ۱۸۶۱ء۔ آپ ۱۸ اکتوبر
ء مین اپنے والد راجہ اویل کے انتقال کے بعد وارث ہوے۔ یہ خطاب
ی ہے۔ ابتدائً ۱۸۴۹ء مین شاہ اودھ نے اس خاندان کو راجہ کا خطاب
یا تھا اور دسمبر ۱۸۷۷ء مین برٹش گورنمنٹ نے بھی اُسے تسلیم کیا۔ آپ کا تعلق
کے جنوار خاندان سے ہے جسکی اعلیٰ شاخ کے قائم مقام راجہ اچل سنگھ تعلقدار
ین لیکن سابق راجہ اویل راجہ انردھ سنگھ اپنی دولت وثروت اور لیاقت کی
ے کھیری کے جنوارون کے سرغنہ قرار پائے۔ اصل مین یہ خاندان چوہان
توں کا ہے جسنے سولھوین صدی مین راجپوتانہ سے آکر سادات پہانی کی ملازمت
لی تھی سید جمنی خان کے زمانہ مین ۱۵۵۳ء مین یہ جنوار کھیری کے چودھری کردیے گئے
لواس پرگنہ کی تمام اراضیات پر سوائی باندھنے اور وصول کرنے کے حقوق
ا ہوے۔ اُنکے بعد اُنکے جانشینون نے رفتہ رفتہ اپنے مقبوضات کو اور
ی چودھری پرتاب سنگھ اور اُنکے جانشین راے بھان سنگھ نے بہت سے
کو اپنے مقبوضات مین داخل کیا۔ ۱۸۳۹ء مین راے امراو سنگھ خاندان
رغنہ تھے۔ راے انردھ سنگھ مذکور کے دادا راے بخت سنگھ نے اویل
ب نہایت رفیع الشان اور خوشنما مندر تعمیر کرایا۔ راجۂ حال کے ایک صاحبزادہ
شین کنور بلدیو سنگھ ہین۔ سکونت اویل۔ کھیری۔

باپ کے قلعۂ پتھیورا کی مرمت نہین کرائی۔ اُنکے پوتے راجہ بیر سنگھ دیو نے بیرسنگھ پور
آباد کیا مگر اُنکے بیٹے راجہ کرت سنگھ نے وہان بود و باش پسند نہ کی اور قلعۂ پرہٹ
تعمیر کیا جہان اُنکے ورثا اور جانشین اسوقت تک بود و باش رکھتے ہین۔ تقریباً
مین اُنکے پرپوتے راجہ ہری سنگھ نے علم بغاوت بلند کیا جسکی وجہ سے اُنکا قلعہ چھین لیا
اور علاقہ ضبط کر لیا گیا۔ اُنکے جانشین راجہ چندی بخش کو اُنکے اہل برادری نے
اور اُنکے بڑے بھتیجے راجہ دیا شنکر کو اُنکی جگہ پر منتخب اور نامزد کیا۔ راجہ چندی بخش
مین فوت ہوے اور راجہ دیا شنکر نے اپنے مقبوضات کو بہت کچھ ترقی دی و
زمانہ غدر ۱۸۵۷ء مین برٹش گورنمنٹ کی عمدہ خدمت کی۔ اُنھون نے ۱۸۸۶ء
انتقال کیا۔ اُنکے بعد شیو پرشاد سنگھ اُنکے جانشین اور دیکھتیون کے سردار ہوے
اُنھون نے اپنے علاقہ کو وسعت دی۔ ۲۲۔ اپریل ۱۸۹۹ء کو اُنکے انتقال کے
اُنکے بڑے بیٹے اور ولیعہد کنور شیودت سنگھ ریاست پر قابض ہوے اور اُسکا
عمدہ انتظام کیا مگر اٹھتیس برس کی عمر مین ۲۷ ستمبر ۱۹۰۲ء کو اُنھون نے رحلت کی
فی الحال راجہ بشناتھ سنگھ اُنکے جانشین ہین۔ آپ بھی حسن انتظام کے اعتبار سے
سر لابیہ کے مصداق ہین۔ سکونت موضع پرہٹا تحصیل موہان ضلع اُناؤ۔

منیشور بخش سنگھ۔ راجہ مقام ملّانپور۔ ولادت ۱۸۵۰ء۔ اصل مین
خطاب راو تھا مگر ۱۸۶۴ء مین راجہ حال کے زمانۂ نابالغی مین اُنکی جانشینی کے
وقت برٹش گورنمنٹ نے راجہ کے خطاب سے سرفراز کیا۔ آپ کا تعلق ریکوار
سے ہے جو بونڈی کے ریکوارون سے نکلا ہے۔ اس خاندان کے بانی رتن سنگھ
تھے۔ تقریباً ۱۵۸۰ء مین اس خاندان نے ضلع سیتاپور مین وسیع المقدار اراضی حاصل
کی اور آخر کار اپنے علاقہ کو اضلاع کھیری و بہرائچ تک وسعت دی۔

**بشناتھ سنگھ** - راجہ مقام پریندا - ولادت سنہ ۱۸۴۷ع - خطاب مذکور موروثی
جسکو گورنمنٹ نے بھی سنہ ۱۸۷۷ع مین تسلیم کیا تھا - آپ دیکھت راجپوت ہین
پنے تئین اجودھیا کی سورج بنسی نسل مین بیان کرتے ہین - روایت ہے کہ اس
ان کے راجہ درگ بھان اجودھیا سے ترک وطن کرکے گجرات مین جا بسے
ر اُنکے جانشینون نے درگبنسی کے نام سے شہرت پائی - انھین درگبنسیون
سے ایک شخص کلیان ساہ نے راجہ بکرمادت کی اطاعت قبول کی اور تقریباً
برس قبل سنہ عیسوی کے دیکھت کے نام سے موسوم ہوا - اسکے بعد اُسکے
انشینون نے بھی یہی لقب اختیار کیا - بلبھدر دیکھت نے قنوج کے راٹھور راجون
رت کی اور اپنی حسن خدمات کے صلہ مین باندہ مین ایک جاگیر حاصل کی -
پوتے جسونت سنگھ کے چار بیٹے تھے جنمین دوسرے بیٹے اُودے بھان نے
وطن کرکے اودھ مین سکونت اختیار کی اور اُس حصۂ ملک مین آباد ہوے
کو اس خاندان کے نام سے دکھیتیانہ مشہور ہوا - یہان اُنھون نے اپنے تئین
ر کیا - اُنکی چھٹی پشت مین راجہ روناسنگھ تھے جنکے چھ بیٹے تھے - اُنھون نے دکھیتیانہ کو
م کرلیا - دوسرے بیٹے پنّامل نے پٹیورا کو اپنا مستقر قرار دیا یہی راجگان پریندا
ورث اعلیٰ ہین - راجہ پنامل شہنشاہ اکبر کے جنرل محمد امین خان کے ہاتھ سے
ن جنگ مین مارے گئے - اُسکے بعد شیوراج پور کے راجہ چندیل نے ملک
نہ کے الحاق کی تیاریان کین لیکن دکھیتیون نے پنامل کے کمسن بچہ راجہ نربھان
بچا جو اپنی مان کے ساتھ اپنے وطن کو گئے اور فوراً سواحل گنگا پر چندیلون
قابلہ کو بڑھے - بیان ہے کہ صرف ایک مقابلہ ہوا جسکا نتیجہ یہ ہوا کہ راجہ
ن نے راجہ چندیل کی پیشانی پر ایک ایسا تیر دوسار کر دیا جس سے وہ جانبر
- اُسکے بعد نربھان نے قصبۂ اُناؤ مین اقامت اختیار کی اور پھر اپنے

سرسبزی و آبادانی مین کوئی دقیقہ فروگزاشت نہین کیا۔ رعایاے مفرور کی تالیف قلب
کی۔ اُنکے مکانات کی تعمیر مین ہر قسم کی اعانت دی اور دل کھول کر تقاویان بلاسود
دینا شروع کین۔ پختہ کنوئین بکثرت تعمیر کرائے۔ رفتہ رفتہ علاقہ کی حالت نے ترقی کی۔
سالہا سال کی اُفتادہ زمینون مین زراعت کا سبزہ نظر آنے لگا۔ بالآخر جب کاشتکارون
کی حالت قابل اطمینان ہوگئی تو اضافۂ لگان اور ترقی محاصل جو ان تدبیرون کا لازمی
نتیجہ تھا ظہور پذیر ہونے لگا۔ الغرض آپ نے ایسا معقول انتظام کیا کہ چند ہی سال
کے عرصہ مین کل قرضہ ادا ہوگیا۔ اگرچہ آپ نے آمدنی کی ترقی پر رعایا کی بہبودی کو
مقدم رکھا لیکن پھر بھی جو اصلی مقصود تھا وہ حاصل ہوگیا۔ اسوقت رعایا کی حالت
قابل اطمینان ہے اور رعایا مرفہ الحال ہے۔ آپ کو رفاہ عام کے کامون کی طرف
توجہ ہے۔ چنانچہ آپ نے ۱۸۹۴ء مین اپنے مستقر پیاگپور مین ایک اسپتال بنام کراستھویٹ
ہسپتال جسکا افتتاح سر چارلس کراستھویٹ صاحب کے ہاتھون ہوا تھا قائم کیا۔
ڈفرن فنڈ مین ایک معقول رقم چندہ عنایت کی۔ آپ اُسکے لائف ممبر بھی ہین۔
کے صدر مقام مین اکثر عالیشان مندر پختہ سڑکین اور بازار اور متعدد کوٹھیان بنوائی
پیاگپور کے قریب ایک بہت بڑی جھیل واقع ہے جسمین شکار کھیلنے کے لیے اکثر
یوروپین معزز حکام اور ہندوستانی رؤسا تشریف لایا کرتے ہین ریاست کی طرف سے
حسب حیثیت وضرورت خاطر تواضع کیجاتی ہے۔ یہ مقام بی۔ این۔ ڈبلیو ریلوے کا
ایک اسٹیشن پیاگپور کے نام سے قائم ہے۔ گورنمنٹ نے آپ کے حسن انتظام و خوش
کے سبب سے آپ کو ۱۸۹۶ء مین خطاب سی۔ آئی۔ ای۔ کا مرحمت فرمایا اور خطاب
راجگی موروثی قرار پایا۔ اس ریاست مین گدی نشینی کا رواج قدیم سے چلا آتا ہے۔
آپ جنوار چھتری ہین۔ آپکے صرف ایک فرزند ہے۔ سکونت پیاگپور ضلع بہرائچ۔

[...]ن۔ جب سنہ ۱۸۰۱ء کے بعد پرگنہ ترائی انگریزی عملداری مین شامل ہوا اور قوم بنجارہ کی
[تجا]رت گری کا قرار واقعی استیصال ہوگیا تو اس قوم کے اکثر افراد اپنا قدیم مسکن چھوڑ کر اطراف
[و ج]انب مین منتشر ہوسے۔ علاقہ گوجھی گنج جو ریاست پیاگپور مین شامل ہوا وہ بالفعل ملہی پور کے نام
[س]ے مشہور ہے اور اُسمین تئیس مواضع شامل ہین۔ علاقہ کی وسعت کا اندازہ اس سے ہوسکتا ہے
[...]ین ہزار بیگھہ زمین ہمت سنگھ کے عہد مین سیر خود کاشت تھی کیشن پرشاد سنگھ مالک ریاست گنگوال نے
[...]یکونہ کے خاندان سے تھے بوجہ عداوت خاندانی موقع پاکر ہمت سنگھ کو ہلاک کر ڈالا۔
[س]نہ ۱۸۵۰ء تک اس ریاست مین ایک سو چھیاسی خالصہ مواضع شامل تھے۔ اور موضع
[...]پور مع اپنے مضافات کے معافی تھا۔ ہمت سنگھ کی تیسری پشت مین راجہ دلتھمن سنگھ
[...]ے اُنکے چھوٹے بھائی کا نام رنجیت سنگھ تھا۔ راجہ دلتھمن سنگھ لا ولد تھے اسلیے اُنھون
[...]ے راجہ نرپت سنگھ اپنے برادرزادہ کو گود لیا۔ نرپت سنگھ کے عہد مین رگھبر دیال چکلہ دار
[...]ے اس ریاست کو سخت نقصان پہونچایا بلکہ علاقہ کو بالکل ویران و تباہ کر دیا۔ کرنیل
[...]بل مین صاحب کی رپورٹ سے معلوم ہوتا ہے کہ سنہ ۱۸۴۹ء مین اس علاقہ مین بہت سی
[...]ن افتادہ تھی۔ چکلہ دار کے ظلم و زیادتی کی وجہ سے ریاست ایسی زیر بار ہوگئی کہ باوجود
[کو]شش بلیغ راجہ نرپت سنگھ اور اُنکے جانشین پھر سرسبز نہوے۔ اُسی اثنا مین نرپت سنگھ
[...]ے وفات پائی اور اُنکے اکلوتے بیٹے راجہ مہندر بہادر سنگھ مسند نشین ہوے۔ اُنھون
[...]ے صرف چار برس حکومت کے بعد انتقال کیا۔ ریاست ہنوز اُسی عالم زیر باری
[...]نہ مین تھی۔ اُنکے دو بیٹے ہوے۔ راجہ بھوپ اندر بکرم سنگھ اور بھیا اندر پال سنگھ
[را]جہ بھوپ اندر بکرم سنگھ عنفوان شباب مین سنہ ۱۸۸۲ء مین مسند نشین ریاست ہوے
[او]ر نہایت صبر و استقلال کے ساتھ اُن مشکلات کا مقابلہ کیا جو بسبب عرصۂ دراز کی
[زی]ر باری کے لاحق تھین۔ آپ نے عین عالم شباب مین جب طبیعت کا مقتضا عیش
[و آ]رام کی طرف متوجہ کرتا ہے نہایت سادگی اور کفایت شعاری سے کام لیا۔ علاقہ کی

پیدا ہوے شیام سنگھ کی وفات کے بعد موہن سنگھ اکونہ مین رہے اور پریاگ سنگھ اپنے
باپ کے بجاے عہدۂ رسالہ داری پر مامور ہوے اور بصلہ حسن خدمات موروثی و
بسفارش نواب اودھ زمینداری پیاگپور پیشگاہ شاہنشاہ دہلی سے بطور معافی عطا
اور پریاگپور جسکو زمانۂ حال مین پیاگپور کہتے ہین آباد کرکے اُسی مین سکونت اختیار
پریاگ سنگھ سے چھٹی پشت مین فتح سنگھ ہوے۔ فتح سنگھ کی دو اولادین تھین اولاد
ہمت سنگھ اور اولاد اصغر سیتارام سنگھ تھے بڑے بیٹے بعد وفات اپنے والد کے
ریاست ہوے۔ اُنھون نے نواب آصف الدولہ فرمانرواے اودھ
متبنی لڑکے کی شادی مین ایک گرانبہا نذرانہ پیش کرکے نواب کے حضور مین
پیدا کیا اور سنہ ۱۸۰۰ء مین نواب سے چودہ سو چھیاسی موضعون کی سند جسکی جمع ایک
ایک سو ایک روپیہ سے سترہ ہزار آٹھ سو آٹھ روپیہ تک تھی دس سال کے
حاصل کی اور خطاب راجگی بھی پایا۔ اِس سند کے ذریعہ سے جو علاقہ حاصل ہوا
جزو ریاست نانپارہ و چردہ و دھرم پور (جسکو زمانۂ حال مین دھرمانپور کہتے ہین)
ترائی نیپال بھی شامل تھا۔ ہمت سنگھ نے چردہ کے جنگل کو صاف کرکے اپنی ریاست
بہت بڑی ترقی دی سنہ ۱۸۰۶ء مین بعض سوء اتفاقات کی وجہ سے دریان سنگھ مالک
گونجی گنج سخت مصیبت مین مبتلا ہوے اور باہمی منازعت کی وجہ سے اُنکی ریاست
ایک بہت بڑا حصہ اُنکے قبضہ سے نکل گیا اور ریاست نانپارہ و ہمت سنگھ
ریاست پیاگپور و دنیاپت سنگھ پسر سیتارام سنگھ کے مابین منقسم ہوگیا۔ اِس ریاست
وہ حصہ جو گوشۂ شمال و مشرق مین دریاے راپتی و بھکلا ندی کے مابین واقع
کے حصہ مین آیا۔ یہ دنیاپت سنگھ ہمت سنگھ کے بھتیجے تھے اور اُنکا مستقر چردہ
ہمت سنگھ کے عہد مین مقام دھرم پور اور بھولی مین زیادہ تر بنجارے آباد
یہ قوم نہایت سرکش تھی اور ہمت سنگھ کو لگان کے وصول کرنے مین سخت دقتین

**بھوپ اندر بکرم سنگھ - راجہ - سی - آئی - ای - تعلقدار پیاگپور ضلع بہرائچ**

دت ۱۳ جنوری سنہ ۱۸۶۳ء - اس خاندان کے مورث اعلیٰ ارجن برادر حقیقی راجہ جدھشٹر تھے
کا پایہ تخت ہستناپور تھا جسکو شاہان اسلام نے اپنے عہد مین دہلی کے نام سے نامزد کیا -
ن سے اکتالیسوین پشت مین منسکھ دیو ہوے جنکے چھ بیٹے تھے سب سے چھوٹے
ے کا نام بریار ساہ تھا - اُنھون نے سمت ۱۳۲۵ (مطابق سنہ ۱۲۶۸ء) مین اپنے اصلی مسکن
اگڑھ واقع گجرات کو چھوڑ دیا اور سلطان محمد تغلق شاہ دہلی کے دربار مین حاضر ہوے
بعہدہ رسالہ داری سرفراز کیے گئے - اُس زمانہ مین شمالی ہندوستان کے اُس حصہ
ی جواب بہرائچ کے نام سے مشہور ہے قوم برنے اپنی شرارتون سے رعایا کو تنگ
کھا تھا - بادشاہ نے بریار ساہ کو قوم مذکور کی استیصال کے لیے ایک بھاری فوج کا
دار بناکر روانہ کیا - بریار ساہ نے نہایت جرأت وبہادری سے اس مفسد قوم کو مغلوب کیا
اُنکے ظلم وطغیان کی قرار واقعی بیخ کنی کی - بادشاہ اس نمایان کامیابی کی وجہ سے
ت خوش ہوا اور آیندہ قوم سرکش کی فتنہ پردازیون کے دائمی انسداد کے لیے بریار ساہ
ین رہنے کا حکم دیا - بریار ساہ نے حسب فرمان شاہی اسی نواح مین مقام اکونہ
ند کرکے اپنا مستقر معین کیا - اُنکی ساتوین پشت مین مادھو ساہ اور گنیش ساہ تھے
ی مادھو ساہ بلرامپور چلے گئے اور گنیش ساہ یہین رہے - گنیش ساہ کی نوین پشت
چودھری شیام سنگھ ہوے - شیام سنگھ کو دربار دہلی مین مثل اپنے مورث اعلیٰ کے عہدۂ
لہ داری ملا - یہ ہمراہی نواب سعادت علی خان برہان الملک وزیر الممالک صوبہ دار
ہ لکھنؤ مین آئے اور بحکم وزیر الممالک قوم بنجارہ کے رفع فساد کے لیے علاقہ بہرائچ
مینات کیے گئے - اُنھون نے کمال جانفشانی سے قوم مذکور کے فساد کو دور کیا -
شجاعت اور حسن تدبیر سے نواب سعادت علی خان نہایت خوش ہوے - چودھری
سنگھ کی دو بیبیان تھین - زوجہ اولیٰ سے موہن سنگھ اور زوجہ ثانیہ سے پریاگ سنگھ

سپرنٹنڈنٹ ریاست کوٹہ کی حیثیت سے بہت بڑی ناموری حاصل کی - یہ الہ آباد
یونیورسٹی کے فیلو اور عدالتہاے دیوانی مین اصالتاً حاضر ہونے سے مستثنیٰ تھے - آپ
اپنے والد کے انتقال کے بعد مالک ریاست قرار پائے - گورنمنٹ آپ کا بہت بڑا
اعزاز و اکرام کرتی ہے - آپ صوبہ کی قانونی کونسل کے ممبر بھی ہین - حال مین
آپ اعلیٰ حضرت ملک معظم قیصر ہند کی جشن تاجپوشی کی شرکت کے لیے ولایت تشریف
لے گئے تھے - آپ کونسل ریاست جے پور کے بھی ایک معزز رکن ہین - سکونت
پہاسو - ضلع بلند شہر -

**محمد ممتاز علیخان - منشی - خان بہادر** - ۶ - اکتوبر ۱۸۸۴ء کو سات سو
روپیے ماہوار کی تنخواہ پر آپ ڈپٹی کلکٹری درجۂ سوم کے عہدہ پر مامور ہوے - ۲۴ دسمبر
۱۸۸۷ء کو گورنمنٹ نے آپکی خدمات ریاست بلرام کو منتقل کر دین اور ریاست کے اسسٹنٹ
ایجنٹ مقرر ہوے - اس عہدہ کے فرائض آپ نے اس بیدار مغزی اور خوش اسلوبی
کے ساتھ انجام دیے کہ بعد انقضاے مدت معینہ ریاست بلرام پور نے گورنمنٹ سے
آپ کی خدمات کی مزید توسیع کرائی - آپ کی حسن خدمات کے جلدو مین گورنمنٹ نے
یکم جنوری ۱۸۹۴ء کو خان بہادر کے معزز خطاب سے سرفراز فرمایا - آپ نے بحیثیت
اسسٹنٹ ایجنٹ ریاست بلرام پور مین جس لیاقت اور قابلیت اور مستعدی اور
عرق ریزی سے کام کیا ہے وہ ان اقسام و انواع ترقیات سے ظاہر و باہر ہے جو
ریاست کی رعایا و برایا کیحالت مین بیّن طور سے مشاہدہ و معائنہ کیجاتی ہے - فی الحال
آپکی خدمات ریاست بھوپال کو منتقل ہوئی ہین اور وہان آپ معین المہامی کے منصب
جلیل پر منصوب اور مامور ہین - سکونت ضلع راے بریلی

[کے] صلہ مین گورنمنٹ نے یکم جنوری ۱۸۹۸ع کو راے بہادر کا خطاب عطا فرمایا -
[سکو]نت سلیم گڈھ - ضلع گورکھپور -



محمد فیاض علیخان - ممتاز الدولہ - نواب - ولادت ۱۸۵۱ع - یہ خطابات
[موروثی] ہین جو ۹ - ستمبر ۱۸۷۰ع اور ۱۲ - جولائی ۱۸۸۱ع کو عطا ہوے تھے - آپ
[اپنے] والد سر محمد فیض علیخان - کے - سی - ایس - آئی - کے انتقال کے بعد ۱۸۹۴ع
[میں] وارث ریاست ہوے - آپ کا تعلق قدیم اُس خاندان سے ہے جسکے مورث
[اعلی]ٰ تھے جو ۱۱۸۵ع مین ضلع بلند شہر مین آکر آباد ہوے - آخری چوہان راجۂ دہلی
[پرتھی]راج نے اس خاندانکے ایک شخص پرتاب سنگھ کو چندیلون کے مقابلہ مین مدد کے لیے
[طلب] کیا تھا جسکے بعد اس خاندان نے پہاسو مین توطن اختیار کیا - اُنھون نے
[ایک] راجۂ کول کی بیٹی کے ساتھ شادی کی جسکے جہیز مین اُنکو ایک بہت بڑا علاقہ حاصل
[ہوا] نسل گیارھوین پشت مین لال سنگھ تھے جنکو شہنشاہ اکبر کے مزاج مین بہت بڑا رسوخ
[حاص]ل تھا - اسی لحاظ سے شہنشاہ نے اُنکو لال خان کے خطاب سے مخاطب اور
[ممتاز] کیا اُس زمانہ سے یہ شاخ خاندان لال خانی کے نام سے موسوم اور مشہور
[ہوئی] زمانۂ سلطنت اورنگ زیب مین اس خاندان نے مذہب اسلام قبول کرلیا اور
[...]ء مین شاہ عالم نے ناہر علیخان کو بہت بڑا علاقہ عطا کیا - یہ بڑا علاقہ مردان علیخان
[کے پان]چ بیٹون مین تقسیم ہوا جنمین سے مراد علیخان موجودہ نواب پہاسو کے دادا تھے -
[مراد عل]ی خان اور اُنکے بیٹے سر فیض علی خان نے غدر ۱۸۵۷ع مین اعلیٰ درجہ کی
[خیر خواہ]ی اور وفاداری کا اظہار کیا - آخر الذکر افواج جے پور کے کمانڈر انچیف تھے -
[اُنھو]ن نے نہایت قیمتی خدمات انجام دین جسکے صلہ مین اُنکو ایک وسیع الرقبہ اراضی
[معہ خطا]ب خلعت اور مختلف اعزاز عطا ہوے - اُنھون نے وزیر ریاست جے پور اور

کو خطاب راے بہادر عطا ہوا۔ آپ کے پردادا نواب ناظم بنگالہ کے زمرۂ ملازمین
مین تھے اور آپ کے والد ماجد اور جد امجد ایجنٹ گورنر جنرل بنارس کے ملازم ...
۱۸۵۶ء مین آپ جوڈیشل ملازمت مین داخل ہوے اور ۱۸۷۵ء مین اول د...
کے سب جج ہو گئے۔ جنوری ۱۸۷۷ء مین دربار قیصری دہلی کے موقع پر آپ
ایک اعزازی نقرئی تمغہ مرحمت ہوا اور آپکی مدید اور طولانی ملازمت اور خدمات ...
صلہ مین راے بہادر کا خطاب بھی عطا کیا گیا۔ سکونت بنارس۔



راجندر ناتھ۔ چودھری۔ راے بہادر۔ ولادت ۴ ۲۔ اگست ۱۸۶۳ء
آپ بنگالی برہمن ہین۔ عہد سلاطین اسلامیہ مین آپ کے خاندان کو چودھری کا خ...
عطا ہوا تھا۔ بابو جادو ناتھ چودھری آپ کے والد تھے۔ اُنھون نے بہت عزت و ...
کے ساتھ پبلک ورکس ڈپارٹمنٹ مین عرصۂ دراز تک ملازمت کی اور عہدۂ سپروا...
سے پنشن لیکر خانہ نشین ہوے۔ آپکو اُن عمدہ خدمات کے صلہ مین جو آپ نے عام...
بحیثیت اسسٹنٹ سرجن اور خاصکر قحط ۱۸۹۶و۱۸۹۷ء مین انجام دیے خطاب راے ...
یکم جنوری ۱۸۹۸ء کو گورنمنٹ ہند سے بطور ذاتی اعزاز کے عطا ہوا۔ سکونت ہمیر...



سدھیشری پرشاد نرائن سنگھ۔ راے بہادر۔ ولادت ۱۸۶۲ء
آپ اُس بھوئنہار خاندان سے تعلق رکھتے ہین جو پیشتر جین پور ملک بہار مین ...
تھا۔ آپ کے والد بابو امبکا پرشاد نرائن سنگھ کو گورنمنٹ انگلشیہ نے اُنکی عمدہ خ...
کے صلہ مین اسناد مرحمت فرمائے تھے۔ آپ سلیم گڈھ کے رئیس ہین۔ آپکا سلسلہ...
قرابت راجگان ٹمکوہی اور ہتھوا اور بنارس سے ملتا ہے۔ آپ نے جو فیاضی ...
کاشتکارون کے ساتھ ظاہر فرمائی تھی اور قحط ۱۸۹۶و۱۸۹۷ء مین گورنمنٹ کو جو امداد دی...

کلات کے حل کرنے کے متعلق آپ نے انجام دی تھین ۲-جنوری ۱۸۸۸ء کو
اب مذکور بطور ذاتی اعزاز کے عطا ہوا-آپ کا تعلق ایک قدیم برہمن خاندان سے
جو بہت زیادہ عرصہ ہوا کہ پنجاب سے آکر ضلع غازی پور مین آباد ہوا تھا-سکونت
زی پور-



بھوپیندر بہادر سنگھ-راجہ کنتت-ولادت ۱۸۶۳ء-جس سال آپ
اہوے اُسی سال آپ کے والد نے سفر آخرت اختیار کیا-آپ کا نسبی تعلق
ار راجپوتون سے ہے جو قنوج کے راٹھورون کی ایک شاخ ہے-گودن دیو
خاندان کے بانی تھے-بیان ہوتا ہے کہ زمانۂ سابق مین ایک مدت دراز تک
ح مرزاپور واقع جنوب دریاے گنگ کا ملک اس خاندان کے قبضہ مین رہا مگر
کا خاص مستقر بنارس تھا-سنہ ۱۷۵۸ء مین بلونت سنگھ اول راجۂ بنارس نے راجہ
جیت سنگھ کو خارج کردیا مگر سنہ ۱۷۸۱ء مین راجہ چیت سنگھ بنارس کی شکست کے
راجہ گوبند سنگھ خلف راجہ بکرما جیت سنگھ نے اپنا راج پھر حاصل کیا-اُنکے مرنے
بعد اُنکے بھتیجے اور متبنی بیٹے رام غلام سنگھ وارث ہوے جنکے بیٹے راجہ
ل سنگھ تھے-اُنکے جانشین اُنکے بیٹے جگت بہادر سنگھ ہوے اور یہ سنہ ۱۸۵۰ء
دو نابالغ بیٹے چھوڑکر فوت ہوگئے-اُنمین خلف اکبر راجہ راجند ربہادر سنگھ تھے
رث ریاست ہوے لیکن عین عالم شباب مین انتقال کیا-اُنکے انتقال کے
راجۂ حال مسند نشین ہوے-سکونت بجے پور-مرزاپور-



کاشی ناتھ-بسواس-راے بہادر-ولادت اکتوبر سنہ ۱۸۳۰ء-آپ کو
ب ملکۂ معظمہ قیصرہ ہند کی پنجاہ سالہ حکمرانی کی جوبلی کے موقع پر ۱۶-فروری ۱۸۸۷ء

خاندان سے ہے جسکے بانی بلرام سنگھ تھے جنھون نے سترھوین صدی مین عظ
پرگنۂ باشٹا کا علاقہ حاصل کر کے اُسکو اپنا مستقر قرار دیا تھا۔ اُنکے بیٹے رام کرشنا
اور مواضع خرید کر کے اس علاقہ کو بہت بڑی وسعت دی تھی جنمین منجملہ اور اضافون کے
تاجپور بھی تھا۔ اسکے بعد اُنکے بیٹے گڈھا سنگھ نے اس صوبہ پر پہلے برٹش قبضہ
کے وقت نہایت عمدہ خدمات انجام دین اور اُسکے جلدو مین گوپال پور کا بیشتر
علاقہ حاصل کیا۔ اُنکے بیٹے اور جانشین جے راج سنگھ نے عین عالم شباب مین
کیا۔ اُنکے بعد اُنکے بیٹے پرتاب سنگھ وارث ریاست ہوے۔ زمانۂ غدر ۱۸۵۷ع
آپ نہایت نامور خیر خواہ اور فرمانبردار برٹش رہے۔ نواب نجیب آباد باغی سے مقابلہ
جب باغیون نے شیر کوٹ کے چودھریون کو پسپا اور مغلوب کر دیا تو راجہ نے اپنے
ہمسایہ ہندو سردارون کی مدد حاصل کی اور باغیون کو نکالدیا۔ اُنھون نے دشمن
سے بجنور کی محافظت کی اور وہان کا انتظام درست رکھا جسکے صلہ مین علاوہ خط
راجہ کے بہت بڑا علاقہ بھی اُنکو عطا کیا گیا۔ اُنکے بعد اُنکے خلف اکبر راجہ جگت سنگھ
۱۸۷۳ع مین مسند نشین ہوے۔ اُسی سال اُنکو بطور اعزاز ذاتی کے راجہ بہادر
خطاب مرحمت ہوا۔ ۱۱۔ جون ۱۸۸۵ع کو وہ راہی عالم بقا ہوے اور اُنکے بڑے
شیام سنگھ اُنکے جانشین ہوے۔ آپ کو ۷۔ دسمبر ۱۸۸۸ع کو راجہ کا ذاتی خطاب
اور یکم جنوری ۱۸۹۸ع کو یہ خطاب موروثی قرار دیا گیا۔ آپ کو آنریری مجسٹریٹی کے اختیار
بھی حاصل ہین اور زراعت و فلاحت کی ترقی دینے مین آپ کو خاص انہماک ہے
سکونت تاجپور۔ بجنور۔



سالگ رام۔ پنڈت۔ راے بہادر۔ ولادت ۱۱۔ اگست ۱۸۴۷ع
آپ کو محکمۂ ڈاکخانہ کی اُن خدمات کے صلہ مین جو منی آرڈر کے محاصل و مداخل کے

کے خطاب سے مخاطب کیا - اُنکے انتقال کے بعد مدار بخش اُنکے جانشین ہوے
زمانہ مین علاقۂ مذکور کی زراعت و فلاحت کو بہت بڑی ترقی ہوئی اور چودہ ہزار
پینسٹھ ہزار مالگزاری ہوگئی - مدار بخش نے ۱۸۷۰ء مین انتقال کیا - منور علیخان
بیٹے مسند ریاست پر متمکن ہوے - راجہ منور علیخان نے ۱۸۴۷ء مین ایک
فی حادثہ سے رحلت کی - اُسوقت آپ کے والد راجہ جنگ بہادر مرحوم و مغفور
بہی کم عمر تھے - اُنکی نابالغی کے زمانہ مین تعلقۂ نانپارہ بڑی رانی کے انتظام مین رہا -
جنگ بہادر خان ایک بہت بڑے فیاض اور منتظم رئیس تھے اُنکو گورنمنٹ نے
سی - آئی - ای - کا خطاب مرحمت کیا تھا اور آنریری مجسٹریٹی کے اختیارات بھی
تھے - راجہ جنگ بہادر خان نے ۱۹۰۲ء مین انتقال کیا - آپ اُنکے فرزند اور
ہین - آپ کے علاقہ مین تین سو چھبیس مواضع ضلع بہرائچ مین ہین جنکی مالگزاری
لاکھ چھیاسٹھ ہزار نو سو پینتیس روپیہ ہے - سکونت نانپارہ - ضلع بہرائچ -

نروتم سنگھ - راجہ - ولادت ۱۸۳۵ء - یہ خطاب موروثی ہے - آپکا تعلق
چوہان راجپوتون سے ہے جو خاندان پرتاب نیر کی نسل مین ہین - اس
سے آپ پرتھی راج سابق چوہان راجہ دہلی و اجمیر کی اولاد مین اور اُنکے وارث
مین ہین - راجۂ حال کے والد ہیرا سنگھ ۱۸۶۲ء مین مسند نشین ہوے تھے اور
ء مین وفات پائی - اُنکے بعد راجۂ حال مالک ریاست ہوے - آپ کے
بیٹے لال سنگھ ہین - سکونت ایکا - مین پوری -

شیام سنگھ - راجۂ تاج پور - ولادت ۱۸ - جون ۱۸۵۷ء - یہ خطاب ۷ - دسمبر
ء کو بطور ذاتی اعزاز کے آپ کو عطا کیا گیا ہے - آپکا تعلق تگا برہمنون کے

ریاست کے نام سے کمرہ بنوا دیے ہین - چاندماری سکھانے کی غرض سے رفیل ا ر
کارتوسون کی ضرورت تھی - اس ضرورت کو بھی آپنے اُس موقع پر جب سر جیمس ڈگس لاٹ
صاحب و سر جان وڈبرن صاحب اسکول کے معائنہ کے لیے تشریف لے گئے
رفع کر دیا - آپ کا خطاب راجگی موروثی ہے - گورنمنٹ نے خطاب اسٹار آف انڈیا
آپکو ممتاز فرمایا ہے - اس اعزاز کی خوشی مین آپ نے پچیس ہزار روپیہ بطور خیرات
تعلیم اسپتال ڈفرن فنڈ مین مرحمت کیا - آپ انجمن تعلقداران اودھ کے وایس پریزیڈنٹ
ہین - آپ لوکل لیجسلیٹو کونسل کے ممبر بھی ہین اور اسوقت تک یہ اعزاز آپ کو حاصل ہے
باوجود ثروت آپ کا حسن خلق اور انکسار مشہور و معروف ہے - ترقی ریاست کی
حالت یہ ہے کہ جسوقت آپ مسند نشین ریاست ہوے تھے اُسوقت مالگزاری اٹھہتر ہزار
ایکسو اٹھارہ روپیہ تھی اور اسوقت ایک لاکھ تیس ہزار نوسو چونسٹھ روپیہ ہے - سکونت بہرائچ
ضلع بارہ بنکی -



محمد صدیق خان - راجۂ نان پارہ - ولادت ۱۸۷۰ء - یہ خطاب موروثی
ہے - آپ راجۂ مرحوم جنگ بہادر خان - کے - سی - آئی - ای - کے صاحبزادہ ہین
آپ کا تعلق ایک پٹھان خاندان سے ہے جسکے مورث اعلیٰ رسول خان تھے - یہ
پٹھان شاہجہان شہنشاہ دہلی کے عہد مین رسالدار تھے اور بنجارون کو مغلوب کرنے کے
لیے سلون آباد بھیجے گئے تھے جنھون نے شہزادہ بیگم دارا کی جاگیر کو جسکا نام سلون بیگم
تھا تاخت و تاراج کر دیا تھا - اس خدمت کی انجام دہی کے صلہ مین اُنکو نانپارہ عطا
کیا گیا اور وہ بہرائچ کے قلعدار مقرر ہوے - رسول خان کے پوتے محمد خان نے
نانپارہ مین سکونت اختیار کی - ۱۷۶۳ء مین اُنکے جانشین کرم خان تعلقدار نانپارہ
کو جنھین علاقہ مذکور کا بانی سبانی کہنا چاہیے نواب شجاع الدولہ نواب وزیر اودھ نے

**محمد تصدق رسول خان** - راجہ - آنریبل - سی - ایس - آئی - رئیس جہانگیرآباد
بارہ بنکی ملک اودھ - آپ مشہور خاندان شیوخ قدوائی سے ہین - آپ کے مورث
سین خان دہلی مین شہنشاہ جہانگیر کے دربار مین کسی عہدۂ جلیل پر سرفراز تھے -
وے خدمات نمایان متعلقۂ مہم قلعہ چکابوہ علاقہ وخلعت وخطاب راجہ اور بہادری
سرفراز ہوکر اودھ مین تشریف لائے اور جہانگیرآباد کو آباد کیا اُسی وقت سے یہ مقام
ز ریاست ہے - اس ریاست کو قائم ہوے گیارہ پشتین گذری ہین - آپ سنہ ۱۸۸۰ع
اجہ فرزند علیخان کے جانشین اور وارث ریاست ہین - آپ کو قومی معاملات سے کمال
ہے چنانچہ آپ کے بعض پولٹیکل مضامین جنکو آپ نے بنظر خیرخواہی سرکار و بہبود
قومون کے تحریر فرماکر شائع کیا تھا نہایت مفید ثابت ہوے - آپ اکثر رفاہ عام
کامون مین نہایت فیاضی سے چندہ عنایت فرماتے ہین چنانچہ بارہ بنکی کا گھنٹہ گھر
بلی پل جو قیصرہ آنجہانی کی جوبلی کی یادگار مین تعمیر ہوے ہین آپ کی فیاضی کے
ہین - سر چارلس کراسھویٹ صاحب کے عہد حکومت مین جو گرلز اسکول قائم ہوا اُسمین
پ کے چندہ کی معتدبہ رقم شامل ہے - ایام قحط سنہ ۹۷-۱۸۹۶ع مین جو فیاضی ظہور
دئی اور اُس سے جو فوائد عام رعایا و کاشتکاران و ملازمین کو پہونچے وہ ہرگز قلم انداز
ہو سکتے - آپ نے صرف بقایا لگان ہی معاف نہین کی بلکہ زرتقاوی کے علاوہ
دہ رعایا کو نقدی اور سرمائی پارچہ بھی تقسیم فرمایا - علاوہ اسکے ایک محتاج خانہ مستقر ریاست
موم اہل اسلام وہنود کے واسطے جاری کردیا - چنانچہ سر انٹونی مکڈانل صاحب نے
فاع خیر کو بچشم خود ملاحظہ فرماکر سرکاری رپورٹ کے ذریعہ سے اُسکا اعلان کیا اور
و کلمات تحسین و آفرین سے یاد فرمایا ہے - ڈفرن فنڈ مین بھی آپ نے ایک
بہ رقم عنایت کی ہے - تعلیم کی جانب آپ کو خاص دلچسپی ہے چنانچہ کالون اسکول
لاوہ عطیۂ چندۂ شایان ریاست آبنوشی کے لیے کنوین تعمیر کروا دیے اور خاص

وبندوبست کے کمشنر ہوگئے - اور ریاست ورعایا دونون کی بہبود و فلاح کے وا
عام زمینون پر مناسب لگان مقرر کیا - سنہ ۱۸۷۶ء مین سر سالار جنگ نے آپکو اپنا سکریٹری
مال مقرر کیا - اور آپ پر پورا اطمینان و بھروسہ رکھا - سر سالار جنگ آپکی نکتہ سنجی اور
راے کے نہایت مداح تھے - سنہ ۱۸۸۴ء مین آپ فنانشل اور پولٹیکل سکرٹری
جسکو آپنے نہایت اعلیٰ قابلیت سے انجام دیا - آپکو ہز ہائنس نظام نے محسن الدو
منیر نواز جنگ کا خطاب عطا فرمایا اور اٹھائیس سو روپیہ تنخواہ کر دی - گورنمنٹ نظام
معدنیات کے مشہور مقدمہ مین آپکو انگلستان روانہ کیا جہان آپنے لندن کی اسپشل کم
روبرو ایسی قابلانہ پیروی کی جس سے حضور نظام اس انتخاب سے بے انتہا محظو
آپنے انگلستان مین مشاہیر کی ملاقات کی - مسٹر گلیڈاسٹون مرحوم سابق وزیر اعظم آ
ملکر نہایت خوش ہوے - آپ نے سنہ ۱۸۹۳ء مین اپنے عہدہ سے سبکدوشی حا
اور حیدرآباد کو خیرباد کہا - واپسی پر آپنے بجاے اٹاوہ کے علیگڈھ مین سکونت اختیا
اور سر سید کے ہمراہ علیگڈھ کالج اور اُسکے مقاصد کی تکمیل مین مصروف ہو
جب آپ تحصیلدار اٹاوہ تھے اُسوقت سر سید سے ملاقات ہوئی - جب سر سید نے تہذیب
جاری کیا تو آپنے نہایت عالمانہ مذہبی - اخلاقی - اور تمدنی مضامین تحریر کیے جنکا
اثر ہوا اور جنھون نے اُردو زبان مین ایک نئی روح پھونکی - آپنے علیگڈھ کالج کو ہر
قدر مدد دی ہے - حضور نظام عالی مقام کالج کو جو دوامی امداد دیتے ہین وہ آپ
کوششون کا نتیجہ ہے - سنہ ۱۸۹۳ء مین آپ محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کے پریسیڈنٹ منتخب
فی الحال آپ محمڈن کالج علی گڈھ کے آنریری سکرٹری ہین - اور نہایت جوش و
کے ساتھ اپنی زندگی کو مسلمانون کی فلاح و بہبود کے کامون مین صرف کر رہے ہین
صاحب تصانیف ہونیکے علاوہ ایک زبردست مقرر بھی ہین - سکونت علی گڈھ -

ب کی راے کے مویّد ہین۔ مسٹر جسٹس امیر علی نے بھی آپکی بہت زبردست تائید
ہے آپ کے بھائی الہ آباد مین بیرسٹری کرتے ہین۔

مہدی علیخان۔ سید مولوی۔ نواب محسن الملک محسن الدولہ منیر نواز جنگ بہادر
۹۔ دسمبر ۱۸۳۷ء کو پیدا ہوے۔ آپکے والد ماجد کا سلسلۂ نسب بارہہ کے مشہور
ت اور مان کا سلسلہ شیخ پور ضلع فرخ آباد کے خاندان عباسیہ سے ملتا ہے۔
، عربی و فارسی کی ابتدائی تعلیم مکان پر حاصل کی اور مولوی محمد عنایت حسین ساکن
علوم کی تکمیل کی۔ آخرالذکر بزرگ مشرقی علوم کے عالم متبحر اور دینیات کے فاضل اجل
اُسی زمانہ مین آپ چند امور خانگی کی وجہ سے تلاش معاش کے لیے مجبور ہوے چنانچہ
ب کو کلکٹری اٹاوہ مین دس روپیہ ماہوار کی محرری ملی اس معمولی جگہ پر آپکے شریفانہ
سے مسٹر ایلین ہیوم صاحب کلکٹر اٹاوہ بہت خوش ہوے اور اُنھون نے ۱۸۵۷ء
ملواہلمد مقرر کیا۔ غدر کے پر آشوب زمانہ مین آپ اور آپ کا تمام خاندان گورنمنٹ
ی کا دم بھرتا رہا۔ تسلط اور امن وامان کے بعد مسٹر موصوف نے آپکو عہدۂ
ی پر مامور کیا۔ سنہ ۱۸۶۱ء مین آپ تحصیلدار ہو گئے اور اپنی انتظامی اور قانونی
ن کا ثبوت دیا۔ آپ نے مال و فوجداری کے متعلق اردو زبان مین نہایت اعلیٰ
کے رسالے تصنیف کیے اور ۱۸۶۳ء مین امتحان مقابلہ پاس کیا اور کامیابی
ن کی۔ سنہ ۱۸۶۷ء مین آپ مرزاپور کے ڈپٹی کلکٹر ہوے اور اسی اثنا مین ریاست
ں کی سپرنٹنڈنٹی اور راج بڑہر کے کورٹ آف وارڈز کی منیجری بھی کرتے رہے۔
ء مین ہندوستان کے مشہور مدبر سر سالار جنگ مرحوم نے آپ کے صفات
ب کو حیدرآباد مین طلب فرمایا۔ اور عہدۂ انسپکٹر جنرلی مال مفوض کیا۔
آپ کو اپنے مدبرانہ صفات کے اظہار کا پورا پورا موقع ملا۔ بہت جلد آپ محکمہ پیمائش

واقعہ تھا لیکن ضرورت واحتیاج وقت کا لحاظ کرکے اُنھون نے کونسل منعقد کی
یہ سب سے پہلا اجلاس تھا جس مین ایک عورت کے قانونی امتحان پاس کرنے
ارادہ پر غور کیا گیا - کونسل نے بہت بڑے غور وخوض کے بعد آپ کو بی سی - ای
امتحان مین شریک ہونے کی اجازت دی - جسکو آپ نے بہت اعزاز کے ساتھ پاس
کیا - اُسکے بعد آپنے چمبرس مین کام کرکے عملی طور پر قانون سے واقفیت پیدا کی
ہندوستان پر مس سہراب جی کو لوگون نے راے دی کہ آپ بمبئی یونیورسٹی کے
بی کی ڈگری بھی لے لیجیے جس سے آپ کو ہائی کورٹ مین وکالت کا استحقاق حاصل
ہو جائیگا چنانچہ آپنے ایل ایل بی کی ڈگری بھی اعزاز کے ساتھ حاصل کی - اُسکے بعد
یہ سوال پیدا ہوا کہ آیا کوئی عورت عدالتون مین بحیثیت وکیل کے کام کرسکتی ہے
آخر مین مس سہراب جی کو احاطہ بمبئی کی بعض دیسی ریاستونکی عدالتون مین وکالت
کی اجازت ملی - آپ سشن جج پونا کے اجلاس مین ایک خون کے مقدمہ مین وکیل
جس مین آپکے موکل نے رہائی پائی اور جج نے آپکی لیاقت اور قابلیت کی بہت
بڑی تعریف کی - چونکہ آپکا خیال تھا کہ شمالی ہندوستان مین پردہ کی پابندی کی سختی
سے آپکے خدمات کی زیادہ ضرورت ہے اسلیے ہائی کورٹ ممالک مغربی و شمالی
امتحان وکالت مین شریک ہونے کی درخواست کی - لیکن جب آپنے اُسکو معہ
امتحان اُردو کے پاس کرلیا تو جو بمبئی مین دقت پیش آئی تھی وہی یہان بھی حائل ہو
اور آپکا نام ہائی کورٹ کے وکلا مین نہ درج ہوا - اگرچہ آپنے اکثر پردہ نشین خواتین
اُنکے مقدمات و معاملات مین قابل قدر مشورہ دیا ہے مگر جبتک سرکاری طور
اجازت نہ ملے آپ کسی طرح حسب دلخواہ اُن کو فائدہ نہین پہونچا سکتین - فی الحال
آپ انگلستان مین ہین جہان آپنے پردہ نشین لیڈیونکی امداد کے لیے ایک تجویز
پیش کی ہے - سلطنت برطانیہ کے بڑے بڑے اخبارات - اور موجودہ اور

...ب دلخواہ نتیجہ پیدا ہوا۔مغربی و شمالی و اودھ کی لوکل سیلف گورنمنٹ کی توسیع کے
...ن مباحثے و مشورت کی غرض سے جو کمیٹی مقرر ہوتی تھی اُسمین بھی گورنمنٹ نے
...و ایک ممبر قرار دیا تھا۔ آپکے بڑے بیٹے کنور جوالا پرشاد۔بی۔اے۔ان اضلاع مین
...ٹ و شِشن جج کے عہدہ پر ممتاز تھے مگر اُنکی عمر نے وفا نہ کی اب اُن کے فرزند
...ر جگدیش پرشاد۔بی۔اے نے اسی سال سول سروس کا امتحان پاس کیا
...ور اس صوبہ مین وہ اول شخص ہین جو اس درجہ کو پہونچے ہین آپ کے منجھلے یعنی
...رے بیٹے کنور پرمانند رائے بہادر رائے بریلی کے سب جج ہین۔آپ کے تیسرے
...نور بنارسی داس ایم۔اے۔ہین جو درس و تدریس کے مقابلہ مین دنیوی تعلقات
...ت کی نگاہ سے دیکھتے ہین۔سکونت مراد آباد۔



**کارنیلیا سہراب جی مِس**۔آپ فرقۂ اناث مین بمبئی یونیورسٹی کی اول گریجوئیٹ
...آپ دکن کالج مین بہت ممتاز و نامور طالبعلم تھین جہان آپنے انگریزی علم ادب
...ظائف و انعامات کے علاوہ ہویلاک اور ہانگ کے انعامات بھی حاصل
...تھے۔آپنے آرٹس کورس کے جملہ امتحانات اول درجہ کے اعزاز کے ساتھ پاس
...درجہ یافتہ ہونے کے بعد آپ گجرات آرٹس کالج کی فیلو مقرر ہوئین۔جہان آپنے
...ی علم ادب اور علم منطق پر نہایت کامیابی سے لکچر دیے۔جب گجرات کالج کے
...ی علم ادب کے پروفیسر نے رخصت لی تو آپ اُسکی قائمقام مقرر ہوئین چونکہ
...بہت سے ایسے واقعات اور حالات سُنے تھے جنسے پردہ نشین عورات اپنے حقوق کو
...ی نہین کر سکتی تھین اسلیے آپکی توجہ قانون کی جانب مائل ہوئی اور انگلستان
...کر آپ سومرولی کالج مین داخل ہوئین۔اکسفرڈ یونیورسٹی کے کہنہ خیال لوگون
...نے اُس ارادہ پر کسیقدر استعجاب اور حیرت ہوئی کیونکہ یونیورسٹی مذکور مین یہ پہلا

تعلیمی معاملات سے آپ کو خاص دلچسپی ہے۔ آگرہ کالج آپ ہی کے فیض اثر سے ٹوٹ
ٹوٹنے بچا۔ بریلی کالج کو بھی آپ کی ذات سے خاص فائدہ پہونچا۔ علی گڈھ کالج او
علی گڈھ سائنٹفک سوسائٹی کی بنیادین بھی آپ ہی کی شرکت اور اعانت سے قا
ہوئی ہین۔ سر سید احمد مرحوم آپ کو اپنا بھائی اور دوست اور مشیر سمجھتے تھے اور کالج
سوسائٹی کے متعلق تمام اہم معاملات مین آپ سے مشورہ لیتے تھے جسکا سید صا
مرحوم نے شکرگزاری کے ساتھ ہر عام وخاص موقع پر اظہار کیا ہے۔ آپ الٰہ آ
اور کلکتہ یونیورسٹی کے فیلو ہین۔ آپ سنسکرت ٹکسٹ بک سوسائٹی لندن کے ممبر
تھے۔ رائل ایشیاٹک سوسائٹی برطانیہ اعظم وآئرلینڈ نے آپ کو اپنا ممبر مقرر کیا۔
صوبجات مین تعلیم نسوان کو جو ترقی ہوئی ہے اُسکا ایک بہت بڑا حصہ آپ ہی ک
دلچسپی کا نتیجہ ہے۔ آپ کو ہمیشہ سے تمدنی معاملات کی اصلاح اور درستی کا خیال ہ
مذہبی امور مین آپ کے خیالات راسخ الاعتقاد ہندوٴن کی طرح محدود نہین ہین بلک
آپ کا مقولہ یہ ہے کہ جسطرح انسان کا فرض ہے کہ اپنی عاقبت سنوارے اُسی
اپنی دنیا بھی درست کرے اور دنیا والون کے کام آئے۔ حال مین اپنے اپنے والد
برندابن مرحوم کی یادگار مین ایک ویدک آشرم آگرہ مین قائم کیا ہے جسکا مقصود یہ ہے
کہ اسمین قوم برہمن خصوصاً اور دوسری قومین عموماً قیام کرین اور مذہبی تعلیم اور
سنسکرت حاصل کرین۔ اس کام کے لیے آپ نے ایک لاکھ بیس ہزار روپیہ
قیمتی جائداد اور پرامیسری نوٹ وقف کیے مین ویدک آشرم کے افتتاح کی رسم
ہز آنر لفٹنٹ گورنر صوبجات متحدہ نے اپنے دست مبارک سے ادا کی تھی۔ راجا ص
کو تعلیمی اور مذہبی معاملات مین بہت بڑی دلچسپی ہے پولیٹکل معاملات مین بھی آپ کی
راے نہایت صائب اور وقیع ہوتی ہے سنہ ۱۸۶۶ء مین مسودہ ترمیم قانون طلا
نو عیسائیان ہند کے خلاف جو جلسہ ہوا تھا اُس مین آپ کی تحریک اور تجویز سے

انہ مین کاسگنج کے باغیون کے ہاتھ سے اُسوقت مقتول ہوے جب وہ گجلہ
اٹ اور کاسگنج کی حفاظت مین مصروف تھے - اس جانبازی کے صلہ مین گورنمنٹ
ے چوبے گھنشیام داس کی بیوہ کو پانچہزار روپیہ نقد عطا فرمایا اور سو روپیہ ماہوار کا
لیفہ اُنکی حیات تک مقرر ہوا اور اُنکے بعد تا شادی یہ وظیفہ اُنکی دختر کے لیے جاری
- اپنے برادر مکرم چوبے گھنشیام داس کی طرح راجہ جے کشن داس نے بھی
م غدر مین نمایان خدمات انجام دی ہین اور سرکاری کاغذات اور مراسلات
ن وقتاً فوقتاً اُنکا اعتراف ہوا ہے - اورنھین خدمات اور خیرخواہی کے صلہ مین آپکو
جہ کا خطاب اور دس ہزار روپیہ جمع کا ایک علاقہ مرحمت ہوا - راجگی کی سند مین
ن آپ کی اُس کمال شجاعت و دلاوری و حزم و ہوشیاری کی تعریف کی گئی ہے جو
پ نے علی گدھ کی حفاظت مین ظاہر کی تھی - سنہ ۱۸۶۰ء مین آپ کو بہادر کا خطاب
ر پانچہزار روپیہ کا ایک خلعت اور عطا ہوا اور آپ کی حیات تک آپکے علاقہ کی
نصف اور آپ کے وارثون کے لیے چہارم قرار دی گئی - سنہ ۱۸۶۰ء مین آپ کو
ی - ایس - آئی کا خطاب عنایت ہوا اور سنہ ۱۸۶۷ء مین میوٹنی میڈل عطا ہوا - سنہ ۱۸۷۰ء
ن لفٹنٹ گورنر بہادر نے بر سر دربار فرمایا کہ آپ گورنمنٹ کے مسلم خیرخواہ ہین اور
ن انگریزون کو چاہیے کہ آپ کو اپنا دوست تصور کرین - اسی اسپیچ مین ہز آنر نے
ن خدمات کا اعتراف و اظہار کیا ہے جو آپ نے ترقی تعلیم کے متعلق کی ہین جب
سنہ ۱۸۷۷ء مین دہلی مین دربار قیصری ہوا تو آپ کو قیصری تمغہ مرحمت ہوا آپ ابتداً - ۲۱ -
ح سنہ ۱۸۴۶ء کو ایام نابالغی مین خزانچی کلکٹری ضلع مرادآباد نامزد ہوے اور ۹ -
ح سنہ ۱۸۵۵ء سے ہاتھرس کی تحصیلداری پر مامور ہوے اور زمانہ تحصیلداری
مین آپ کو اختیارات جنٹ مجسٹریٹی عطا ہوے - پھر رفتہ رفتہ آپ اول درجہ کی
ی کلکٹری پر فائز ہوے اور تقریباً ۲۵ سال کی ملازمت کے بعد پنشن حاصل کی

زیراہتمام پورا کیا۔ آپ نے سیتاپور اسکول۔ بنارس کالج۔ اور کیننگ کالج لکھنؤ
تعلیم پائی ہے۔ سرہنری ڈیوس سابق چیف کمشنر اودھ کی تحریک وتجویز سے گورنمنٹ
نے ۵۔ مئی سنہ ۱۸۷۱ع کو امیر الدولہ سعید الملک ممتاز جنگ کا خطاب عنایت کیا
سنہ ۱۸۷۱ع مین انڈین برٹش الیسوسی ایشن (انجمن تعلقداران اودھ) کے وائس پریزیڈنٹ
منتخب ہوے اور اُسکے بعد اس زبردست جماعت کے پریسیڈنٹ رہے۔ گورنمنٹ
برطانیہ نے آپکے آبائی خطاب راجگی کو ۴ دسمبر سنہ ۱۸۷۷ع کو موروثی تسلیم کیا۔ لارڈ
صاحب کے زمانہ مین جب لکھنؤ مین بہت بڑا دربار ہوا تھا تو اُسمین آپ کو اعزاز
عطا ہوئی۔ اور ۲۴ مئی سنہ ۱۸۸۳ع کو آپ۔ کے۔ سی۔ آئی۔ ای کے خطاب سے ممتاز
ہوے اور ۵۔ مارچ سنہ ۱۸۸۴ع کو خان بہادر کا خطاب موروثی تسلیم کیا گیا۔ آپ آنریری
مجسٹریٹ ہین اور اسسٹنٹ کلکٹری کے اختیارات بھی آپ کو حاصل ہین آپ اور راجہ
کاظم حسین خان تعلقہ دار بھتیجے پور وبلہرہ حقیقی خالہ زاد اور عمزاد بھائی ہین۔ آپ اس خاندان
کی بڑی شاخ کے بزرگ خاندان ہین آپ کے فرزند اکبر صاحبزادہ علی محمد خان ہیں جو
سنہ ۱۸۸۱ع مین پیدا ہوے۔ سکونت۔ محمود آباد ضلع سیتاپور۔



جے کشن داس۔ راجہ۔ بہادر۔ سی۔ ایس۔ آئی۔ ولادت ۲۴۔ نومبر
سنہ ۱۸۳۲ع آپ چترویدی برہمن ہین سلطان علاؤالدین غوری کے عہد مین جد
آپکے بزرگواروں نے متھرا کے قاضی کو مار ڈالا تھا اسلیے وہان سے ضلع اٹاوہ
زان بعد بٹیسر ضلع آگرہ مین سکونت اختیار کی آپ چوبے برندابن داس مرحوم کے
منجھلے بیٹے ہین جو ضلع مراد آباد مین ایک نامی و معزز رئیس تھے اور جنکی عالی
اولوالعزمی اور سخاوت وعزت اہل اسلام وہنود وحکام انگریزی مین ضرب المثل تھی
آپکے بڑے بھائی چوبے گھنشیام داس برٹش عملداری مین تحصیلدار تھے جو غدر کے

محمد امیر حسن خان - راجہ - سر - کے - سی - آئی - ای - امین الحرم نصیر الملک

ب الشعرا - امیر الدولہ - سعید الملک - ممتاز جنگ بہادر زائر راجۂ محمود آباد - ولادت سنہ ۱۸۴۹ء
ب اپنے والد راجہ نواب علی خان کے انتقال کے بعد سنہ ۱۸۵۸ء مین مسند نشین ہوے
نسباً شیخ صدیقی ہین مگر کسی بزرگ کے خان کے لقب سے ملقب ہونے کے سبب
یہ خاندان خانزادہ کے نام سے مشہور ہوگیا - آپ کے مورث اعلیٰ شیخ نتھو یا نتھن
سنہ ۱۲۰ھ مین بھر قوم کی تادیب کے لیے دربار دہلی مین ملازم ہوے اور اپنے کارہاے
ن کے صلہ مین فتحپور کے قریب ایک بڑا علاقہ حاصل کیا - اُنکی چوتھی پشت مین
د خان فوج شہنشاہ دہلی کے جنرل تھے جو نواب کے خطاب سے سرفراز کیے گئے
اُنکے فرزند نواب محمود خان نے سنہ ۱۶۷۷ء مین قصبۂ محمود آباد کی بنیاد ڈالی - یہ دربار
ی کی جانب سے جونپور کے عہدۂ فوجداری پر بھی مامور تھے اُنکے جانشین نواب
ام خان نے اپنے تمام علاقہ کو اپنے دو بیٹون پر منقسم کر دیا خلف اکبر نواب محمد اکرام خان
آباد مین رہے اور خلف اصغر مظہر علی خان بلہرہ مین آباد ہوے آخر الذکر [illegible]
ہرہ کے راجاؤن کے مورث اعلیٰ تھے - محمد اکرام خان کے دونون بیٹے سرفراز علی
اور مصاحب علی خان نے لاولد انتقال کیا - مصاحب علی خان کی بیوہ رانی سنہ ۱۸۱۹ء
ریاست محمود آباد پر قابض ہوئین جنھون نے بلہرہ کی شاخ مین سے اپنے چچازاد بھائی
علی کو متبنی کر کے سنہ ۱۸۳۸ء مین انتقال کیا - راجہ نواب علی خان ایک مشہور عالم
متاز شاعر تھے جنکی نسبت سلیمن صاحب لکھتے ہین کہ یہ ایک قوی الجثہ اور عمدہ منتظم
ہین ۱۸۴۸ انکو سنہ ۱۸۵۰ء مین راجہ کا خطاب اور سنہ ۱۸۵۲ء مین مقیم الدولہ قائم جنگ بہادر
اب دربار اودھ سے عطا ہوا تھا انکے زمانہ مین رقبۂ ریاست کو بہت زیادہ وسعت
- اُنھون نے سنہ ۱۸۵۸ء مین انتقال کیا اور اپنے اکلوتے صاحبزادہ راجۂ جلال
اپنے اعقاب مین چھوڑا آپنے سنہ ۱۸۶۷ء تک اپنا زمانۂ نابالغی کورٹ آف وارڈس کے

مرصع عنایت ہوا اور ۲۱ جولائی سنہ ۱۸۹۱ء کو گورنمنٹ نے لقب مہاراجہ بہادر اجود
تسلیم فرمایا۔ سنہ ۱۸۹۵ء مین آپ کو خطاب کے۔سی۔آئی۔ای۔مرحمت ہوا اور سنہ
مین بہ تقریب جشن جوبلی حاضری عدالت سے اور سنہ ۱۹۰۰ء مین قانون اسلحہ کے
اثر سے مع اپنے کثیر التعداد ملازمین کے مستثنیٰ ہوے۔ آپ ویسرائے کی لیجسلیٹو
اور صوبجات ہذا کی لیجسلیٹو کونسل کے کئی بار ممبر رہ چکے ہین جو آپ کی روشند
ہر دلعزیزی پر دلالت کرتا ہے۔ قانون کورٹ آف وارڈز تعلقداران کی ضرورت
بموجب پاس کرانے اور قانون علاقہ جات محفوظہ کے اجرا مین آپکی سعی اور کوشش
نہایت مشکور ہوئی۔ رفاہ عام کے کامون سے آپ کو جو دلچسپی ہے وہ آپ
اُن بیش بہا چندون سے ظاہر ہے جو آپ نے وقتاً فوقتاً دیے ہین کوئینٹن میموریل
ڈفرن فنڈ۔ اور صدہا تعلیمی اور خیراتی کامون مین آپکا نام نامی نہایت ممتاز اور مشہور
آپ مذہب کے صرف پابند ہی نہین ہین بلکہ مذہبی خیرات مین بھی آپ کی فیاضی کا حد
بڑھا ہوا ہے۔ چنانچہ آپنے کارہاے خیر کے لیے ساٹھ ہزار روپیہ سالانہ کی نکاسی ایک
وسیع جائداد وقف کردی ہے جو ہزارون بندگان خدا کے آذوقہ کا ذریعہ ہے۔
تعمیرات کا آپ کو خاص شوق ہے۔ چنانچہ خاص اجودھیا مین آپ کی بنوائی ہوئی
کئی نادر عمارتین موجود ہین۔ آپکی دو شادیان ہوئین اول مہاراجہ سر مانسنگھ قائم جنگ نے
اپنے زمانہ مین کی تھی۔ دوسری آپ نے خود بمقام بھاگلپور ایک بڑے خاندان
کی اور اُنھین کے نام آپ نے بوجہ نہونے کسی اولاد کے وصیت نامہ باختیار
حسب شرائط ایکٹ تعلقداری تحریر کردیا ہے۔ سکونت اجودھیا۔



نیارپور کے گرک بنسی تعلقدار کی بغاوت رفع کرنے مین اُنھون نے جو دلیری اور
ت ظاہر کی اُسکی قدردانی ہین وہ قائم جنگ کے خطاب سے سرفراز کیے گئے جسکا
ر ولیم سلیمن کے روزنامچہ مین بتفصیل مندرج ہے دربار سلطانی سے اُنکو راجہ راجگان اور سرکوب
نان کا خطاب بھی عطا ہوا تھا ۱۸۵۵ء مین راجہ بختاور سنگھ نے قضا کی اور اپنے
ے اور متبنی فرزند مہاراجہ مان سنگھ کو اپنا جانشین چھوڑا۔ مہاراجہ مان سنگھ نے غدر ۱۸۵۷ء
ورنمنٹ انگلشیہ کی اس صوبہ مین نمود حکومت کے لیے کارہاے نمایان انجام دیے۔
ن نے اپنے قلعہ شاہ گنج مین بہت سے یوروپینون کو پناہ دی اور اُنکو بحفاظت تمام
ں مقصود تک پہونچا دیا۔ ان خدمات کے صلہ مین اُنکو مہاراجہ کا خطاب عطا ہوا۔
راجہ گونڈہ کا وسیع علاقہ جو بغاوت کی علت مین ضبط ہوا تھا مرحمت ہوا۔ مہاراجہ
انجمن تعلقداران قائم کر کے اس طبقہ پر بہت بڑا احسان کیا اور وہ اودھ کے متعلق تمام
ں مسائل کو نہایت خوبی سے طے کرنے مین کامیاب ہوے۔ اس انجمن کے انعقاد
علقدارون کی آیندہ نسلون کے حقوق کا جو تحفظ ہوا وہ اُنکی خوش تدبیری اور دور اندیشی
ب مستقل اور دوامی یادگار ہے۔ ۱۸۶۹ء مین مہاراجہ مان سنگھ کو۔ کے سی ایس آئی
طاب ملا۔ اور ہز ایکسلنسی گورنر جنرل نے تمغہ عطا کرتے وقت سر دربار اُنکی اُن خدمات
ہ کا شکریہ ادا کیا۔ حال مین تعلقداران اودھ نے اُنکی یادگار مین اُنکی ایک سنگی شبیہ
ف کثیر تیار کرا کر بارہ دری قیصر باغ مین نصب کی ہے۔ اس تقریب سعید کے وقت
اران اودھ کا ایک بہت بڑا مجمع تھا اور اُنکے علاوہ سر جے جے ڈی لاٹوش لفٹنٹ
مالک متحدہ اور سر جان وڈبرن مرحوم لفٹنٹ گورنر بنگال شریک جلسہ تھے۔ مہاراجہ مان سنگھ نے
نومبر ۱۸۷۰ء کو رحلت فرمائی مہاراجہ پرتاب سنگھ اُنکے نواسے اور جانشین ہین آپکی وراثت کے متعلق
ت تک مقدمہ ہوتا رہا آخر گورنمنٹ نے آپکو مہاراجہ مرحوم کا جائز وارث قرار دیا اور آپ ۱۸۸۶ء
سند نشین ہوے۔ ۱۶ فروری ۱۸۸۷ء مین آپ کو خطاب مہاراجگی مع شمشیر و کمر بند



مہاراجہ سر پرتاب نرائن سنگھ کے-سی-آئی-ای-مہاراجہ اجودھیا

## پرتاپ نرائن سنگھ-سر-کے-سی-آئی-ای-مہاراجہ بہادر راجہ د

ولادت ۱۳ جولائی ۱۸۵۶ء آپکے مورث اعلیٰ اسد اسکھ پاٹھک بھوج پور کے
سنگلدیپی برہمن تھے جہان اُنکو سلاطین دہلی کی جانب سے جاگیر اور چودھرایت
اُنکے فرزند گوپال رام نے ترک وطن کرکے ضلع بستی مین سکونت اختیار کی۔
فرزند پورندر رام کے پانچ فرزند تھے جنمین سب سے بڑے راجہ بختاور سنگھ تھے جنھو
نے پہلے ایسٹ انڈیا کمپنی کے ایک رسالہ مین ملازمت کی بعدازان نواب سعادت
نواب اودھ کی سرکار مین اعلیٰ فوجی عہدے پر مامور ہوے نواب سعادت علی
وفات کے بعد شاہان اودھ نے اُنکا اور زیادہ اعزاز اور احترام بڑھایا۔
غازی الدین حیدر بہادر اوّل شاہ اودھ نے آنکو راجہ کا خطاب عطا کیا جو بعد کو
بادشاہ نے ایک فرمان کے ذریعہ سے موروثی قرار دیدیا اور مہدونہ کا راج مع د
معافی عطا فرمایا اور راجگان اودھ مین اُنکا اول درجہ قرار دیا اور یہ ریاست مہدونہ
کے نام سے ملقب ہوئی راجہ بختاور سنگھ کو شاہان اودھ نے خاص مواقع پر چند
تلوارین بھی عنایت کین اور ۱۸۲۱ء مین راجہ بختاور سنگھ کے چھوٹے بھائی درشن سنگھ
فوج کی کمیدانی عنایت ہوئی ۱۸۲۲ء مین وہ سلون اور بیسواڑہ کے چکلہ دا
ہوے اور ۱۸۲۷ء مین اُنکو حسن خدمات کے صلہ مین سلطان پور اور فیض آ
ناظم کا عہدہ اور راجہ بہادر اور سلطنت بہادر کے خطابات عطا ہوے ۱۸۴۲
مین وہ گونڈہ اور بہرائچ کے ناظم ہوے اور ۱۸۴۴ء مین تین فرزند چھوڑ کر
قلعہ شاہ گنج اور کئی عمارتین اُنکی یادگار ہین ۱۸۴۵ء مین اُنکے سب سے چھوٹے
معروف مہاراجہ مان سنگھ دریاباد-ردولی اور سلطان پور کے ناظم مقرر ہوے۔
سورج پور کے ایک باقیدار تعلقدار کو گرفتار کرنے کے صلہ مین راجہ بہادر کا خطاب
اور ایک مشہور ڈاکو جگناتھ کو قید کرنے کے جلدو مین سلطنت بہادر کا خطاب

ایک قریبی عزیز ہین جنکو مہاراجہ مرحوم کی بڑی مہارانی اندر کنور صاحبہ نے ۱۸۸۳ء مین
لی کیا تھا۔ مہارانی موصوفہ آپکے زمانۂ نابالغی مین آپ کی ولیہ وسرپرست بھین اور
منٹ نے اُنکے واسطے بھی نو ضرب توپ کی سلامی برقرار رکھی تھی۔ اُنھون نے
۱۸[illegible]ء مین وفات پائی۔ جب راجہ بھگوتی پرشاد سنگھ سن بلوغ کو پہونچے تو آپ ۱۹-
ئی سنہ ۱۹[illegible]ء کو مسند ریاست پر جلوہ فرما ہوے۔ آپکے پانچسو ہمراہی بھی ایکٹ اسلحہ کے
ط سے مستثنیٰ ہین اور گورنمنٹ کی جانب سے مہاراجہ بہادر کا خطاب بھی حاصل ہے
جہ صاحب نے گدی نشین ہوتے ہی ایک لاکھ روپیہ بغرض خیرات مناسب لوکل
منٹ کو تفویض فرمایا آپ مثل اپنے پدر نامدار کے جملہ امور رفاہ وبہبود ملک وقوم
بیدریغ روپیہ صرف کرتے ہین چنانچہ اس دو برس کے عرصہ مین آپ قریب
ڑھے چار لاکھ روپیہ کے اپنے ہموطنون کی فلاح اور بہبود کے کامون مین صرف
چکے ہین راج بلرام پور زیادہ تر اضلاع گونڈا۔ بہرائچ۔ لکھنؤ اور بستی متعلقہ صوبجات
دۂ آگرہ واودھ مین واقع ہے۔ اور علاوہ اسکے کچھ جائداد ارضی بمقام نینی تال الہ آباد
ں۔ فیض آباد اور کلکتہ بھی موجود ہے۔ کل راج کا رقبہ تقریباً تیرہ سو میل مربع ہے اور
آمدنی بائیس ۲۲ لاکھ روپیہ سالانہ سے زیادہ ہے۔ اور آبادی تخمیناً چھ لاکھ بیس ہزار ہے
ہین تخمیناً چار لاکھ اکیس ہزار چھ سو ہندو اور ایک لاکھ اٹھانوے ہزار مسلمان ہین۔
مین کچھ توپین بھی ہین اور تھوڑی بہت فوج بھی رہتی ہے۔ مہاراجہ بھگوتی پرشاد نے
نابالغی مین نہایت عمدہ تعلیم وتربیت پائی ہے اور آپ ایک عمدہ ہونہار جوان رئیس
ور ہر آئیندہ یہ امید کیجاتی ہے کہ وہ اپنی مسند آبائی پر مدتون جلوہ فرما رہینگے اور اپنی
نوازی اور رعایا پروری سے بہت بڑا نام پیدا کرینگے۔ سکونت بلرام پور۔

# شحر و مکلا

## ...ینس سلطان عوض بن عمر القعیطی سلطان نواز جنگ شمشیر الملک شمشیر الدولہ بہادر۔ سلطان شحر و مکلا

ہز ہائینس سلطان عوض کے والد عمر بن عوض قبیلہ قعیطی کے ایک رکن تھے
...عیطی دراصل قبیلۂ یافعی کی ایک شاخ اور عرب کے مشہور قبائل مین سے ہے۔ اُنکا
...شبام تھا جو فی الحال ریاست شحر و مکلا کا ایک حصہ ہے۔ اوائل صدی گذشتہ مین و
...ر آباد مین آئے تمام عمر یہین رہے اور یہین ۱۸۶۵ء مین انتقال کیا۔ سرکار نظام نے
...جانباز جنگ کا خطاب عطا کیا تھا اور ایک سو عرب (جن مین کچھ ولایتی اور کچھ مولد یعنی
...وستان زا تھے) اُنکی ہمراہی مین تھے۔ اُنھون نے گوتن اور حضر موت مین بہت سی
...اد پیدا کی تھی جسکو بذریعہ وصیت نامہ کے اپنے پانچ فرزندون پر تقسیم کر دیا۔ منجملہ پانچ فرزندون
...ن کو اپنا وصی قرار دیا۔ کارخانہ اور ثلث جائداد اپنے اوصیا کو دی اور باقی جائداد علی
...مد دو بیٹون پر تقسیم ہوگئی۔ بنادر شحر و مکلا کے علاوہ بہت سا ملک قبیلۂ یافعی کے قبضہ
...تھا مگر ۱۸۵۵ء مین اُنکے دشمن قبیلہ کاثری نے اُنکو ملک مقبوضہ سے باہر نکال کر خود
...ہ کر لیا صرف گوتن قبضہ مین رہ گیا۔ آپ نے بذات خود اپنے قبیلہ کو لیکر شبام اور حورا
...تح کیا۔ بعدہ آپ اپنے بھائی عبد اللہ کو اپنا قائم مقام کرکے خود ہندوستان چلے آئے۔
...۱۸ء مین شحر کو غالب بن حسن کاثری نے افواج ترک متعینہ مکۂ معظمہ کی مدد سے علی بن
...ی گورنر سے چھین لیا اُسوقت آپ کا وہان جانا ضرور ہوا۔ آپ خود مکلا تشریف لیگئے
...وہان سے جبل یافعی پر فوج جمع کی اور ۱۸۶۷ء مین شحر پر گولہ باری کرکے اُسے فتح کر لیا۔
...بعد آپ ۱۸۶۹ء مین ہندوستان کو واپس آئے۔ اور اپنے بھائی عبد اللہ کو مثل سابق



پرنس غالب بن عوض بن عمر القعیطی جانباز جنگ بہادر شحر و مکلا



ہز ہائینس سلطان عوض بن عمر القعیطی سلطان نواز جنگ بہادر۔ والی شحر و مکلا

کی ہے۔آپ نے وسائل آبپاشی کے واسطے نہرین کھدوائین۔اور بند بندھوائے ہین
اپنے زراعت پیشہ لوگون کی بہتری کے واسطے آپ نے نقدی کے بجاے جنس لینے
بندوبست کر دیا ہے۔آپ نے ریاست مین لوکل سلف گورنمنٹ کا بھی تخم بویا ہے اور ریا
کے جوڈیشل اور ملکی انتظام مین بڑی اصلاح کی ہے۔ریاست کا رقبہ تین سو تینتالیس مربع
آبادی اکتیس ہزار دو سو ستاسی اور سالانہ محاصل تقریباً پانچ لاکھ روپیہ ہے ا
سلامی نو ضرب توپ ہے۔



کا مانون کو ملاحظہ کیا۔ ۱۸۷۵ء مین آپ مسند نشین ہوے اور چھ مہینے کے بعد آپکو کامل
اختیارات عطا کیے گئے اور آپ نے صیغۂ مال۔ عدالت مینوسپل اور امور عامہ سے آگہی
حاصل کی اور اٹھارہ برس کے سن مین بڑی لیاقت و فراست سے سب کام انجام دیے۔ آپکی
تعلیم و تربیت اہم معاملات سیاست مین آپ کی دقت نظر اور فصیح انگریزی مین آپ کے
اعلے خیالات کی قابلیت کو دیکھکر سر جیمس فرگسن صاحب گورنر بمبئی نے ۱۸۸۲ء مین آپکو
مجلس واضعان آئین و قوانین کا ممبر منتخب کیا۔ آپ نے اس منصب کی خدمات نہایت دانائی
اور مغزی سے انجام دین حتی کہ جب آپ کی میعاد ممبری ختم ہوئی تو لارڈ رے صاحب
نے آپ کی علیحدگی پر اپنا دلی افسوس ظاہر کیا۔ جب ۱۸۸۷ء مین حضور ملکۂ قیصرۂ مرحومہ کی
جوبلی ہوئی تو آپ بھی منجملہ اُن تین رئیسون کے تھے جو رؤساے کاٹھیاوار کے
قائم مقام بنکر انگلستان گئے تھے۔ آپ کو وہان علیاحضرت مرحومہ نے بکمال مراحم خسروانہ
باریابی کا شرف بخشا اور ہنگام باریابی اپنے دست مبارک سے آپکو کے۔سی۔آئی۔ای
مرحمت فرمایا اور اسی کے ساتھ اپنی ایک شبیہ خاص بھی عطا کی۔ اس سفر مین آپ نے اسکاٹلینڈ
آئرلینڈ کے علاوہ ممالک متحدہ امریکہ کی بھی سیاحت کی۔ وہان پریسیڈنٹ کلیولینڈ صاحب
آپ سے وہائٹ ہوس مین بمقام واشنگٹن ملاقات کی۔ پھر آپ نیویارک۔ بوسٹن۔ چکاگو۔
کو ملاحظہ فرماتے ہوے سین فرانسسکو کو تشریف لے گئے۔ اس سیر و سیاحت سے
آپ کے خیالات مین وسعت اور طبیعت مین بڑی اولوالعزمی پیدا ہوئی۔ آپ تعلیم
کے ایک نہایت پُرجوش حامی و سرپرست ہین۔ آپ نے مقامی مدرسون مین نمائشگاہون
کی بنیاد ڈالی ہے اور آپ نے غریب اور قابل طلبا کے واسطے وظائف مقرر کیے ہین۔
آپ نے انگلستان مین اپنے افسران ریاست اور نیز اخوان ریاست کے قیام کا بندوبست
کیا ہے۔ چنانچہ انمین سے ایک نے طب کی ڈگری حاصل کی ہے اور دو صاحب برسٹری
کی تعلیم پا رہے ہین۔ آپ تعلیم نسوان کے مؤید ہین اور اس بارہ مین آپ نے بڑی اعانت



ہزہائینس سرجسونت سنگھ جی ۔کے ۔سی ۔آئی ۔ای ٹھاکر صاحب لمڑی

# لمڑی

## ٹھاکر صاحب سر جسونت سنگھ جی ۔ کے ۔ سی ۔ آئی ۔ ای ۔ والی لمڑی

ولادت ۲۳ مئی ۱۸۵۹ء ۔ مسند نشینی یکم اگست ۱۸۶۲ عیسوی ۔ آپ راجپوتون کے ذ
جھالا سے تعلق رکھتے ہین ۔ آپ کا سلسلۂ نسب منگوجی خلف ثانی ہرپال دیو سے ملتا
جنھون نے دسوین صدی کے آغاز مین ٹپادی مین حکومت کی تھی منگوجی ۔ نے جمبو کو ا
مستقر قرار دیا اور خاندان لمڑی کی بنیا ڈ ڈالی ۔ سر جسونت سنگھ جی منگوجی کی چونتیسوین پشت
مین ہین ۔ جب آپ صرف تین برس کے تھے تو آپ کے والد ماجد نے ۱۸۶۲ء مین قضا ۔
اسی سال گورنمنٹ نے آپکی نابالغی کے زمانہ مین ریاست کے انتظام کو اپنے ہاتھ مین ل
اور آپ کی تعلیم و تربیت کا بندوبست کیا ۔ پہلے آپکو خانگی طور سے تعلیم دیگئی پھر فروری ۱۸۷۱
مین آپ راجکمار کالج مین بھیجے گئے یہان آپنے ساتوین اسٹنڈرڈ تک انگریزی پڑھی او ر
علاوہ سنسکرت ۔ اُردو اور فارسی مین معقول لیاقت پیدا کی اور تمام تعلیمی مدارج نہایت
ناموری اور تعریف کے ساتھ طے کیے ۔ آپنے اپنی نیک چلنی اور ورزش جسمانی کے سبب
متعدد انعامات بھی حاصل کیے ۔ آپکو شاہزادۂ عالم و عالمیان حضور پرنس آف ویلس
اور حضور ڈیوک آف کیناٹ بہادر اور متعدد ویسرایان ہند سے ملنے کا اتفاق ہوا اور
سب حضرات آپ کی قابلیت اور انگریزی دانی سے کمال محظوظ ہوے حضور پرنس آف
بہادر نے آپ کو ایک نقرئی تمغہ عنایت کیا اور فرمایا کہ "مین اِن نوجوان مہاراجہ کو کبھی
نہ بھولونگا"۔ ۱۸۷۶ء مین آپ بمعیت مسٹر میکناٹن صاحب پرنسپل انگلستان تشریف لے
کاٹھیاوار مین سب سے پہلے آپ ہی نے ولایت کا سفر کیا تھا ۔ مسٹر میکناٹن صاحب (پرنسپل
راجکمار کالج) نے آپ کو ہر امپیرئل مجسٹی امپرس جرمنی کے روبرو پیش کیا اور آپکو انگلستان
کی نامی عمارات کی سیر کرائی ۔ پھر آپ نے تجارت او صنعت و حرفت کے بڑے بڑے

# راجکوٹ

## ٹھاکر لکھاجی راج باواجی ٹھاکر صاحب راجکوٹ

ت سنہ ۱۸۵۶ء مسند نشینی ۱۶-اپریل سنہ ۱۸۹۰ء-آپ جاریجہ راجپوت ہین او ر اپنے والد
ر صاحب باواجی کی وفات پر آپ مسند نشین ہوے - اسی سال آپ کو سند تبنیت
ہوئی-آپ کی تعلیم راجکمار کالج راجکوٹ مین ہوئی-آپ کا دارالریاست راجکوٹ
شہزادگان مغربی ہندوستان کی تعلیمگاہ ہے-سنہ ۱۸۹۰ء مین آپ نے راجکوٹ کے سول
سٹیشن کے لیے ایک تالاب تعمیر کیا ہے جسکے معاوضہ مین کاٹھیاوار ایجنسی سے
پانچ سو روپیے ملتے ہین-ریاست ہذا مین اکسٹھ مواضع شامل ہین-رقبۂ ریاست
سو اکیاسی مربع میل ہے-آبادی (سنہ ۱۹۰۱ء) پچھتر ہزار-محاصل سالانہ دو لاکھ روپیہ
-برٹش گورنمنٹ کو اٹھارہ ہزار نو سو اکیانوے روپیہ سالانہ اور نواب جوناگڑھ کو دو ہزار
سو تیس روپیہ خراج دیا جاتا ہے-سلامی نو ضرب توپ ہے-






نواب سیدی نجف علیخان نواب سچین

# سچین

## نواب سیدی نجف علیخان نواب سچین

ولادت ۱۸۶۶ء - مسند نشینی فروری ۱۸۸۷ء - آپ حبشی النسل سنی مسلمان ہین - یہ خاندا
حبشی سیدیان ڈنڈا راجہ پورا ور جنجرہ کے نام سے مشہور ہے - اس خاندان کے بزرگ شاہا
احمد نگر اور بیجا پور کے بیڑۂ جہازات کے امیر البحر تھے ـ من بعد شہنشاہ اورنگ زیب نے
۱۶۶۰ء مین انکو اسی عہدہ پر ممتاز فرمایا - ۱۷۸۴ء مین بالومیان سیدی وارث ریاست ز
کو اسی خاندان کی ایک چھوٹی شاخ نے ملک سے جلاوطن کردیا جنکے پاس اب بھی جنجیرا
ریاست ہے - پیشوا نے انکو حقوق ریاست جنجیرہ کے عوض مین سچین عطا کیا - لیکن پیشو
حقوق کو کبھی کام مین نہ لاسکے اور وہ ملک ابتک سیدی خاندان مین ہے - بالومیان نے
مین قضا کی اور اُنکے بیٹے ابراہیم محمد یاقوت خان وارث ہوے - یاقوت خان کی وفات جو
۱۸۵۳ء مین واقع ہوئی اُنکے فرزند اکبر سیدی عبد الکریم خان مسند ریاست پر متمکن ہوے
عبد الکریم خان نے ۱۸۶۸ء مین وفات پائی اور اُنکے بیٹے ابراہیم محمد یاقوت خان کو
گورنمنٹ نے اُنکا جانشین تسلیم کیا - اُنھون نے ۱۸۷۳ء مین انتقال کیا اور اُنکے بیٹے
نواب عبد القادر خان گدی پر بیٹھے - نواب عبد القادر خان کی جگہ فروری ۱۸۸۷ء مین نواب
حال فرمانروا ہوے - رقبۂ ریاست بیالیس میل مربع - آبادی ریاست اُنیس ہزار
ایک سو پچاس جنمین اکثر ہنود ہین اور سلامی نو ضرب توپ ہے -



# سونٹھ

## مہارانا شری ورآور سنگھ جی والی سونٹھ

...ت ۲۴-مارچ سنہ ۱۸۸۱ء مسند نشینی ۳۱-اگست سنہ ۱۸۹۶ عیسوی-آپ پنوار راجپوت ہین-
...ملی وطن اُجین تھا-آپ اسی خاندان سے تعلق رکھتے ہین جسمین راجہ بکرماجیت اول
...مین اور راجہ بھوج والی اُجین گیارھوین صدی مین پیدا ہوے تھے-اس خاندان
...سوین صدی مین اُجین سے نقل وحرکت کرکے اولاً جھالور مین سکونت اختیار کی اور
...ھوین صدی مین رانا ظالم سنگھ کے بیٹے سونٹھ نے اپنے نام سے اس ریاست کی بنیاد
...-اس خاندان کا توسل سرکار انگریزی کے ساتھ پہلے پہل سنہ ۱۸۰۳ء مین ہوا-سنہ ۱۸۱۹ء
...یندھیا نے سونٹھ پر حملہ کیا تھا مگر برٹش گورنمنٹ نے مداخلت کی-مہارانا بھون سنگھ
...سنہ ۱۸۷۵ء مین لاولد انتقال کیا-سرکار انگریزی نے رانی صاحبہ کو ورثا مین سے کسی
...تخاب کا اختیار دیا اُنھون نے پرتاب سنگھ کو منتخب کیا-سرکار انگریزی نے انکو والی
...ت تسلیم کیا اور ایک سال کا محاصل بطور نذرانہ تجویز ہوا-سنہ ۱۸۹۰ء مین اختیار تبنیت
...دا-انکی وفات پر سنہ ۱۸۹۶ء مین مہارانا حال مسند نشین ہوے-رقبۂ ریاست تین سو
...ے مربع میل ہے اور آبادی چوہتر ہزار دو سو اٹھتر-محاصل دو لاکھ اور سلامی
...ب توپ ہے-





ہزہائینس ٹھاکر صاحب سری ہری سنگھ جی والی دھرول

# دھرول

## ٹھاکر صاحب شری ہری سنگھ جی والی ریاست دھرول

ولادت ۴ ۲ - جون ۱۸۴۵ء - مسند نشینی ۴ - نومبر ۱۸۸۶ء - قدیم روایت کے مطابق
حکمران خاندان کو نسباً خاندان جام نگر سے تعلق ہے جسکو جام اول جی برادر ہردھو
نے آباد کیا تھا - یہ دونون نبرد آزما بھائی اوائل سولھوین صدی مین قسمت آزمائی کے
گھر سے باہر نکلے اور اُنھون نے بزور شمشیر دو ریاستین قائم کین جنپر دونون جداگانہ طور
حکمران ہوے - ہردھور جی کے بعد اُنکے بیٹے جسو جی جانشین ہوے جنکی پانچوین پشت
مین کالو جی گزرے ہین اور وہ اپنے شجاعانہ کارنامون کے واسطے مشہور و معروف ہین -
۱۸۴۵ء مین جے سنگھ جی گدی نشین ہوے - اُنھون نے ریاست مین بہت سی اصلاحین
کین اور تعمیرات عامہ بنوائین - آپ ہردھور جی کی سولھوین پشت مین ہین - آپ کے دو
اور چار پوتے ہین - ولیعہد کا نام کمار شری دولت سنگھ جی ہے - دوسرے بیٹے کو سمت سنگھ
کہتے ہین - یہ دونون فرزند صاحب اولاد ہین اور دونون صاحبون نے راجکمار کالج
تعلیم پائی ہے جہان آپکے دو پوتے فی الحال اکتساب علوم مین مصروف ہین - آپ
اصلاحات کو جو آپکے والد بزرگوار نے شروع کی تھین بہت بڑی وسعت دی ہے - آپنے
کلاک ٹاور (گھنٹہ گھر) سڑکین - تالاب - زنانہ اسکول - اسپتال - تارگھر - چاہات وغیرہ
تعمیر کیے ہین - علاوہ برین آپنے اپنی بود و باش کے لیے دار الریاست مین ایک شاندار
اور سر پدا مین ایک وسیع کچہری بنوائی ہے - بنارس اور دیگر مقدس مقامات کے تیرتھ کے
وقت آپنے بالائی اور وسط ہند کے مشہور مقامات کی بھی سیر کی ہے - آپکو بحیثیت رؤسا - درجہ
دوم تمام دیوانی و فوجداری کے اختیارات حاصل ہین - ریاست کا رقبہ دو سو تراسی مربع میل
اکیس ہزار نو سو چھ - آمدنی پندرہ لاکھ روپیہ ہے اور سلامی نو ضرب توپ ہے

# پالیتانہ

## سَرمان سنگھ جی سور سنگھ جی۔کے۔سی۔ایس۔آئی۔

### ٹھاکر صاحب پالیتانہ

...ت ۱۸۶۲ء۔مسند نشینی ۷۔دسمبر ۱۸۸۵ عیسوی۔آپ گوہیل راجپوت شہاجی کی نسل سے
...نکوراے جوناگڑھ نے انکی ہمشیرہ کم کنوریہ کی شادی کی تقریب مین مانڈوہی کا ایک ضلع
...لیا تھا۔شہاجی ہی ریاست پالیتانہ کے بانی اور ٹھاکر سور سنگھ جی سابق والی پالیتانہ
...زندا کبر ہین۔انکی وفات پر جو ۱۸۸۵ عیسوی مین واقع ہوئی آپ مسند نشین ہوے۔آپنے
...پرایوٹ اتالیق سے تعلیم پائی ہے اور علاوہ وسیع معلومات کے انگریزی زبان مین
...مہارت رکھتے ہین۔آپ ایک وجیہہ اور شکیل رئیس ہین آپ کو مردانہ کھیلون اور
...ی امور سے کمال دلچسپی ہے۔گھوڑون کا بھی آپکو خاص شوق ہے اور فن بیطاری اور
...رانی مین نہایت مشاق ہین۔آپ کی تین شادیان ہوئی ہین اور ایک صاحبزادہ
...یک صاحبزادی ہے۔صاحبزادہ اور وارث ریاست کا نام کنور سری بہادر سنگھ جی ہے
...۱۹ء مین تیسری رانی سے پیدا ہوے تھے۔۱۸۹۶ء مین آپ کو کے۔سی۔ایس۔آئی۔
...اب عطا ہوا۔کوہ سترنجے اسی ریاست مین واقع ہے جو جینیون کے رفیع و عالیشان
...کے لیے نہایت مشہور ہے اور اسمین دو روئی اوٹنے کی کلین۔انگلش اسکول۔
...سنگھ جی گرل اسکول۔تعلقہ اسکول۔شفاخانہ اور مان سنگھ جی ہاسپٹل کے علاوہ اور بہت
...بصورت عمارتین ہین۔ریاست کی خاص تجارتی اشیا روئی اور رال ہین۔ریاست کا
...وسو نواسی مربع میل۔آبادی باون ہزار آٹھ سو چھپن اور محاصل چار لاکھ
...ہزار ہے۔سلامی نو ضرب توپ مقرر ہے۔




ہزہائنیس سرمان سنگھ جی سورسنگھ جی۔ کے۔سی۔ایس۔آئی۔ ٹھاکرصاحب پالیتانہ



شہزادہ طالع محمد خان بہادر ولیعہد ریاست پالن پور

ہوئی اور اُنھون نے جالور سے نقل وطن کر کے پالنپور کو استمراراً اپنا دارالحکومت بنایا۔ ہز ہائنس کے
دادا دیوان فتح خان نے سنہ ۱۸۱۸ء مین برٹش گورنمنٹ کے ساتھ افتخاریہ تعلق حاصل کیا اور
آپکے والد دیوان زور آور خان نے سنہ ۱۸۵۷ء کے پُرآشوب زمانۂ غدر مین گورنمنٹ برطانیہ کے
ساتھ کمال وفاداری اور خیر خواہی ظاہر کی۔ آنکی وفات پر جو ۲۸۔ اگست سنہ ۱۸۷۸ء کو واقع ہوئی
ہز ہائنیس دیوان سر شیر محمد خان مسند ریاست پر جلوہ افروز ہوے۔ دیوان زور آور خان بڑے فیاض
رحمدل۔ خدا ترس اور منتظم رئیس تھے۔ اپنے والد بزرگوار کیطرح آپ کو بھی برٹش گورنمنٹ
سے کمال ارادت ہے اور آپنے جنگ افغانستان سنہ ۱۸۷۹-۸۰ء اور دیگر مواقع پر برٹش گورنمنٹ کو
قابل قدر مدد دی ہے ہز ہائنس نے بگھوٹی سسٹم اور تقاوی فنڈ کے ذریعہ سے اپنی رعایا کو
غیر مزروعہ زمین کے قابل زراعت بنانے کی بہت بڑی ترغیب دلائی ہے۔ اسیطرح اپنی عالی ہمتی
سے صیغۂ تعلیم صنعت وحرفت کو ترقی دی ہے اور محکمۂ حفظان صحت۔ عدالتہاے انصاف۔
عمل ٹیکہ اور شفاخانون وغیرہ کے قیام واجرا سے اپنی رعایا مین ایک خاص ہر دلعزیزی
پیدا کی ہے۔ ہز ہائنس نے ملکۂ وکٹوریہ مرحومہ کی پنجاہ سالہ جوبلی کی یادگار مین محصول راہداری
یکلخت معاف کر دیا اور سنہ ۱۸۹۲ء مین بیگار کی قدیم جابرانہ رسم بالکل موقوف کر دی۔ آپکے
حسن انتظام کی قدردانی مین گورنمنٹ عالیہ نے سنہ ۱۸۷۷ء مین علم شاہی سنہ ۱۸۸۵ء مین
ہز ہائنس سنہ ۱۸۹۳ء مین۔ کے۔ سی۔ آئی۔ ای۔ اور سنہ ۱۸۹۸ء مین جی۔ سی۔ آئی۔ ای۔ کا معزز خطاب
عطا فرمایا۔ آپکے دو صاحبزادے ہین۔ بڑے صاحبزادہ کا نام سردار طالع محمد خان ہے جو
ولیعہد ریاست اور بڑے بیدار مغز اور علم دوست رئیس ہین۔ آپکی ولادت ۷۔ جولائی سنہ ۱۸۸۳ء کو
واقع ہوئی اور ۲۔ جولائی سنہ ۱۹۰۲ء کو امپیریل کیڈٹ کور مین داخل ہوے۔ علم تاریخ کا آپکو
شوق ہے۔ چھوٹے صاحبزادہ یاور حسین خان ۹ مئی سنہ ۱۸۸۷ء کو پیدا ہوے اور تحصیل علم
مین مصروف ہین۔ ریاست کا رقبہ تین ہزار ایک سو ستر مربع میل مردم شماری (سنہ ۱۹۰۱ء) دو لاکھ
ہزار چھ سو ستائیس۔ تعداد دیہات پانچسو نو۔ آمدنی تقریباً ساڑھے چار لاکھ روپیہ اور سلامی گیارہ ضرب

# پالن پور

ہینس زبدۃ الملک دیوان سر شیر محمد خان جی بہادر جی سی آئی-ای والی پالن پور

ولادت ۲-جنوری سنہ ۱۸۵۲ء-مسند نشینی ۱۹ ستمبر سنہ ۱۸۷۸ء-ہز ہائینس لوہانی پٹھان
ڈ اپنے تئین ہین (پٹھان) نامے حضرت سلیمان علیہ السلام کے سپہ سالار فوج اور حضرت
ن ولید کی نسل سے بیان کرتے ہین-اس خاندان کے مورث اعلی غور اور نواح خراسا
موبہ بہار مین آئے اور سلاطین تغلق کے عہد مین اُنھون نے بہت بڑا اوج وعروج
ل کیا مگر ملک خرم خان بانی ریاست بہار سے جالور مارواڑ مین چلے آئے اور اپنی
نعلی سے جالور پر مسلط ہوگئے-ملک خرم خان کی چوتھی پشت مین ملک عثمان خان نہایت
اور صاحب تدبیر تھے مہم قلعہ اسیر گڑھ کی قابل قدر خدمات کے صلہ مین سلطان محمود بیگڑہ
جرات نے سنہ ۱۵۰۰ء مین اُنکو زبدۃ الملک کا خطاب عنایت کیا-اُنھین کے دوران حکومت
ضرت سید محمد مہدی موعود جونپوری جالور مین تشریف لائے اور اُنھون نے مع خدم
کے تصدیق مہدویت سے شرف حاصل کیا اور اُسوقت سے ابتک تمام والیان ریاست اور
ے کثیر التعداد مسلمان مذہب مہدویہ پر قائم ہین-زبدۃ الملک ملک عثمان خان کی آٹھوین
مین غزنی خان ثانی کو ملیغار گجرات اور مہم کابل کے صلہ مین شہنشاہ اکبر نے منصب چار صدی
ے کے علاوہ دیوان کا خطاب عطا فرمایا جو ابتک نسلاً بعد نسلٍ چلا آتا ہے-غزنی خان نے
اہ اکبر کی رضاعی بہن مسماۃ بانو بیگم سے شادی کرکے خاندان مغلیہ کے ساتھ خاص تعلق اور
پیدا کیا-اس شادی کی تقریب مین اُنکو موروثی ریاست کے علاوہ علاقۂ پالن پور-
ہ انتی واڑہ اور جیرا گاد تلواڑہ بارگاہ شاہی سے بطور جہیز کے ملے شہنشاہ اورنگزیب
انہ مین کمال خان عرف کرن کمال کو جالور کے عوض مین پالن پور کی مستقل حکومت عطا




ہزہائنس سرشیر محمد خان بہادر جی-سی-آئی-ای- والی پالن پور



ہز ہائینس رانا سری بھاؤ سنگھ جی مادھو سنگھ جی والی پوربندر

# پوربندر

## ہزہائینس رانا سری بھاؤسنگھ جی مادھوسنگھ جی والی پوربندر

والی ریاست جٹھوارا راجپوت ہین۔آپ کا سلسلۂ نسب سری ہنومان جی سے
ملتا ہے۔اس خاندان مین پانچ ہزار ستر برس کی صحیح تاریخ موجود ہے ۱۸۰۸ء مین پو
برٹش حمایت مین آیا اور ریاست اور سرکار انگریزی کے مابین پہلا معاہدہ منعقد ہوا
مین والیان ریاست پوربندر کو سرکار انگلشیہ سے سند تبنیت حاصل ہوئی۔ہزہائنس
سری بھاؤسنگھ جی ایک روشنضمیر اور بلند خیال رئیس ہین۔آپ کے عہد مین رعایا کی فلا
بہبود کے بہت سے کام سرانجام ہوئے ہین اور ریلوے کے اجرا اور توسیع سے تجا
اغراض کو خاص فائدہ پہونچا ہے۔ریاست کا رقبہ چھ سو چھتیس مربع میل اور آبادی
(۱۸۹۱ء) پچاس ہزار سات سو پچاسی ہے۔محاصل پانچ لاکھ سے زیادہ ہے جسمین ا
اکیس ہزار روپیہ لطور خراج کے برٹش گورنمنٹ کو اور سات ہزار ایک سو چھیانوے ر
گیکواڑ برودہ کو اور پانچ ہزار ایک سو چھ روپیہ جوناگڑھ کو دینا پڑتا ہے۔سلامی گیا
ضرب توپ ہے۔

# راج پیپلا

## ہز ہائینس مہارانا سری چھترسنگھ جی والی پیپلا

ولادت ۱۸۶۲ء مسند نشینی ۲۰ مئی ۱۸۹۷ء - آپ گہیل راجپوت ہین - یہ خاندان
سالباہن کی نسل مین ہے - ۱۴۷۰ء مین چھوکا رانا فرزند سیداوت راجہ اوجین اپنے
سے کسی بات پر آزردہ ہوکر راجدھانی سے نکل آئے اور مقام پیپلا مین آکر قیام کیا اور
جدید راج کی بنیاد ڈالی - اُنکی اکلوتی لڑکی کی شادی جزیرۂ پریم واقع کھمبایت کے ایک
راجپوت مکھی راج سے ہوئی - اس ازدواج سے دو لڑکے ہوے ایک ڈونگر جی
ریاست بھاؤنگر دوسرے ہمیر سنگھ جی جو بانی راج پیپلا کے بعد فرمانروا ہوے - انھین
اولاد سے اس راج کے رانا اور مہارانا ہوتے چلے آئے ہین اور اُسوقت سے ابتک
خاندان فرمانروا ہے - یہ ریاست زمانۂ اکبر اعظم مین سلطنت دہلی کی خراج گزار تھی
سلطنت مغلیہ کے زوال کے بعد یہ ریاست فرمانفرماے گیکواڑ کی معاون اور خراجگزار
۱۸۱۳ء سے سرکار انگریزی کے ساتھ تعلقات پیدا ہوے اور مہارانا نے گورنمنٹ
وسط سے گیکواڑ کو پینسٹھ ہزار روپیہ خراج دینا منظور کیا ۱۸۶۰ء مین گورنمنٹ ہند نے مہارانا
ویریسال جی کو مسند نشین کیا - ویریسال جی نے ۱۸۶۹ء مین انتقال کیا اور انکے اکلوتے
مہارانا گمبھیر سنگھ مسند نشین ہوے - اُنکی وفات کے بعد ۲۰ مئی ۱۸۹۷ء مین ہز ہائینس
مہارانا سری چھترسنگھ جی وارث اور والی ریاست قرار پائے - رقبہ ایک ہزار چھ سو مربع
میل - مردم شماری (۱۸۹۱ء) ایک لاکھ سترہ ہزار ایک سو چھتر اور محاصل تقریباً آٹھ لاکھ ہے
سلامی گیارہ ضرب توپ ہے -



ہزہائنیس نواب محمد شیر خان جی والی رادھن پور

# رادھن پور

## ہز ہائینس نواب محمد شیر خان جی بابی نواب رادھن پور

نسلاً آپ پٹھان ہین۔ حکمران خاندان رادھن پور کے بانی بہادر خان تھے جو اصفہان
سے ہندوستان آئے تھے۔ مغربی ہندوستان مین جوناگڑھ۔ بالاسنور بھی بابی ہی خاندان
سے ہین۔ نواب بہادر خان بابی کو شاہنشاہ شاہجہان نے تھرادکا فوجدار مقرر کیا تھا۔ اُن
بیٹے نواب شیر خان بابی شاہزادہ مرادبخش کی کمک کے لیے گجرات کے گورنر مقرر ہوئے
اُنکے بیٹے جعفر خان بابی کو ۱۶۹۳ء مین رادھن پور اور دیگر اضلاع کی فوجداری ملی اور صفدر خان
کے خطاب سے ممتاز ہوے و ۱۷۰۳ء مین گورنر بیجاپور مقرر ہوے اور ۱۷۰۶ء مین
کی گورنری پر ممتاز ہوے۔ انکے بیٹے خان جہان نے شاہنشاہ دہلی سے معزز عہدے
حاصل کیے۔ انکو جوان مرد خان کا خطاب مرحمت ہوا اور رادھن پور اور دیگر اضلاع
کی جاگیر ملی۔ اُنکے بعد اُنکے بیٹے کمال الدین خان بابی بھی اس خطاب اور منصب سے
مستفید رہے۔ خان موصوف نے شاہنشاہ اورنگ زیب کی وفات کے بعد احمد آباد پر
قبضہ کیا۔ اگرچہ حکومت مرہٹہ کے زمانہ مین یہ صوبہ قبضہ سے نکل گیا لیکن ذاتی مقبوضات
بحیثیت جاگیرداری قائم رہے ۱۸۲۰ء مین نواب رادھن پور برٹش گورمنٹ کے ظل حمایت
مین آئے اور باقرار امداد فوجی وادائے خراج باجگزار سرکار برطانیہ قرار پائے۔ نواب شیر خان
کی وفات پر ۱۸۲۵ء مین نواب زورآور خان اور اُنکی وفات پر ۱۸۷۴ء مین نواب بسم اللہ خان
جانشین ہوے۔ انکی وفات کے بعد آپ مالک ریاست ہوے ہین ہز ہائنس ابھی نابالغ
اور راجکمار کالج راجکوٹ مین تعلیم حاصل کر رہے ہین۔ ریاست کا رقبہ ایک ہزار ایک سو میل
مربع ہیں۔ آبادی ۱۹۲۱ء اٹھانوے ہزار سترہ اور محاصل تقریباً پانچ لاکھ روپیہ ہے۔ سلامی
گیارہ ضرب توپ ہے۔

# موروی

## ...ئنس ٹھاکر صاحب سر واگھ جی راوا جی-جی-سی-آئی-ای-

## والی موروی

ولادت ۱۷-اپریل ۱۸۵۸ء-مسند نشینی ۱۷-فروری ۱۸۷۰ء-آپ جاریجہ راجپوت
...ن خاندان سے تعلق رکھتے ہین جسمین راؤ صاحب کچھ اور جام نوانگر ہین مگر آپکا نسب
...دم کی بڑی شاخ سے ملتا ہے-علاوہ اس ریاست کے آپ علاقہ امروی واقع کچھ کے جاگیردار
...ین-ایک مشہور بندرگاہ موسومہ جنگی آپ کی جاگیر مین واقع ہے-جشن جوبلی حضور قیصرۂ
...ی کی تقریب مین آپکی ریاست درجۂ اول کی قرار دی گئی-سنہ ۱۸۹۰ء مین آپکو سند اختیار
...عطا ہوئی-آپ نے راجکمار کالج مین تعلیم پائی اور بلاد یورپ کی سیر و سیاحت کی ہے
...پنے ملک کا نظم و نسق بذات خود کرتے ہین-آپ نے سنہ ۱۸۸۶ء مین ایک ریلوے
...سول اسٹیشن وڈھوان (جو بمبئی بڑودہ سنٹرل انڈیا ریلوے کا آخری اسٹیشن ہے)
...ی دار الریاست تک نکالی ہے-پھر سنہ ۱۸۹۰ء مین ایک شاخ راجکوٹ تک بڑھائی-
...ت بڑودہ اور جوناگڑھ کی خراجگزار ہے-اس ریاست مین ایک سو سینتالیس مواضع
...ہین-رقبہ آٹھ سو اکیس مربع میل-مردم شماری (سنہ ۱۸۹۱ء) ایک لاکھ پانچ ہزار تین سو
...ں-محاصل سالانہ تقریباً دس لاکھ ہے-سلامی گیارہ ضرب توپ-



# نوانگر

## ہزہائینس جام سری جسونت سنگھ جی - جام نوانگر

ولادت سنہ ۱۸۷۲ء - آپ جاریجہ راجپوت اور اُس خاندان سے تعلق رکھتے ہین جسمین
والیان ریاست کچھ - دھرول - گونڈل - راجکوٹ اور مغربی ہند کے کئی فرمانروا ہین - جام را
نے جو اُس زمانہ کے جام کچھ کے بڑے بھائی تھے کچھ سے آکر سنہ ۱۵۴۰ء مین نوانگر کی بنیاد ڈا
برٹش گورنمنٹ سے سنہ ۱۸۰۷ء مین اول معاہدہ ہوا - اُس زمانہ مین جام جسا جی برسر حکو
تھے - اُنھون نے سنہ ۱۸۱۴ء مین انتقال کیا اُنکے کوئی اولاد نرینہ نہ تھی - اُنھون نے جام
سابق فرمانرواے ریاست نوانگر کے والد جام رنمل جی کو متبنیٰ کیا - جام رنمل جی کی وفات
جام وبھا جی مسند نشین ہوے سنہ ۱۸۵۲ء مین اُنکو سند تبنیت حاصل ہوئی سنہ ۱۸۷۹ء
اُنھون نے کنور رنجیت سنگھ کو جو ولایت مین کرکٹ بازی مین یکتا اور فرد سمجھے جاتے
بمنظوری گورنمنٹ متبنیٰ کیا مگر سنہ ۱۸۸۲ء مین جام حال پیدا ہوے اور گورنمنٹ نے
وارث ریاست قرار دیا - جام وبھا جی کی وفات پر ہزہائنس مسند ریاست پر متمکن ہو
ریاست کا رقبہ تین ہزار سات سوا کانوے مربع میل - آبادی تقریباً تین لاکھ اور آمد
تخمیناً چوبیس لاکھ ہے - ہزہائنس برٹش گورنمنٹ کو پچاس ہزار تین سو بارہ روپیہ گیکوار
کو چونسٹھ ہزار نو سو چوبیس روپیہ اور جوناگڑھ کو چار ہزار آٹھ سو ستاون روپیہ سالانہ
دیتے ہین - ہزہائنس کی سلامی گیارہ ضرب توپ ہے -



# کھمبایت

## ...ایس نواب جعفر علیخان نجم الدولہ ممتاز الملک مومن خان بہادر دلاور جنگ والی کھمبایت

ولادت سنہ ۱۸۴۸ء۔ مسند نشینی ۳۱ مئی سنہ ۱۸۸۰ء۔ کھمبایت کے حکمران خاندان کے
...رزا جعفر نظام ثانی ہین جو زیادہ تر مومن خان کے نام سے مشہور تھے اور آخری مسلمان
...دار گجرات سے پہلے گزرے ہین۔ وہ خود گجرات کی صوبہ داری کے عہدہ پر ممتاز اور انکے
...نظام خان کھمبایت کے حکمران تھے مومن خان نے سنہ ۱۷۴۲ء مین قضا کی اور اُنکے بیٹے
...خان عرف نورالدین نے نظام خان کو ہلاک کر کے کھمبایت کی حکومت چھین لی اور اپنی
...ت تک جو سنہ ۱۷۸۳ء مین واقع ہوئی اُسپر قابض رہے۔ نورالدین کے بجاے اُنکے داماد
...اُنکے قائم مقام ہوے۔ اُنھون نے چھ برس حکومت کرنے کے بعد قضا کی اور اُنکے
...تح علی والی ریاست ہوے۔ معاہدۂ بسین کی روسے نواب فتح علی نے پیشوا کی چوتھ اور
...حقوق جو کھمبایت کے متعلق تھے برٹش گورنمنٹ کے حوالے کیے۔ یہ چوتھ بطریق خراج
...ی گورنمنٹ ہند کو دیجاتی ہے۔ نواب فتح علی نے ۲۸۔ اکتوبر سنہ ۱۸۲۳ء کو انتقال کیا اور
...بھائی نواب بندہ علی خان نے زمام حکومت اپنے ہاتھ مین لی۔ اُنکی وفات پر سنہ ۱۸۴۱ء
...نکے بھتیجے نواب حسین یاور خان مسند نشین ہوے اور اُنکو گورنمنٹ برطانیہ سے وارث کرنیکی
...حاصل ہوئی۔ اپریل سنہ ۱۸۸۰ء مین نواب حسین یاور خان کی وفات پر نواب صاحب حال
...ریاست پر متمکن ہوے ہز ہائینس کے عہد مین علاوہ دیگر ترقیات کے تارہ پور سے کھمبایت تک
...ریلوے تعمیر ہوئی ہے ریاست کا رقبہ تین سو پچاس مربع میل۔ آبادی پچھتر ہزار دو سو پچیس۔ آمدنی
...لاکھ روپیہ ہے۔ فوجی قوت مین پچیس سوار اور دو سو گیارہ پیدل اور گولنداز ہین۔ ہز ہائینس
...صاحبزادیان ہین۔ سلامی گیارہ ضرب توپ ہے۔

تمام ہندوستان کی سیر کی مگر بوجوہ آپ کو ابتک غیر ممالک کی سیاحت کا موقع نہ
ملا - ہز ہائینس نے چھ شادیان کی ہین - آپ کے ایک صاحبزادے مہاراج کمار سر
گھنشام سنگھ جی ہین جو ۳۱ مئی ۱۸۸۹ء کو پیدا ہوے تھے - انکے علاوہ آپ کے دو
صاحبزادے ہین - ریاست دھرنگدرہ ریاستہاے کاٹھیاوار مین اول درجے کی ریاست ہے
اور اسکی معدنی اور زراعتی پیداوارین ریاست کی موجودہ اور نیز آیندہ سرسبزی
اور شادابی کا پتہ دیتی ہین - آپ کی ذات والاصفات سے اس زمانۂ حکمرانی (دوسال)
مین بہت سی اصلاحین عمل مین آئی ہین جنمین بڑی فیاضی اور سیرچشمی کے ساتھ روپیہ
صرف کیا گیا ہے سب سے بڑا کام یہ ہے کہ آپ نے ریاست کے سول اور فوجی عہدون پر
مستحق اور قابل ہندوستانی مامور فرمائے ہین - ریاست کے مقامی قوانین اور انتظام
کی ترمیم زیر غور ہے جسکا انجام رعایا کے لیے برکت کا ایک دوامی ذریعہ ثابت ہو -
ہز ہائینس نے اپنے والد متوفیٰ کی یادگار مین ایک پبلک کتب خانہ اور ایک مکان بنایا
ہے جسمین ریاست کے اندھے - لولے - اور اپاہج رہتے ہین اور اُنکے آرام و آسائش
کھانے پینے کا تمام سامان مہیا ہے - ہز ہائینس نے رفاہ عام کا ایک بڑا کام کیا ہے
وہ ایک جسونت پارک (باغ) ہے جو عام و خاص کے لیے بالکل وقف ہے - قحط کے
مین آپنے قحط زدون کے لیے تعمیر کے کئی کام جاری فرمائے اور خلق اللہ کی جانین بچائین
مہاراجہ ایک روشن ضمیر اور جفاکش رئیس ہین اور ایک معمولی عہدہ دار کی طرح اپنا
امور ریاست کی تمشیت مین صرف فرماتے ہین - آپ کی ان کارروائیون نے آپکو
نہ صرف اپنی رعایا بلکہ گورنمنٹ عالیہ کی نگاہون مین بھی وقیع اور موقر بنا دیا ہے - ریاست
کا رقبہ تقریباً ایک ہزار گیارہ سو سرسٹھ مربع میل اور آبادی ایک لاکھ ہے - محاصل
ریاست سات لاکھ روپیہ سے نو لاکھ تک ہے - آپ کی سلامی گیارہ ضرب توپ ہے -



# دھرنگدرہ

## ...ہائینس مہاراجہ سری اجیت سنگھ جی راج صاحب دھرنگدرہ

ولادت ۱۸- جنوری ۱۸۷۲ء - مسند نشینی یکم دسمبر ۱۹۰۰ء - ہز ہائینس سری ... سنگھ جی جھالا راجپوت ہین جنکے اسلاف کرام ابتدائً ناگر پارکر واقع سندھ مین ... تھے - آپ بانی خاندان ہرپال دیو جی کی نسل مین ہین جو تیرھوین صدی مین اپنے ... بسر دیو کی ہلاکت پر جو والی سندھ کے ساتھ ایک جنگ مین واقع ہوئی پٹن واقع ... کے فرمانروا کرن سولنکی کے دربار مین چلے آئے - راجہ کرن نے اُنکی خدمات کے صلہ ... ملو اٹھارہ سو مواضع عطا کیے جو بعد کو ریاست جھالاوار کے نام سے مشہور ہوئے ... یاست جو پہلے پاٹڈی مین تھا ۱۷۴۲ء مین دھرنگدرہ کو منتقل ہوا - کرنل واکر صاحب ... وبست کے زمانہ مین امر سنگھ جی دھرنگدرہ کے رئیس تھے اُنھون نے ۱۸۴۳ء مین ... اور اُنکے بیٹے رنمل سنگھ جی اُنکے جانشین ہوئے - رنمل سنگھ جی کاٹھیاوار کے ... زمانروا تھے جنکو کے - سی - ایس - آئی کا خطاب مرحمت ہوا تھا - اُنھون نے ... ء مین رحلت کی اور اُنکے فرزند مہاراجہ مان سنگھ جی مسند ریاست پر متمکن ہوئے ... س کو بھی کے - سی - ایس - آئی - کے خطاب سے امتیاز حاصل تھا اور پندرہ ضرب ... اُنکی ذاتی سلامی تھی - اپنے دادا مہاراجہ سری مان سنگھ جی کی وفات پر ہز ہائینس ... سری اجیت سنگھ جی وارث ریاست ہوئے اور یکم دسمبر ۱۹۰۰ء کو آپ کی ... کی رسم عمل مین آئی - ہز ہائینس نے ابتدائی تعلیم دھرنگدرہ مین پائی مگر بعد کو ... کی غرض سے راجکمار کالج راجکوٹ مین بھیجے گئے جہان آپ تقریباً نو برس ... کتساب علوم فرماتے رہے - وہان علاوہ اُس تعلیم کے جو کالج مین دی جاتی تھی ... س نے اعلیٰ درجے کی فوجی تربیت بھی حاصل کی - بعد انفراغ ہز ہائینس نے



ہز ہائینس مہاراجہ سری اجیت سنگھ جی راج صاحب دھرنگدرہ

حدود کو مختلف ذرایع سے بہت کچھ وسیع کر لیا تھا۔ راول بخت سنگھ نے سنہ ۱۸۱۶ء
قضا کی اور اُنکے بیٹے بجے سنگھ مسند پر بیٹھے اور انکی وفات پر جو سنہ ۱۸۲۹ء مین واقع ہو
اکھراج سنگھ جی مسند نشین ہوے۔ راول اکھراج جی نے سنہ ۱۸۵۴ء مین انتقال کیا
اُنکے بجاے اُنکے بھائی جسونت سنگھ وارث ہوے اور گورنمنٹ عالیہ سے سند اختیار
حاصل کی۔ راول جسونت سنگھ نے اپریل سنہ ۱۸۷۰ء مین رحلت کی۔ اُنکی جگہ اُنکے فرزند مہا
سر تخت سنگھ جی مسند آراے ریاست ہوے۔ دربار بھاؤنگر کی سلامی گیارہ ضرب توپ تھی
مہاراجہ تخت سنگھ کو بطور ذاتی اعزاز کے پندرہ ضرب کی سلامی حاصل تھی۔ یکم جنوری سنہ ۱۸۹۱ء
کو خطاب مہاراجگی بھی اُنکو عطا ہوا۔ سنہ ۱۸۹۶ء مین مہاراجہ تخت سنگھ جی نے وفات پائی آ
بزرگون نے ہر موقع پر برٹش گورنمنٹ کا ساتھ دیا ہے۔ مہاراجہ صاحب متوفی کے عہد مین
اتحاد اور ارتباط کو مزید ترقی ہوئی۔ مہاراجہ متوفی نہایت روشن خیال اور عالی حوصلہ رئیس تھے
وہ اُن رؤسا مین تھے جنھون نے سب سے پہلے راجکمار کالج مین تعلیم پائی اور بلاد یورپ کا
کیا۔ ریلوے کی توسیع اور رفاہ عام کے صدہا کام اُنکی نمایان یادگار ہین۔ اُنکی وفات کے
ہز ہائینس مہاراجہ بھاؤ سنگھ تخت سنگھ جی سریر آرا ہوے۔ آپ اپنے پدر بزرگوار کیطرح نہا
روشن ضمیر تھے۔ آپ تعلیم یافتہ اور بیدار مغز رئیس ہین۔ دسمبر سنہ ۱۸۹۷ء مین آپ کے۔سی۔ایس۔
کے خطاب سے سرفراز کیے گئے۔ قحط سنہ ۱۸۹۹ء مین آپ نے غربا و مساکین کے ساتھ بہت
بڑی ہمدردی ظاہر کی۔ ریاست کا رقبہ دو ہزار آٹھ سو ساٹھ مربع میل۔ آبادی چار لاکھ پینسٹھ ہزار
محاصل تقریباً چالیس لاکھ روپیہ ہے۔ آپ برٹش گورنمنٹ کو ایک لاکھ اٹھائیس ہزار ساٹھ روپیہ
اور گیکواڑ برودہ کو تین ہزار پانچسو اکاسی روپیہ آٹھ آنہ اور نواب جوناگڈھ کو
بائیس ہزار آٹھ سو اٹھاون روپیہ سالانہ خراج دیتے ہین۔ آپ کی سلامی گیارہ ضرب
توپ ہے۔



# بھاؤنگر

## ہز ہائینس مہاراجہ سر بھاؤ سنگھ جی تخت سنگھ جی کے-سی-ایس-آئی-راول صاحب بھاؤنگر

ولادت ۲۶-اپریل ۱۸۷۵ء مسند نشینی ۱۰-فروری ۱۸۹۶ء-ہز ہائینس مہاراجہ
بھاؤنگر گہیل راجپوت ہین-اِس خاندان کے مورث اعلیٰ سیکاجی تھے جنھون نے
۱۲۰۰ء مین اِس ملک مین توطن اختیار کیا تھا-والیان بھاؤنگر-لاٹھی اور پالیتانہ
ان بیٹون کی اولاد مین ہین جنکے نام رانوجی-سارنگ جی اور شاہ جی تھے-راول کا
خاندان مین اُس زمانہ سے چلا آتا ہے جب علاء الدین خلجی سے چتور مین جنگ
ہی-اِس سے قبل آپ کے بزرگ شور استھرا (سورت) کے حکمران تھے-۱۷۴۲ء
بھاؤسنگھ نے بھاؤنگر کی بنیاد ڈالی تھی جنکے پوتے بخت سنگھ جی ۱۷۷۲ء مین حکمران
بھاؤسنگھ اور اُنکے بیٹے اور پوتے نے اپنے ملک کی تجارت کو خوب ترقی دی تھی اور
قزاقون کو نیست و نابود کیا تھا-۱۷۵۹ء مین برٹش گورنمنٹ نے بندرگاہ بھاؤنگر
کا چہارم حصہ سیدی سورت سے حاصل کیا تھا جنکو راول بھاؤسنگھ نے اُن خدمات
مین عطا کیا تھا جو اُنھون نے نواب کھمبایت کی مخاصمت کے مقابلے مین کی
۱۷۷۱ء مین راول اکراج سنگھ جی نے گورنمنٹ بمبئی کو ٹلاجا اور مہوروا کے
لینے مین مدد دی جنپر بحری لٹیرے قابض تھے-۱۸۰۸ء مین گورنمنٹ انگلشیہ نے
اور لوٹ مار کے انسداد کے متعلق کاٹھیاوار کے تمام حکمران رؤسا سے ایک عام
لیا تھا مگر چونکہ بھاؤنگر کا دربار اِن قزاقون کا ایک مشہور مخالف تھا لہذا اِس سے
معاہدہ منعقد نہین ہوا-بخت سنگھ نے کاٹھیاوار کے بندوبست کے قبل اس ریاست کے

جہان اسپتال یا ڈسپنسریان ہین۔ گرد آور ڈاکٹر کا کام یہ ہے کہ اوقات مقررہ پر گانون مین دورہ کرتا ہے اور اُن دہقانیون اور غربا کو جو آسانی سے اسپتالون تک نہین پہونچ سکے طبی امداد دیتا ہے۔ اس عجیب وغریب آزمائش مین اسقدر کامیابی حاصل ہوئی کہ لا ہیرس صاحب کی رائے مین ہزہائینس کی نظیر کی نہ صرف دیسی ریاستون بلکہ برٹش قلم مین بھی تقلید کی جا سکتی ہے۔ رئیس گونڈل نے اپنی عقلمندی سے بہت بڑا سرمایہ اُن ریلوے کی تعمیر مین لگا رکھا ہے جو بھاؤنگر گونڈل اور گونڈل پوربندر کی ریلون کے نام سے مشہور ہین۔ مڈیکل صیغہ خاص آپ کی نگرانی مین ہے اور آپ اُسکی اصلاح مین بڑی دلچسپی ظاہر کرتے ہین اور ریاست کی تمام مڈیکل انسٹیٹیوشنون اور اندرونی انتظام مین روز بروز مفید اور صحت بخش اصلاحین پیدا کرتے جاتے ہین۔ ہزہائینس نے بجاے حصول لگان کے قدیم طریقہ کی طرح جنس مین ہوتا تھا نقد ادائی کا سلسلہ جاری کیا گیا ہے جسکو کاشتکار گروہ نہایت پسند کرتا ہے۔ زراعتی نمائشین اوقات مقررہ پر ہوتی ہین اور ریاست کے زراعتی صورتون مین برابر اور پوری توجہ سے اصلاح ہوتی رہتی ہے۔ انکے علاوہ سرکاری وظیفہ۔ اسکولات۔ معافی محصولات ضرر رسان عطیات استحقاق ومراعات وغیرہ منجملہ اُن بہت سے کامون کے ہین جنکو ٹھاکر صاحب نے باحسن وجوہ انجام دیا ہے۔ غرض ٹھاکر صاحب بڑے علم دوست بیدار مغز رعایا پرور رئیس ہین۔ ہزہائینس کو بوڈاپسٹ آٹھوین انٹرنیشنل کانگرس آف ہیجین اور ڈیموگرافی کی منتظم کمیٹی نے ایک مفید شاندار آنریری پریسیڈنٹ مقرر کیا تھا۔ آپ انڈین مڈیکل اسوسی ایشن کے وائس پریسیڈنٹ بھی ہین۔ ہزہائینس کے چار بیٹے اور دو بیٹیان ہین۔ ولیعہد بھوجراج ایک چہاردہ سالہ صاحبزادہ ہین جو ولایت مین تعلیم حاصل کر رہے ہین۔ سلامی گیارہ ضرب توپ۔



رایا۔ اور باعلان فرمایا کہ آئندہ سے گونڈل کے فرمانروا گیارہ ضرب اتواپ کی سلامی کے
ہو نگے۔ رانی صاحبہ کی صحت کی غرض سے ۱۸۹۰ء مین آپ مع رانی صاحبہ کے ولایت
لے گئے اور وہان ڈاکٹری علاج کے لیے دو برس تک رہنا پڑا۔ اِس عرصہ مین
ندرستی مین ایک نمایان اصلاح پیدا ہوئی۔ ہز ہائینس کو چونکہ سائنس کا بے انتہا شوق
رطبی سائنس سے تو خاصکر دلچسپی تھی اسلیے آپ بطور ایک مستعد طالبعلم کے ایڈنبرا
ٹی مین شریک ہوے اور تمام نصاب پڑھکر پہلے ایم بی اور سی ایم کے امتحانات
کیے۔ اسکے بعد ایم ڈی کا درجہ حاصل کیا۔ آپ نے ایڈنبرا کے رائل کالج اطبا
ہری کا امتحان بھی پاس کیا اور اب آپ اُسکے فیلو ہین۔ جون ۱۸۹۲ء مین مشہور و
ت یونیورسٹی آف اکسفورڈ نے اپنی سالگرہ کے موقع پر ہز ہائینس ٹھاکر صاحب کو
ی ایل (ڈاکٹر آف سول لاز) کی اعزازی ڈگری عطا فرمائی۔ ڈاکٹری کا درجہ پانے
ند ہز ہائینس ٹھاکر صاحب اپنی رو باصلاح طبع رانی کے ہمراہ ۱۸۹۳ء کے شروع مین
جاپان اور چین آسٹریلیا اور لنکا ہوتے ہوے ہندوستان کو واپس آئے۔ رانی
بہ کو بھی جناب قیصرۂ مرحومہ نے کرون آف انڈیا کی ممبری عطا فرمائی۔ وطن واپس
اکر صاحب نے اپنی ریاست کی اصلاح مین مختلف تدبیرین اختیار کین اور اپنی
ت کا وقت علمی مشاغل مین صرف کیا۔ آپ نے ایک کتاب ہسٹری آف دی ارین
سائنس تصنیف کی ہے جسنے آپکے ہندوستانی اور انگریز نکتہ چینون کے دلون پر
عمدہ اثر پیدا کیا ہے۔ جوبلی کے موقع پر ہز ہائینس کو ایک نئی عزت حاصل ہوئی یعنے
د ہر مجسٹی کوئین وکٹوریہ کے ہاتھ سے جی۔ سی۔ آئی۔ ای کا اعلیٰ تمغہ حاصل ہوا۔ ہز ہائینس
ت مقررہ پر اپنے دفتر مین آتے ہین اور نہایت ہوشیاری اور توجہ سے اپنی رعایا کی
نات پر غور کرتے ہین۔ آپ نے اپنی ریاست مین ایک گرد آور ڈاکٹر کا عہدہ قائم
ہے جو اُن گانؤن والون کو طبی امداد پہونچاتا ہے جو اُن بڑے شہرون سے دُور رہتے ہین

مشاہدہ کرین آپ نے میجر (اب کرنل) ہنکاک صاحب کی رہنمائی مین یورپ کا عزم کیا
اور تقریباً چار مہینے انگلستان اور اسکاٹلینڈ مین رہے۔ کچھ دنون تک براعظم کی بھی سیر
کی۔ اِس اثنا مین آپ نے پیرس۔ بروسلس ہمبرگ۔ لیوسرن اور بہت سے اور مقامات
مثلاً سوئٹزرلینڈ۔ وینس۔ فلورنس۔ روم اور نیپلس کی سیاحت کی اور ۱۳۔ نومبر ۱۸۸۳ء
کو برنڈزی کی راہ ہندوستان کو واپس آئے۔ آپ نے اپنے سفرنامہ مین سفر کے تجربات
و مشاہدات کو قلمبند کیا ہے۔ یہ اُن مناظر کی ایک دلچسپ اور دلفریب کتاب ہے جو ایک نوجوان
شہزادے نے چند ماہ کے عاملانہ سفر مین دیکھے تھے۔ ہندوستانی اور یورپین اخبارات
نے اِس کتاب کی بڑی تعریف کی ہے۔ سفر سے واپس آکر ہز ہائینس اپنی ریاست
کے کامون مین منہمک ہوے اور ۲۵۔ اگست ۱۸۸۴ء کو اپنی ریاست کا پورا انتظام
و اہتمام اپنے دست اختیار مین لے لیا۔ اُسی سال آپ بمبئی یونیورسٹی کے فیلو نامزد ہوے ۱۸۹۲ء
کے اوائل حصہ مین ٹھاکر صاحب دوبارہ اسکاٹلینڈ کو تشریف لے گئے جہان جانے سے
آپکا قصد یہ تھا کہ کچھ دنون اڈنبرا یونیورسٹی مین قیام فرمائین۔ آپ نے وہان پندرہ ہفتے
سے زیادہ اقامت کی اور سائینس کے ایک دلدادہ طالبعلم کی حیثیت سے آپ نے
اسقدر نمود حاصل کی کہ اِس قدیم اسکاٹش یونیورسٹی نے آپکو ایل ایل ڈی کی اعزازی
ڈگری عطا کرنا مناسب خیال کیا۔ پریسیڈنسی کے دیسی باشندون مین کسی شخص کو اسکے
قبل یہ عزت حاصل نہین ہوئی تھی۔ ہز ہائینس جناب قیصرہ کی جوبلی کی تقریبات مین اُس
اُس ڈپوٹیشن کے ممبر کے ولایت مین موجود تھے جو کاٹھیاوار کے سردارون کی جانب سے
انگلستان کو بھیجا گیا تھا۔ اِس موقع پر آپنے ہر مجسٹی کے ہاتھ سے نائٹ کمانڈر آف دی
ایمی ننٹ آرڈر آف دی انڈین امپائر کا تمغہ حاصل کرنے کی عزت حاصل کی۔ ہز ہائینس
۱۲۔ اگست ۱۸۸۷ء کو ہندوستان کو واپس آئے۔ اسی سال ہر مجسٹی قیصرۂ دکٹوریہ نے
ازراہ خوشنودی گونڈل کو "بجلدوے عمدہ انتظام ریاست" درجۂ اوّل کی ریاست

# گونڈل

## ...ہائنیس سر بھگوت سنگھ جی۔ جی سی آئی ای۔ ایم ڈی۔ ایف آر سی پی ...ت۔ بی۔ یو۔ ایل ایل ڈی۔ ڈی سی ایل۔ ٹھاکر صاحب گونڈل

ولادت ۲۴۔ اکتوبر ۱۸۶۵ء۔ مسند نشینی ۱۴۔ دسمبر ۱۸۶۹ء۔ گونڈل ایک اول ...کی دیسی ریاست ہے جو مغربی ہند مین سوراشٹرا کے عین وسط مین واقع ہے۔ ہز ہائنیس ...ھگوت سنگھ جی موجودہ فرمانرواے گونڈل جاریجہ راجپوت ہین اور اسوجہ سے اُس ...نسی خاندان سے اُنکا تعلق ہے جسکی بنیاد سری کرشن جی نے ڈالی تھی۔ خاندان ...ل کے بانی کمبھوجی اول تھے جنھون نے اپنے بھائی صاحب جی سردار راجکوٹ ...اپنے موروثی علاقہ کا ایک حصّہ ترکہ مین پایا اور اپنی بہادری اور فوجی قابلیت سے ...مقبوضات کو بے انتہا وسعت دی۔ موجودہ ٹھاکر صاحب انکی بارھوین پشت مین ہین۔ ...ر صاحب کی عمر صرف چار برس کی تھی جب انکے والد ٹھاکر سگرام جی نے انتقال کیا۔ ...نیس کو شروع ہی سے تحصیل علم کا بے انتہا شوق تھا۔ نو برس کی عمر مین آپ راجکمار ...مین داخل ہوے۔ آپکی کالجی تعلیم کا پورا دور جو نو برس تک جاری رہا ایک متواتر ...بی کا زمانہ تھا۔ آپ نے ہر درجہ مین اپنی قابلیت۔ محنت۔ مصروفیت اور خوش خلقی ...ت دیا۔ ایک عرصۂ دراز تک آپ کالج مین سربرآوردہ رہے اور محنت۔ نقاشی اور ...ت انگریزی مین برابر سالانہ انعام پاتے رہے۔ آپ اپنے ہم سبقون سے ہمیشہ آگے ...اور علم انگریزی مین آپ نے اسقدر ملکہ حاصل کیا کہ ہر شخص آپکا مداح تھا۔ تکمیل تعلیم ...ہز اس غرض سے کہ اپنی آنکھون سے انگریزون کے عادات اور رسم ورواج



ہز ہائینس سر بھگوت سنگھ جی سگرام جی۔ جی۔ سی۔ آئی۔ ای۔ ٹھاکر صاحب گونڈل



شہزادہ محمد شیر زمان خان بہادر ولیعہد ریاست جوناگڈھ

تہذیب پر مجوزہ کلان اسپتال کی بنیاد لارڈ سینڈہرسٹ صاحب سابق گورنر کے ہاتھ سے
رکھی گئی جسپر دو لاکھ روپیہ صرف ہوگا۔ یہ عمارت قدیم اسپتال کی جگہ اراضی ملحقہ ملا کر تیار
ریاست کے سررشتۂ تعلیم کا انتظام عمدہ ہے۔ ہز ہائنیس کے حکم سے بہترین طریقۂ تعلیم دریافت
کرنے کے لیے ٹیچرون کی ایک مجلس منعقد ہو کر عمدہ تعلیمی توالیف جدیدہ کے لیے پانچہزار
منظور ہوا۔ گورنمنٹ عالیہ نے ۳۔جنوری سنہ ۱۸۹۹ع کو ہز ہائنیس کو کے۔سی۔ایس۔آئی کا
خطاب عطا فرمایا۔ قانون ریاست کے مطابق زر توفیر رفاہ عام مین لگایا جاتا ہے چنانچہ
جیتلسر جنکشن سے ریاست کے بندر بلاول تک سرسٹھ میل مین چالیس لاکھ روپیہ سے سنہ
مین ریل نکالی گئی اور جیتلسر جنکشن سے راجکوٹ تک مشترکہ ریل مین سنہ ۱۸۹۴ع مین
لاکھ روپیہ صرف کیا گیا۔ ہز ہائنیس کے تین صاحبزادے ہین بڑے محمد شیر زمان خان
تعلیم یافتۂ راجکمار راجکوٹ ولیعہد ریاست ہین۔ ریاست کا رقبہ تین ہزار دو سو
میل اور آبادی تین لاکھ پچانوے ہزار چار سو اٹھائیس ہے جسمین ہندو تین لاکھ ایک ہزار
سات سو تہتر اور مسلمان پچاسی ہزار چھ سو چوراسی باقی مختلف اقوام آباد ہین۔ فوج
مین سوار تین سو چھ اور پیدل ایک ہزار چھ سو بیاسی کل جمعیت ایک ہزار نو سو اٹھاسی
کارآمد تیار توپین تیرہ ہین اور حدود ریاست کے اندر اکیس ضرب اور باقی ماندہ
ہندوستان مین گیارہ ضرب توپ کی سلامی کا اعزاز حاصل ہے۔



...ن النت اور بیدار مغزی سے ریاست کو بہت بڑی وسعت دی۔نواب حامد خان اول کے بعد
...ے بیٹے نواب بہادر خان ثانی فرمانروا ہوے۔اُنکے اور سرکار انگریزی کے فیمابین از روے
...ہ ۱۸۱۶ء کے یہ قرار پایا کہ جو زورطلبی ہر سال فوجکشی کر کے لیجاتی ہے وہ بتوسط برٹش
...کے وصول ہوکر خزانۂ ریاست مین داخل ہوا کرے۔ ۱۸۲۱ء مین دوسرا عہدنامہ ہوا
...طلبی کے وصول کرنے کے مصارف کے عوض کل زورطلبی کا ایک ربع سرکار انگریزی
...ے۔ ۱۸۴۰ء مین یہ راہی ملک بقا ہوے جو نواب صاحب حال کے جد امجد تھے ہز ہائنس
...صاحب بہادر نے ۱۸۹۲ء مین مشہور مشہور نامی بلاد و امصار ہند کی سیر فرمائی۔دینی
... وجہ سے آپ بہت بڑے پابند مذہب ہین۔فلاح رعایا ہمیشہ مد نظر رکھتے ہین۔
... فیاضی بھی بہت بڑھی ہوئی ہے چنانچہ بہت سے امور رفاہ عامہ آپ کے عہد مبارک
...ے از انجملہ راجکوٹ مین زنانہ اسپتال لاکھ روپیے مین بنوایا گیا جو نفع رسانی
...یڈی ڈفرن اسپتالون کے مثل ہے جسکی اہل کاٹھیاوار بڑی قدر کرتے ہین۔دار الصدر
...ڑھ مین بہار الدین آرٹس کالج اور ٹیکنیکل انسٹیٹیوٹ جو بڑی شاندار عمارت ہے اور
...صاحب کے دوستون نے انکی یادگار کے لیے جو ایک بڑی رقم چندہ کی فراہم کی تھی
... تقریبا دولاکھ روپیہ شامل کر کے تیار کرایا گیا جسکا سالانہ مصارف دیا جانا بھی ہز ہائنس
...طور فرمایا جسکو ۳۔نومبر ۱۹۰۰ء مین ہز اکسلنسی لارڈ کرزن بہادر ویسراے ہند نے
... فرمایا۔نیز خاص جوناگڑھ مین واٹر ورکس کا کام آٹھ لاکھ روپیے کے تخمینے سے بصوابدید
... ور تجربہ کار انجنیر جے۔ای۔وائٹنگ صاحب کے ۱۸۹۶ء مین شروع ہوکر نصف
...ائد ہو گیا ہے ۱۸۹۷ء مین الینیشن سٹیلمنٹ کا محکمہ جاگیر دارون کے تعین حقوق کے لیے
...ا جو کرنیل سی۔ڈبلیو۔ایچ سیلی صاحب کی سخت محنت جنکی خدمت مستعار سرکار برطانیہ
...ریاست مین لی گئی تھی اور وزیر صاحب کی معقول امداد اور نائب دیوان خصوصیت دستگاہ
...پرسوتم راے سندر جی جھالا کی ع قریزی سے حسن اختتام کو پہونچا۔عمدہ ترین نمونہ



ہزہائنیس سر رسول خان جی مہابت خان جی کے-سی-ایس-آئی والی جوناگڈھ

# جوناگڑھ

## ہز ہائینس نواب محمد رسول خان بہادر کے سی ایس آئی فرمانرواے جوناگڑھ و

ولادت ۔ ۳ ۔ جولائی ۱۸۵۸ء ۔ سند نشینی ۲۲ جنوری ۱۸۹۲ء ۔ آپ نواب محمد مہابت خان بہادر
کے سی ۔ ایس ۔ آئی مرحوم کے فرزند اور نواب محمد بہادر خان ثانی مغفور کے پوتے ہیں
مورث اعلیٰ حضرت محمد ہمایون شہنشاہ ہند کے زمرۂ امرا مین بڑے شجاع سردار تھے و
حضرت شاہجہان شہنشاہ دہلی کے عہد سلطنت مین آپ کے اجداد امجاد مین محمد بہادر خان
نے شہنشاہ کے مقرب خاص اور معتمد علیہ ہونے کا شرف اعزاز پایا جنھون نے ایک
اپنی جان عزیز کو خطرہ مین ڈالکر بادشاہ عالیجاہ کی جان بچائی اور کسیطرح کا گزند
شہنشاہ پر نہ آنے دیا۔ ان بہادر خان کے تین بیٹون جعفر خان ۔ صلابت خان اور شیر
مین سے جو جاگیرین تخت دہلی سے صلابت خان کو عطا ہوئی تھین منجملہ اُنکے جوناگڑھ بھی
جاگیر مین تھا ۔ انھین صلابت خان کے زمانہ مین زورطلبی یعنی بحیثیت اعلیٰ حکومت
رؤساے کاٹھیاوار سے سالانہ رقم معین لینا شروع ہوا۔ انکی وفات ۱۷۳۲ء مین ہوئی
اُنکے فرزند کلان بہادر خان عرف محمد شیر خان بہادر بانی ریاست نے جب مرہٹون کی
سے تخت دہلی متزلزل ہو رہا تھا تو اُنسے نبرد آزمائی مین غالب آکر سلطنت دہلی کو ایک
بڑا کارنمایان یہ کیا کہ بڑودہ اور اُسکے مضافات کو شامل سریر دہلی کر دیا جسکے صلہ
نے خوش ہو کر نوابی کے خطاب سے سربلند فرمایا ۱۷۵۸ء مین انکا انتقال ہوا۔ انکے
خلف اکبر نواب محمد مہابت خان اول مسند حکومت پر بیٹھے اور بعالم شباب ۱۷۷۴ء مین
کی اور اُنکے فرزند نواب حامد خان اول تیرہ سال کی عمر مین والی ملک موروثی ہو ۔
مین گزر گئے ۔ ان دونون نوابون کے زمانہ مین مشہور دیوان اعظم امرجی نے اپنے

# خیرپور

## ہزہائینس میر سر فیض محمد خان - جی سی - آئی - ای - میر خیرپور

آپ پانچ برس کی عمر مین ۸ - اپریل سنہ ۱۸۹۴ء کو اپنے والد ماجد ہزہائینس میر علی مراد خان کی وفات پر مسند حکومت پر متمکن ہوئے - آپ اُس تاریخی بلوچ خاندان کے قائم مقام ہیں جسنے سنہ ۱۷۸۳ء مین سندھ فتح کیا تھا - اسی سال میر فتح علی خان ٹالپر نے اپنے آپکو رئیس قرار دیا اور بعدازان اُنکے بھتیجے میر سہراب خان ٹالپر نے مع اپنے دو بیٹون میر رستم اور علی مراد کے ٹالپر کے فرمانروایان سندھ کی شاخ خیرپور کی بنیاد ڈالی - آخرالذکر خیرپور کے سابق فرمانروا تھے - میر سہراب خان نے رفتہ رفتہ مشرق مین صحرائے جیسلمیر سے مغرب مین گنڈاوا واقع بلوچستان تک اپنی حکومت کو وسعت دی سنہ ۱۸۱۳ء مین اُنھون نے افغانستان کو خراج دینا موقوف کیا اور سنہ ۱۸۳۲ء مین برٹش گورنمنٹ کے ساتھ ایک معاہدہ کے ذریعہ سے خیرپور ایک جداگانہ ریاست تسلیم کی گئی - اول جنگ افغانستان مین میر مراد خان برٹش پالسی کے معاون تھے - اختتام جنگ کے بعد جب میانی کی مہم سے سندھ فتح ہوا اور باقیماندہ حصہ برٹش علاقہ مین شامل کیا گیا تو ریاست خیرپور کی آزادی قائم رکھی گئی - آپ کو اپنی رعایا کے آرام کا بہت خیال ہے - تعلیم سے آپکو خاص دلچسپی ہے - سنہ ۱۹۱۱ء مین آپ کو جی سی - آئی - ای - کا خطاب عطا ہوا - ریاست کا رقبہ چھ ہزار ایکسو مربع میل ہے - آبادی تخمیناً سوا لاکھ نفوس ہے - آپکی سلامی پندرہ ضرب توپ ہے -



اعتراف کیا ہے - ہزہائینس کو فن سپہگری مین ید طولیٰ حاصل ہے - پولو اور صید افگنی مین
تو آپ اپنا بہت کم ثانی رکھتے ہین - آپ گورنمنٹ برطانیہ کے بہت بڑے خیر سگال اور وفا
ہین آپنے اکثر موقعون پر جنگی خدمات مین مدد دی ہے - جنگ تراہ مین آپ نے کارہا ے
نمایان انجام دیے ہین - مہم چین مین آپ نے بہ نفس نفیس افواج خدمات شاہنشاہی
سر غنائی کی اور مظفر و منصور واپس آئے - جسطرح آپ ہندوستان کے حکمران گروہ مین
نہایت ہی ہر دلعزیز ہین اسی طرح انگلستان مین شاہ و ارا کین سلطنت سے لیکر ادانی وادنیٰ
تک آپ کی قدر و منزلت کرتے ہین - آپ ہر مجسٹی ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند مرحومہ کی دونون جوبلیون مین
موجود تھے - ایکی دفعہ بھی اعلیٰ حضرت ملک معظم ایڈورڈ ہفتم کی تقریب جشن تاجپوشی مین تشریف
لے گئے تھے - حال مین ہز اکسلنسی لارڈ کرزن نے جو امپیریل کیڈٹ کور قائم فرمائی اُس کے
آپ کمانیر مقرر ہوے ہین - ایدر کا رقبہ اُنیس سو مربع میل اور آبادی تقریباً تین لاکھ ہے
آمدنی چھ لاکھ ہے - فوجی قوت مین چودہ جنگی اور تین دیگر تو پین - چوہتر سوار اور ایک سو
پیدل ہین - آپ کی سلامی اکیس ضرب توپ ہے -



# ایدر

## ہز ہائینس مہاراجہ دھراج کرنل سر پرتاب سنگھ بہادر

## جی-سی-ایس-آئی-کے-سی-بی-ایل-ایل-ڈی-والی ایدر

آپ اُس مشہور راٹھور راجپوت خاندان سے تعلق رکھتے ہین جو راجہ رامچندر جی کی
[اولا]د امجاد مین ہے اور اودے پور کے سسودیون اور جیپور کے کچھواہون کی طرح سورج بنسیون
[کی ش]اہی نسل کے قائم مقام ہین ۔ سنہ ۱۷۲۹ء مین جب مشہور ابھے سنگھ والی جودھپور شہنشاہ
[محمد] شاہ کے عہد مین گجرات کے صوبہ دار تھے اور اُنکے بھائی تخت سنگھ نے ناگر فتح کیا تھا
[آ]نند سنگھ اور راے سنگھ راٹھور اُنکے دو دوسرے بھائیون نے بزور شمشیر ایدر پر اپنی
[حکو]مت قائم کی ۔ پیشوا اور گیکواڑ نے ریاست کو تاخت و تاراج کر ڈالا راجہ شیو سنگھ
[بن] انند سنگھ کو اپنے علاقہ کے کچھ حصے سے دستکشی کرنا اور گیکواڑ بڑودہ کو خراج دینا پڑا
[یہ خر]اج والی ایدر کو اب بھی دینا پڑتا ہے اور اُنکو خود دوسری چھوٹی ریاستون سے خراج ملتا ہے
[شیو] سنگھ کی جگہ اُنکے بیٹے بھون سنگھ وارث ہوے اور اُنکے قضا کرنے پر راجہ گمبھیر سنگھ نابالغی
[کے] زمانہ مین مسند نشین کیے گئے ۔ اُنکی وفات پر مہاراجہ جوان سنگھ کے-سی-ایس-آئی-
[ب]مبئی کی ایجسلیٹو کونسل کے ممبر تھے جانشین ہوے مگر اُنھون نے سنہ ۱۸۶۸ء مین قضا کی اور
[اُن]کے فرزند مہاراجہ کیسری سنگھ وسادہ آراے حکومت ہوے ۔ جب مہاراجہ کیسری سنگھ نے لاولد
[انتق]ال کیا تو گورنمنٹ عالیہ نے مہاراجہ سر پرتاب سنگھ کو ایدر کی ریاست مرحمت فرمائی ۔
[آ]پ مہاراجہ جودھپور کے عم مکرم ہین اس سے پہلے آپ جودھپور کے وزیر اعظم اور
[ریاس]ت کے مدار المہام؟ معظم تھے ۔ جس خیر خواہی اور قابلیت کے ساتھ آپ نے فرائض وزارت انجام فرمائے
[ا]سکا نہ صرف سابق مہاراجہ بلکہ موجودہ فرمانرواے جودھپور اور گورنمنٹ ہند نے بھی



ہزہائنس مہاراجہ دھراج کرنل سر پرتاب سنگھ جی-سی-ایس-آئی-والی ایدر

اُنھون نے سنہ ۱۸۷۶ء مین قضا کی اور ہز ہائینس سر کھنگار جی مسند ریاست پر متمکن ہوے۔ ۱۱۔ اگست
کو جب آپ سن بلوغ کو پہونچے تو آپ کو اختیارات کامل مرحمت ہوے اور ۱۴۔ نومبر
کو سر جیمس فرگسن صاحب گورنر بمبئی نے آپکو مسند نشین کیا اور دوسرے برس ایک در
مین آپ کو سوائی بہادر کا خطاب گورنمنٹ سے عطا ہوا۔ سنہ ۱۸۹۷ء مین علیا حضرت
جوبلی کے موقع پر آپ انگلستان تشریف لے گئے۔ وہان آپ کو علیا حضرت کے حضو
باریابی کا افتخار حاصل ہوا اور علیا حضرت نے اپنے الطاف خسروانہ سے اس معز
خطاب جی۔ سی۔ آئی۔ ای۔ سے سرفراز فرمایا۔ آپ کو تعلیم نسوان کے مسئلہ مین بہت
وانہماک ہے اور رعایا کی رفاہ و فلاح کا بہت بڑا خیال رکھتے ہین۔ آپ کی زیر سرپر
بہت سی عمدہ اور مستند انگریزی کتابون کے ترجمے گجراتی زبان مین ہوے ہین۔ اسطور
تو اہل قلم حضرات کی پرورش ہوتی ہے اور دوسرے ملک مین عمدہ مذاق کی کتابین شا
ہین۔ آپ کے عہد حکومت مین ریاست کے محکمۂ امور عامہ نے بڑے بڑے کام کیے
عمدہ سڑکین نکلی ہین اور آبپاشی وغیرہ کی تعمیرات بنی ہین۔ انھین رفاہ عام کے کامون
ریاست نے آپ کی مسند نشینی کے وقت سے چھیاسٹھ لاکھ چوبیس ہزار چھ سو بہتر روپیہ
کیا ہے۔ افتادہ قطعات اراضی کو مزروعہ بنانے کے واسطے آپنے بیدریغ روپیہ صر
فرمایا ہے اور اس سے گزشتہ اُنیس برسون مین تراسی ہزار چار سو بانوے ایکڑ افتا
مزروعہ ہوگئی ہے اور نوے گانون نئے آباد ہوگئے ہین۔ اس ریاست کا رقبہ چھ ہزا
مربع میل ہے اور آبادی پانچ لاکھ اٹھاون ہزار چار سو پندرہ ہے۔ ریاست کی
تین سو بنیتالیس سوار۔ ایک ہزار چار سو پچیس پیادہ اور ایک سو چونسٹھ توپین ہین
سلامی سترہ شلک ہے۔



# کچھ

ہز ہائینس مہاراؤ سری مرزا راجہ سوائی سر کھنگار جی بہادر جی سی۔ آئی۔ ای۔ راؤ صاحب کچھ

ولادت ۱۸۶۶ء۔ جانشینی ۱۸۷۵ء۔ مسند نشینی ۱۴ نومبر ۱۸۸۴ء۔ آپ اُن جاڑیجا راجپوتون کے سردار ہین جو اوائل چودھوین صدی مین سندھ سے بسرغنائی اپنے مورث جام لاکھا پھلانی کے کچھ کو آئے تھے۔ جام لاکھا پھلانی جارا کے فرزند تھے۔ بیان کیا جاتا ہے کہ جام نے سنہ ۱۳۲۰ء مین کچھ کو بخوبی فتح کر لیا تھا۔ اُنکی اولاد مین ایک چاردہ سالہ راؤ کھنگار نے شکار مین اپنی تلوار سے ایک شیر کو ہلاک کیا اُسکی اس دلیرانہ کارروائی سے شاہ احمدآباد اسقدر خوش ہوے کہ اُنھون نے نوجوان شہزادہ کو موروی کا علاقہ اور راؤ کا خطاب عطا کیا۔ اسکے بعد راؤ کھنگار نے تمام کچھ پر قبضہ کر لیا اور ۱۵۴۸ء مین بھوج کو دارالخلافہ قرار دیا۔ کھنگار کے چچا جام راول نے کاٹھیاوار مین بھاگ کر نوانگر کی ریاست قائم کی جسکے فرمانروا جام کہلاتے ہین۔ اُنکے جانشین راؤ بھرل اول کے عہد مین گجرات شاہان احمدآباد کی حکومت سے نکل کر مغلیہ شہنشاہون کے قبضہ مین آیا۔ ۱۸۰۹ء مین راؤ کچھ نے انگریزون کی امداد طلب کی۔ اس زمانہ مین راؤ راے دھن ثانی گدی پر تھے لیکن ریاست کا انتظام وزیر فتح محمد کے سپرد تھا۔ اِسی سال ایک معاہدہ ہوا ۱۸۱۲ء مین دوسرے معاہدہ پر دستخط ہوے ۱۸۱۳ء مین وزیر اور راؤ دونون نے قضا کی۔ راؤ بھارمل ثانی کے عہد مین بوجہ بدنظمی کے برٹش قوت کو مداخلت کرنی پڑی اور راؤ موصوف گدی سے اُتار دیے گئے۔ اُنکے بیٹے راؤ دیسل جی ثانی اُنکے جانشین ہوے۔ اُنھون نے ۱۸۶۰ء یعنی ۴۰ سال تک نہایت امن و عافیت کے ساتھ حکومت کی۔ راؤ دیسل جی کے جانشین ہز ہائینس مہاراؤ پراگ مل جی ہوے جو موجودہ راؤ کے والد تھے۔

کے ہمراہ تعلیم پانے لگے - آپنے ہندوستان اور سیلون کے تین سفر کیے اور بڑے بڑے
مشہور مقامات کی سیر فرمائی اور ان اسفار مین ملک ملک کے آدمی اُنکے اوضاع و
زراعت و فلاحت اور آبپاشی کے نئے نئے طریقہ اور تجارت کے مختلف کرشمے آپکی نظر
گذرے - آپ ایک عالی دماغ اور رعیت پرور رئیس ہین - مردانہ کھیلون اور جسمانی
ورزشون مین آپنے بڑا نام پیدا کیا ہے - آپنے ایکبار نو گھنٹہ مین کولھاپور سے مہابلیشور
سفر گھوڑے کی پیٹھ پر طے کیا تھا - آپنے بحیثیت ایک رحمدل اور فیاض رئیس کے اپنی
کا انتظام ایسی دانائی و ہوشمندی سے کیا ہے جس سے رعایا نہایت امن و آسایش
ساتھ بفراغت گزران کرتی ہے - آپ کو اپنے ملک مین اشاعت علوم کا کمال شوق
اور اپنے غریب زراعت پیشہ لوگون کے واسطے آپنے زراعتی بنک بھی جاری کیے
بالطبع آپ سادہ مزاج ہین - آپ کو گورنمنٹ نے خطاب جی - سی - ایس - آئی سے مفتخر
ہے - یکم اپریل ۱۸۹۲ء کو آپ کی شادی مہاراجہ گنپت راؤ متوفی گیکواڑ بڑودہ کی بہن
لکشمی بائی کے ساتھ ہوئی - آپ کو تبنیت کا اختیار بھی حاصل ہے اور آپکی رعایا پرور
ہے - ریاست کا رقبہ دو ہزار آٹھ سو پچیس مربع میل ہے - آبادی تخمیناً نو لاکھ تیرہ ہزار
اکتیس اور آمدنی تینتیس لاکھ چھ ہزار نوے روپیہ ہے جسمین سے آٹھ لاکھ ان جاگیر
کے ہین جو خود مختار نہین ہین - راجہ کولھاپور کے واسطے اُنیس توپ کی سلامی مقرر
ریاست کی فوجی قوت مع ریاست ہاے باجگزار (۱۸۹۱ء) یہ ہے - شرسٹھ
اکاون توپچی - دو سو پچپن سوار - پانچ سو تیس پیدل - ایک ہزار تین سو بہتر پولیس
تک بہت سی بڑی بڑی جاگیرین ریاست کے قدیم وزرا کے جانشینون کے قبضہ مین
ہین جنکو وہ عطا ہوئی تھین - یہ جاگیردار بروقت وراثت نذرانہ و تعداد
پیش کرتے ہین -

ست مقرر کیا جسکے انتظام سے عام ناراضی اس حد تک پھیلی کہ شورش برپا ہو گئی-
ریزون نے یہ ہنگامہ فرو کیا - ریاست کے سارے قلعہ مسمار کرا ڈالے اور فوج برخاست
ے ایک مقامی جمعیت قایم کردی سنہ ۱۸۶۲ء مین سیواجی ثالث سے پہلا عہدنامہ انگریزون
ے ہوا اور ایسے مبارک وقت مین ہوا کہ اُسکے بعد سے پھر کوئی ضرورت ترمیم یا تنسیخ یا
ئے عہدنامہ کی پیش نہ آئی - چونکہ سیواجی ثالث کے کوئی اولاد نہ تھی لہذا گورنمنٹ سے حق
بت منظور کرلیا - چنانچہ سنہ ۱۸۶۶ء مین بحالت مرض الموت اُنھون نے اپنے بھانجے مہاراجہ
بہ رام کو متبنیٰ کیا - مہاراجہ راجہ رام نے سنہ ۱۸۷۰ء مین سیاحت انگلستان و یورپ کا قصد
اور بہت کچھ سیر و سفر کرنے کے بعد جب وہ مراجعت فرماے وطن ہونے لگے تو فلارنس
ن اُنکا پیمانہ عمر لبریز ہو گیا اور دنیا سے مفارقت دائمی اختیار کی - ایسے ہونہار رئیس کی اس
ان مرگی اور غریب الوطنی مین مرگ بے ہنگام نے ریاست مین ایک کہرام برپا کردیا - مہاراجہ
فی کی مہارانی نے ایک جانشین و قائم مقام کو متبنیٰ کیا جسنے سیواجی رابع لقب اختیار کیا -
راجہ سیواجی رابع کو گورنمنٹ نے دربار قیصری مین رئیس دلاور اعظم طبقہ اعلاے ستارۂ ہند
(سی - ایس - آئی) کے خطاب سے سرفراز فرمایا - مگر کچھ نقص دماغی کے سبب سے وہ نظم و نسق
ست کے اہل اور شایان نہ سمجھے گئے اور اطبا ے حاذق نے اُنکو اس بار گران کے اُٹھانیکے
ں نہ تسلیم کیا اُسوقت یہ طے ہوا کہ ایک کونسل آف ریجنسی قائم ہو اور جیا سنگھ راؤ آبا صاحب
نگے (رئیس کاگل) جو سیواجی رابع کے برادر عمزاد ہین کونسل کے ریجنٹ منتخب کیے
ہین - دسمبر سنہ ۱۸۸۳ء مین سیواجی رابع نے وفات پائی اور مہاراجہ صاحب حال اُنکے
شین ہوے - آپ آبا صاحب گھاٹگے کے صاحبزادہ ہین - چونکہ آپ اُسوقت صرف دس
ل کے تھے اسوجہ سے آپکی تعلیم و تربیت کا معقول انتظام کیا گیا - پہلے یہ خیال ہوا کہ آپ
بکوٹ کے راجکمار کالج مین رکھے جائین لیکن وہان کی آب و ہوا کی ناموافقت کے
ب آپ دھارواڑ کو روانہ کیے گئے - یہان آپ اپنے بھائی رئیس کاگل اور دیگر رئیس زادون

# کولھاپور

## ہز ہائینس سر ساہو چھتر پتی جی-سی-ایس-آئی-مہاراجہ کولھاپور

ولادت ۱۸۷۳ء-مسند نشینی ۱۸۸۳ء حصول اختیارات کامل - اپریل ۱۸۹۴ء-موجودہ
مہاراجہ کولھاپور راجہ رام خلف اصغر سیواجی اعظم بانی سلطنت مرہٹہ کی اولاد مین ہین راجہ رام
کی وفات پر جو ۱۷۰۰ء مین واقع ہوئی اُنکی بیوہ نے اپنے بیٹے سیواجی کو کولھاپور مین تخت نشین
کردیا-لیکن ۱۷۰۷ء مین جب ساہو فرزند سمبوجی خلف اکبر سیواجی قید سے رہا ہوا تو اُسنے
اپنے دادا کے تمام مقبوضات پر استحقاق حکومت ظاہر کیا اور ستارہ کو اپنا دار الخلافہ بنایا
ساہوجی اس خاندان کے اصلی بانی ہین-عرصہ تک خاندان کی دونون شاخون مین تنازع
رہا آخر ۱۷۳۱ء مین ایک معاہدہ ہوا جسکی رو سے خاندان کولھاپور نے ساہو کی سرداری منظور
کی اور ساہو نے کولھاپور کو ایک خودمختار اور جداگانہ ریاست تسلیم کیا-۱۷۶۰ء مین راجہ
کے بیٹون کی وفات پر سیواجی کی نسل معدوم ہوگئی اور سیواجی ثانی کے نام سے خاندان بھونسلہ
کا ایک لڑکا متبنیٰ کیا گیا آخرکار ۱۷۶۵ء اور ۱۷۹۲ء مین انگریزون کو کولھاپور پر بوجوہ چڑھائی
کرنا پڑی-۱۸۱۱ء مین دربار کولھاپور اور انگریزون کے مابین ایک عہدنامہ ہوا جسکی رو سے
دربار کولھاپور نے چند قلعے دینا منظور کیے اور برٹش گورنمنٹ نے اُن کو بیرونی قوتون کے
حملہ سے محفوظ رکھنے کی ذمہ داری کی-باجی راو پیشوا سے جو جنگ انگریزون سے ہوئی
اُسمین کولھاپور نے انگریزون کو سامان حرب وغیرہ سے مدد دی-سیواجی ثانی کے بعد
مین بدنظمی پھیلی اور ۱۸۲۲ء اور ۱۸۲۹ء مین انگریزون کو پھر فوج کشی کرنا پڑی سیواجی ثالث کی
نابالغی کے زمانے مین نظم ونسق ریاست کے لیے ایک کونسل آف ریجنسی قائم ہوئی
لیکن اندرونی نااتفاقیون کے سبب یہ کونسل کامیاب نہوئی اور انگریزون نے ایک بہادر

ر نظری پیدا ہوگئی۔ آپ اپنے عقائد و رسوم مذہبی کے اُسی طرح گرویدہ اور معتقد ہین
ں طرح ایک راسخ العقیدہ پابند مذہب کو ہونا چاہیے۔ ۱۸۸۰ء مین آپ کی شادی
ور کی ایک شہزادی سے ہوئی تھی جنسے ایک صاحبزادے فتح سنگھ ولیعہد ریاست ہین
ن ۱۸۸۵ء مین مہارانی صاحبہ نے رحلت کی اور آپ نے اُسی سال دوسری شادی
گے کے ایک مشہور خاندان مین کی جنسے دو صاحبزادے جے سنگھ راؤ و شیواجی راؤ اور
ـ صاحبزادی پیدا ہوئین۔ ہر ہائینس مہارانی صاحبہ کو علیا حضرت ملکہ مرحومہ نے تمغہ
ن آف انڈیا سے سرفراز فرمایا ہے۔ آپ کی ریاست کا رقبہ آٹھ ہزار پانچ سو ستر میل مربع
ے اور مردم شماری تقریبًا چوبیس لاکھ پندرہ ہزار تین سو چھیانوے ہے جسمین زیادہ تر ہندو
ں۔ ریاست کی آمدنی تقریبًا ایک کرور ترپن لاکھ روپیہ سالانہ ہے۔ ریاست کی جنگی فوج
ی تین ہزار پانچ سو باسٹھ سوار اور چار ہزار نو سو اٹھاسی پیدل اور اڑتیس توپین ہین۔
ہائینس کی سلامی اکیس تنک ہے۔



صنعت وحرفت - تجارت وزراعت - رکابداری اور موسیقی کی تعلیم دیجاتی ہے
آپ نے جدید اصول زراعت کی تعلیم کے واسطے یورپ سے خاص طور پر ایک کا
فن کو طلب کیا ہے اور اسی غرض سے افتادہ اراضی کے قطعات کم شرح لگان پر
کو دیے جاتے ہین اور اُنکی مدد تقاوی سے بھی کی جاتی ہے۔ تعلیم نسوان کی طرف بھی آ
توجہ مائل ہے - چنانچہ ریاست مین فی الحال باسٹھ زنانہ مدارس قائم ہین جنمین چھ ہزار
چھتیس لڑکیان تعلیم پا رہی ہین - آپ نے شہر کی آراستگی پر بھی توجہ کی ہے اور ایسی عا
اور خوبصورت عمارتین تعمیر کرائی ہین جنسے بڑودہ مین ایک نئی شان پیدا ہوگئی ہے
نہایت عمدہ عمدہ سڑکین بنوائی ہین - آب رسانی کا انتظام بھی کافی کیا ہے اور تمام ریا
مین ہلکی ریلون کے جال سے رسل رسائل اور آمد و رفت مین بہت بڑی سہولت پیدا
ہے - آپ نے مقامی مینوسپلیٹیان قائم کرکے حفظان صحت اور صفائی کے انتظامات کا
سلسلہ قائم کر دیا ہے اور اس طرح پر حکومت خود اختیاری کا تخم بھی اپنی ریاست
بو دیا ہے - آپ نے رعایا کے لیے علاج و معالجہ کے سہل الوصول ذرائع فراہم
اور خاص دار الریاست مین ایک نہایت عمدہ لیڈی ڈفرن ہسپتال کھول دیا ہے
۱۸۷۹ء مین بارگاہ قیصری سے خطاب فرزند خاص دولت انگلشیہ مرحمت ہوا ۱۸۸۷ء مین
آپ نے مع مہارانی صاحبہ کے یورپ کا سفر کیا اور جب آپ انگلستان مین پہو
علیا حضرت ملکہ مرحومہ کی مہمانی کا شرف آپ کو حاصل ہوا اور آپ کی مدارات بآئین
عمل مین آئی اور علیا حضرت نے آپ کو جی - سی - ایس - آئی کا تمغہ دست مبارک سے
مرحمت فرمایا اور اپنی ایک شبیہ مبارک جو مرصع بجواہر تھی عطا فرمائی - سال بھر
آپ مصروف سیر و سیاحت رہے اور جب مراجعت فرما ہوے تو آپ کی رعا
ہر طبقہ نے مع الخیر واپسی پر خوشی منائی - پھر آپنے بوجہ سوء تندرستی تین چار مرتبہ یورپ کا
سفر کیا اور ان اسفار سے آپ کی صحت مین ترقی ہوئی اور آپ کی معلومات مین اور بھی

ان کام مین بہت دلچسپی ظاہر فرمائی اور اسکا یہ نتیجہ ہوا کہ رعایائے بڑودہ اب سابق سے
کن مرفہ حال ہے - آپ کو اپنی رعایا کی آسودگی و فلاح اس درجہ مرکوز خاطر تھی کہ آپنے
ام مالگزاری کے ساتھ ہی اپنی رعایا کو متعدد چھوٹے چھوٹے ٹکسون کے بار سے سبکدوش کیا -
ٹ اور چنگی کے محصولات مین اصلاح کی - بقایائے سنین ماضیہ معاف فرمائی - حساب کتاب
ب عمدہ اور آسان طریقہ جاری کیا جس سے رعایا اور ریاست دونون کو سہولت اور
لی ہوگئی - طریقۂ معدلت و دادرسی مین ضروری اور مناسب اصلاح کی جس سے
سال قضایا کا کام عجلت سے ہونے لگا - اگرچہ آپنے انگریزی قوانین کا تتبع کیا ہے
ن آپ نے اپنی رعایا کے دستورات - مراسم - عادات و تعصبات اور رشد آمد قدیم کا کافی طور
لحاظ رکھا ہے - آپ نے دیسی زبانون مین قوانین نافذ فرمائے ہین اور اپنی ریاست کے
رون کے حقوق سے بھی چشم پوشی نہین کی آپ کے حسن انتظام سے اُنکو مطالبات اور
ن سے نجات حاصل ہوگئی ہے - گراسی لوگون کو آپ نے ملاطفت کے برتاؤ سے رام
ہے اور اب اُنسے اور ریاست سے کوئی نزاع باقی نہین رہی ہے - آپ کو اپنی رعایا
لیم مین بہت بڑا شغف و انہماک ہے - ابتدائی تعلیم مین جو کچھ ترقی ہو رہی ہے اُس سے
نظر کرکے اعلیٰ تعلیم کے واسطے آپ نے ایک کالج بڑودہ مین قایم کیا ہے جس مین بمبئی
رسٹی کے جملہ امتحانات کے متعلق علوم قوانین اور فنون حکمت کی تعلیم دیجاتی ہے ۱۸۸۰ء
ایک سو اسی دیسی مدرسہ تھے جنمین طلبا کی تعداد سترہ ہزار چار سو پینسٹھ تھی اور اب
ہزار دو سو ترانوے مدرسہ اور تراسی ہزار دو سو بیاسی طلبا ہین - جن جماعتون مین تعلیم
ہے اُنکے واسطے خاص طور سے اسباب ترغیب جمع کیے جاتے ہین اور اسکی کوشش
باتی ہے کہ ایک خاص عمر تک ریاست کے ہر ہر فرد کو تعلیم جبریہ دی جائے - آپ کا
ل ہے کہ اس ملک کی ترقی صنعت و حرفت کی تعلیم بغیر ناممکن ہے اور اسی نظر سے
نے ایک مدرسہ جسکا نام کالابھون ہے بڑودہ مین تعمیر کیا ہے جسمین مختلف صیغہ جات

دارالامارت گجرات مغلیہ صوبہ دار سے فتح کر کے مستقر ریاست قرار دیا گیا۔ ۱۷۶۱ء
عظیم جنگ مین جو بمقام پانی پت ہوئی تھی وہ ایک حصۂ فوج کے سپہ سالار تھے اُنھون نے
کاٹھیاوار پر یلغار کر کے وہان کے اکثر راجاؤن کو خراج ادا کرنے پر مجبور کیا تھا اور قدیم شہر
انہلوارا وپٹن اور احمد آباد قدیم پایۂ تخت گجرات کو فتح کر لیا۔ اُنکے بعد اُنکے دو بیٹے گوبند
اور فتح سنگھ یکے بعد دیگرے مسند آبائی پر متمکن ہوے اور فتح سنگھ کے بعد گوبند راؤ کے بیٹے
انند سنگھ مسند نشین ہوے۔ ۱۸۰۲ء مین سلطنت انگلشیہ کے ساتھ ایک عہدنامہ ہوا جس
رو سے ایک انگریز رزیڈنٹ دربار بڑودہ مین مقرر کیا گیا اور یہ شرط قرار پائی کہ دربار بڑودہ
ایک جرار معاون فوج قائم رکھے۔ انند سنگھ کے بعد سیاجی راؤ اول گدی نشین ہوے۔ و
مدت تک بکامیابی وشادمانی حکومت کرتے رہے۔ اُنکے بعد اُنکے تین بیٹے گنپت او
کھانڈے راؤ اور ملہر راؤ یکے بعد دیگرے مسند نشین ہوے انمین سے کھانڈے راؤ گیکواڑ نے گو
انگلشیہ کے ساتھ غدر کے پُرآشوب زمانہ مین بڑی خیرخواہی اور اعانت کی۔ لیکن ملہر راؤ کا
زمانہ اچھا نہ گزرا اور انجام یہ ہوا کہ معزول ہوے۔ اُنکے بعد کچھ دنون مہاراجہ صاحب ال
کی نابالغی کے زمانہ مین ریاست زیر انتظام گورنمنٹ انگلشیہ رہی اور جب ہز ہائنس سن بلوغ
کو پہونچے تو باختیارات کامل مالک ریاست ہوے۔ ہز ہائنس نہایت تعلیم یافتہ اور روشن
خیال رئیس ہین۔ آپ کو مبدء فیاض نے قابلیت وعالی دماغی معدلت وانصاف گستری
اور وقار وتحمل کے جوہر عطا کیے ہین۔ جب آپ مسند نشین ہوے تھے تو اُسوقت سر ٹی
مادھوراؤ۔ خان بہادر قاضی شہاب الدین اور دیوان بہادر لکشمن راؤ جگناتھ کے ا
وفرزانہ اعیان ریاست مین موجود تھے آپ نے اُن ارکان ریاست کو بجاے خود
برقرار رکھا اور اُنکی اعانت سے نظم ونسق ریاست کرنا شروع کر دیا۔ آپ نے سب
ریاست کے طریقۂ مالگزاری کی تحقیقات کرائی اور اس کام کو آپنے مسٹر الیٹ صاحب
سی۔ آئی۔ ای کے ہاتھ مین دیا جو ایک زمانہ مین آپ کے اتالیق تھے اور بالغ

# ریاستہائے مغربی ہند

## حصۂ اول

## بڑودہ

### ہز ہائینس مہاراجہ سیاجی راؤ گیکواڑ فرزند خاص دولت انگلشیہ سینا خاص خیل شمشیر بہادر - جی - سی - ایس - آئی -

ینس کی ولادت باسعادت ۱۷ - مارچ ۱۸۶۳ء کو ہوئی ۲۷ - مئی ۱۸۷۵ء کو مسند نشین
ے اور ۱۸۸۱ء مین کامل اختیارات حاصل ہوے - ہز ہائینس مغربی ہندوستان کے
والیان ملک مین رئیس اعظم ہین - ہز ہائینس اُس نامی گرامی مرہٹہ سردار کی نسل سے
سکا نام داماجی گیکواڑ تھا اور جنھون نے سترھوین صدی کے آخر مین بلاّپور کی جنگ
بقابلہ افواج مغلیہ ایسی داد شجاعت و بسالت دی کہ اُسکے صلہ مین ساہو راجہ والی ستارہ
شیر بہادر کے خطاب سے سرفراز کیا - اُنھون نے ۱۷۲۱ء مین وفات پائی اور اُنکے
ے اور متبنیٰ پیلاجی گیکواڑ اُنکے جانشین ہوے - جب پیشوا کے ساتھ جنگ کا خاتمہ ہو چکا
ہو راجہ نے پیلاجی گیکواڑ کو سینا خاص خیل کا خطاب عنایت فرمایا - پیلاجی
۱۷۳۲ء مین مارے گئے اور داماجی دوم اُنکے بجاے مسند نشین ہوے - یہ چالیس برس
جدال و پیکار مین مصروف رہے اور انھین کی پامردی اور ہمت سے گجرات کے
ے علاقہ اور مغربی ہند کے متصلہ اضلاع مین گیکواڑ کی حکومت قائم ہوئی اور بڑودہ



ہز اکسیلنسی دی رائٹ آنریبل ہنری سٹفورڈ - بیرن نارتھ کوٹ. جی - سی - آئی - ای - گورنر بمبئی

کو دنیاے فانی کو پدرود کیا اور راجہ نرندر پرشاد اور نواب میر لائق علیخان سالار جنگ ثانی
منتظم مقرر ہوے اور ایک کونسل آف ریجینسی بھی قائم ہوئی ہز ہائنس کو ۵ فروری ۱۸۸۴ء
کو انتظامی اختیارات عطا ہوے اور فروری ۱۸۸۵ء مین ہز ہائنس کو جی سی ایس آئی
کا خطاب مرحمت ہوا۔ ہز ہائنس کے عہد معدلت مہد مین ریاست مین بہت سی ترقیا
اور اصلاحین عمل مین آئی ہین اور حیدرآباد۔ گلبرگہ اور اورنگ آباد مین مختلف قسم کے کا
جاری ہونے سے تمام ریاست مین بڑی ترقی ہوئی۔ کارہاے آبپاشی مین بہت بڑی
اصلاحین ہوئین جنسے ریاست کے محاصل مین معقول اضافہ ہوا۔ چونکہ ہز ہائنس تعلیم
بہت بڑے حامی اور سرپرست ہین اسلیے تمام ریاست مین بیشمار مدارس جاری ہوے
اعلی روسا کی اولاد کی تعلیم کیواسطے ولایت مین تعلیم حاصل کرنے کی آسانیان پیدا کی گئی
عورتونکی طبی تعلیم اور شفاخانون کے قیام سے ایک اشد ضرورت بڑی فراخ حوصلگی
پوری ہوئی۔ ہز ہائنس نے وقتاً فوقتاً اپنی اس خیرسگالی و وفاداری کے نمایان ثبوت
دیے ہین جس نے ہمیشہ سے آپکے خاندان والا دودمان کو دولت برطانیہ کے
وابستہ کیا ہے ۱۸۸۵ء مین حضور نظام نے مہم مصر کے لیے اپنی فوج دینے کی خواہش
ظاہر کی اور اسی قسم کی درخواست آپنے اس زمانہ مین کی جب روس افغانستان پر حملہ کی دھمکی دیتا
تھا مہاراجہ کشن پرشاد بہادر آپکے وزیر اور مدار المہام ہین جو مہاراجہ چندو لال سابق مدار المہام
کی نسل مین ہین۔ حضور نظام کو شکار کا بہت بڑا شوق ہے آپکے اصطبل مین چار سو گھوڑے
ہین آپکا فیاضانہ اور رحیمانہ برتاؤ مشہور انام ہے ہز ہائنس کے صاحبزادے اور ولیعہد
نامی میر عثمان علیخان ہے جو ۲۱ مئی ۱۸۸۶ء کو متولد ہوے تھے۔ حضور نظام کی آمدنی ہندوستان
کی کل محروسہ ریاستون سے زیادہ ہے۔ ذاتی جاگیرون کے علاوہ ریاست کی آمدنی ۔۔
کرور روپیہ سالانہ ہے علاوہ اضلاع مفوضہ کے ریاست حیدرآباد کا رقبہ بیاسی ہزار چھ سو ستا
مربع میل ہے۔ اور آبادی مطابق ۱۸۹۱ء ایک کرور پندرہ لاکھ سینتیس ہزار چالیس سو اکیس

...ر حکومت پر متمکن ہوے چھبیس سال کی حکومت کے بعد یہ بھی رہگرا ے عالم جاودانی
...ے۔ اور ۱۸۲۹ء عیسوی مین نواب نصیر الدولہ نے مسند ریاست کو زینت دی
...ے زمانہ مین انگریزونکو معاون فوج کے مصارف کی ادائی کے لیے برار کے اضلاع دہاراشیو
...ا یچور دوآب مفوض ہوے نواب نصیر الدولہ نے ۱۸۵۷ء مین رحلت کی اور اُنکے
...ان اکبر نواب افضل الدولہ مسند نشین ہوے۔ ۱۸۵۷ء مین نواب سالار جنگ مدارالمہام
...ت تھے۔ بلوائیون نے رزیڈنسی پر حملہ کیا مگر سالار جنگ کی بیدار مغزی اور عالی دماغی
...ائی اور صاحب رزیڈنٹ نے اُنکی اعانت سے امن وامان کے قائم رکھنے مین
...ابی حاصل کی۔ نظام افضل الدولہ نے جنکو گورنمنٹ ہند نے جی سی ایس آئی
...طاب عطا فرمایا تھا ۲۶ فروری ۱۸۶۹ء کو چند روزہ علالت کے بعد انتقال فرمایا
...پ اُنکے اکلوتے فرزند وسادہ آراے ریاست ہوے چونکہ اُسوقت ہز ہائنس کی عمر
...برس کی تھی لہذا ایک ریجنسی کے قیام کی ضرورت لاحق ہوئی۔ انتظام ریاست کے
...ض سر سالار جنگ اول وامیر کبیر شمس الامرا بہادر کے سپرد ہوے۔ لیکن شمس الامرا بہادر
...فات پر سر سالار جنگ ہی ریجنٹ قرار پائے۔ نوجوان نظام کی تعلیم و تربیت کی نسبت
...ہی سے بے انتہا توجہ ظاہر کی گئی چنانچہ سر سالار جنگ کی اتفاق راے سے پہلے کپتان
...ن کلارک صاحب جنکو سابق مین انگریزی شاہزادونکی تعلیمی خدمت سپرد تھی اور بعد کو
...ے بھائی کپتان کلاڈ کلارک صاحب سی آئی ای ہز ہائنس کی تعلیم کی نگرانی پر مامور ہوے
...وہ برین انگریزی عربی فارسی اور اُردو کے اتالیق اور معلم ملازم ہوے شہسواری تیراندازی
...نہ بازی کرکٹ اور دیگر مردانہ کھیلون مین ہز ہائنس کو باقاعدہ مشق کرائی گئی۔ ہز ہائنس نے
...ی اُردو وانگریزی مین کافی دستگاہ بہم پہونچائی ہے۔ اُردو زبان مین آپکا کلام اعلیٰ درجہ
...رکھتا ہے اور اُردو کے موجودہ شعرا مین آپکی شاعرانہ قابلیت اور قادر الکلامی مسلم ہے۔
...ائنس کو امور سیاسی کی تعلیم سر سالار جنگ سے ملی ہے سالار جنگ نے ۸ فروری ۱۸۸۳ء

نے قتل کر ڈالا تو نواب مظفر جنگ فرانسیسیون کی اعانت سے صوبہ دار حیدر آباد ہوے
اسکے جلدو مین اُنھون نے پانڈیچری کے قریب فرانسیسی گورنر کو ایک قطعۂ ملک اور شہر
اور ضلع مچھلی پٹن عطا کیا۔ نواب مظفر جنگ ایک فوجی بغاوت مین مقتول ہوے
چونکہ اُنکا اکلوتا فرزند نابالغ تھا اسلیے نواب صلابت جنگ جو آصف جاہ کے تیسرے
بیٹے تھے فرانسیسی اثر کی وجہ سے مسند نشین ہوے ۔ اُنھون نے فرانسیسیون کی امدادی
فوج کی تنخواہ وغیرہ کے نام سے شمالی سرکار کے کئی اضلاع اُنکے نام لکھدیے اور اسکے
علاوہ اُنکے ساتھ بہت کچھ مراعات کی۔ ۱۷۵۶ء مین جب انگریزون اور فرانسیسیون مین
جنگ شروع ہوئی تو انگریزی فوج نے فرانسیسیونکو شمالی سرکار سے نکالدیا۔ نواب صلابت جنگ
اولاً انگریزونکی مخالفت پر آمادہ ہوے مگر ۱۷۵۹ء مین ایک معاہدہ کی رو سے اُنھون نے
انگریزونکو مچھلی پٹن اور دیگر اضلاع جنکا رقبہ سات سو مربع میل تھا بطور انعام کے دیدیا
کیا۔ اور اپنے ملک سے فرانسیسون کے اخراج کا وعدہ کیا۔ ۱۷۶۱ء مین نواب صلابت جنگ
کو اُنکے بھائی نواب نظام علی نے معزول کر دیا اور خود مسند آرا ہوے ۱۷۶۶ء مین نواب
نظام علی اور انگریزونکے مابین ایک عہدنامہ ہوا جسکی رو سے بعض اضلاع کے عوض
مین برٹش گورنمنٹ نے نظام کو عند الضرورت فوجی اعانت کا وعدہ کیا اور نظام نے
انگریزون کو اسی قسم کی مدد دینا منظور کی بعد کو کچھ ایسے واقعات پیش آئے کہ یہ عہدنامہ
منسوخ ہوگیا سر جان شور صاحب کے زمانہ مین جب نظام کو مرہٹون کے خلاف فوج
کی ضرورت ہوئی اور گورنمنٹ ہند نے اُس سے انکار کیا تو نواب نظام نے فرانسیسی افسرون کی
سرکردگی مین ایک فوج قائم کی اور انگریزی معاون فوج کو برخاست کر دیا۔ مگر جب نواب
نظام علی کے بیٹے عالیجاہ نے بغاوت کی تو اُنھون نے گورنمنٹ انگلشیہ سے پھر
معاون فوج کی درخواست کی ۱۷۹۸ء کے عہدنامہ کی رو سے امدادی فوج مستقل طور پر
قائم ہوگئی۔ ۱۸۰۳ء مین نواب نظام علی نے انتقال کیا اُسوقت اُنکے بیٹے سکندر جاہ




## ہز ہائنس آصف جاہ مظفر الممالک نظام الملک نظام الدولہ
## نواب میر محبوب علیخان بہادر فتح جنگ۔ جی سی ایس آئی۔
## نظام حیدرآباد

ادت ۱۸۔ اگست ۱۸۶۶ء۔ مسند نشینی ۲۶۔ فروری ۱۸۶۹ء۔ ہز ہائنس کا تعلق نواب
لدین آصف جاہ کے مقتدر خاندان سے ہے جو اولاً شہنشاہ اورنگ زیب کی افواج
ن ایک ممتاز اور سربرآوردہ افسر تھے اور جنکا سلسلۂ نسب خلیفۂ اول حضرت ابوبکر رضی اللہ
ہ سے ملتا ہے۔ ۱۷۱۳ء مین اُنکو دربار دہلی نے صوبہ داری دکن کے منصب جلیلہ پر
در اور نظام الملک کے خطاب سے ممتاز کیا۔ ۱۷۴۸ء مین آصف جاہ رہگرائے
الم لبقا ہوے۔ اُسوقت چونکہ اُنکے خلف اکبر نواب غازی الدینخان دربار دہلی مین
ب اعلیٰ عہدہ پر مشرف تھے لہذا آصف جاہ کے دوسرے فرزند مسند آرائے ریاست
ہوے اُنکے بعد اُنکے بھتیجے نواب مظفر جنگ نے مسٹر ڈپلے فرانسیسی گورنر کی حمایت سے
صوبہ داری دکن کا دعویٰ کیا مگر اُنکو اپنے عزائم مین ناکامی ہوئی اور انگریزون کی مدد سے
ب ناصر جنگ صوبہ دار ہوگئے لیکن جب دوسرے سال نواب ناصر جنگ کو باغی پٹھانون



ہز ہائنیس نواب سر میر محبوب علیخان بہادر فتح جنگ جی - سی - ایس - آئی - نظام حیدر آبا

# بروانی

## ہز ہائینس رانا رنجیت سنگھ رانا بروانی

ولادت سنہ ۱۸۸۸ع - آپ ۱۴ دسمبر سنہ ۱۸۹۴ع کو بزمانۂ نابالغی مسند نشین ہوے
بسودیہ راجپوت اور فرمانروایان اودے پور کے رشتہ دار ہین - آپکے مورث اعلیٰ
ریباً چودھوین صدی مین ریاست جودھپور سے کنارہ کشی اختیار کی - اِس ریاست
مون - شہرون اور کارخانجات آبپاشی کے کھنڈر دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ
لایام مین یہ ریاست نہایت سرسبز و شاداب ہوگی - اٹھارھوین صدی کی ابتدا
رہٹون نے اِس ریاست کی طاقت کو کمزور اور اُسکی وسعت مین بہت کچھ کمی
الیکن فرمانروایان ریاست ہذا سردار مالوہ کے باجگزار نہین ہوے - سنہ ۱۸۶۰ع
مونت سنگھ حکمران تھے - اُنھون نے ۱۵ - اگست سنہ ۱۸۸۰ع کو انتقال کیا اور اُنکے
اندرجیت سنگھ مسند نشین ریاست ہوے جنکے انتقال کے بعد زمام حکومت حال
انا کے دست اقتدار مین آئی - ریاست کا رقبہ ایک ہزار ایک سو اٹھتر مربع میل -
ی چھتر ہزار ایک سو چھتیس اور سلامی نو ضرب توپ ہے -



# برونڈھ

## راجہ ٹھاکر پرشاد سنگھ راجہ برونڈھ

آپ سنٹرل انڈیا کے ایک نہایت قدیم رگھبنسی راجپوت خاندان سے تعلق
ہین۔ آپکے مورث اعلیٰ گوری چند برونڈھ کے فرمانروا تھے جنھون نے ۱۵۴۹ء
انتقال کیا۔ اُنکی اولاد مین راجہ موہن سنگھ نے سرکار انگریزی سے توسل پیدا کیا
۱۸۰۷ء مین برٹش گورنمنٹ سے سند ریاست حاصل کی۔ اُنھون نے ۱۸۲۷ء
قضا کی اور اُنکے متبنیٰ بھتیجے وارث قرار پائے۔ اُنھون نے ۱۸۶۷ء مین قضا کی او
چھترپال سنگھ اُنکے جانشین ہوے اُنکی وفات پر جو ۱۸۷۴ء مین واقع ہوئی را
رگھبردیال سنگھ مسند ریاست پر متمکن ہوے۔ اُنکو راجہ بہادر کا خطاب اور نو ضرب تو
سلامی کا اعزاز حاصل ہوا۔ دوسرے سال یہ سلامی موروثی ہوگئی۔ جولائی ۱۸۸۶ء
اُنکے انتقال کے بعد راجہ بہادر حال کو گورنمنٹ نے گدی کے لیے منتخب کیا۔ جانشینی
وقت اِنکی چالیس سال کی عمر تھی۔ اِس ریاست کی آمدنی تخمیناً سولہ ہزار روپیہ
ہے۔ ریاست کا رقبہ دو سو سترہ مربع میل۔ آبادی پندرہ ہزار سات سو چوبیس اور س
نو ضرب توپ ہے۔



# ناگود

## راجہ جدو بندر اسنگھ راجۂ ناگود

ولادت، ۳۰- دسمبر ۱۸۵۵ء، مسند نشینی ۱۲- جون ۱۸۷۴ء - فرمانروایان ریاست
...جپوت ہین - یہ خاندان گذشتہ نوسو برس سے حکمران ہے - عہد سابق مین یہ ریاست
...ماتحت تھی مگر ۱۸۰۹ء مین راجہ لال شیوراج سنگھ نے ایک سند سرکار برطانیہ سے
...لی - راجہ لال شیوراج سنگھ کے بعد ۱۸۱۸ء مین اُنکے بیٹے بلبھدر سنگھ مسند نشین ہوئے
...نکے بیٹے رگھبندر سنگھ ۱۸۳۱ء مین اُنکے قائم مقام اور جانشین ہوے - راجۂ موصوف
...انۂ غدر مین خیر خواہی کی اور بجلدوے حسن خدمت ۱۸۵۹ء مین جائداد منضبطۂ
...لھوگڈھ سے گیارہ مواضع مرحمت ہوے - ۱۸۶۲ء مین مثل اور ریاستون کے سند
...تبنیت عطا ہوئی - رگھبندر اسنگھ نے ۱۸۷۴ء مین وفات کی اور بجاے اُنکے اُنکے
...دو بندر اسنگھ اُنیس برس کی عمر مین جانشین ہوے - آپ کو فروری ۱۸۸۲ء مین
اختیارات ریاست عطا ہوے - ریاست کا رقبہ پانچسو ایک مربع میل -
...سرسٹھ ہزار بانوے اور محاصل تقریباً ڈیڑھ لاکھ سالانہ ہے - منجملہ اِس کے
...ار جاگیرات و معافیات مذہبی مین وضع ہوتے ہین - سلامی نو ضرب توپ ہے -



# علی راج پور

## رانا پرتاب سنگھ رانا علی راج پور

ولادت ۱۸۸۱ء - مسند نشینی ۱۸۹۱ء - ابتداے عہد تسلط گورنمنٹ برطانیہ مین ریاست علی راج پور مسافر مکرانی کے تحت مین تھی - پرتاب سنگھ رانا علی راج پور کے انتقال کے بعد اُنکے بھتیجے کیسری سنگھ نے پرتاب سنگھ کے بیٹے جسونت سنگھ کو جو اُنکی وفات کے بعد متولد ہوے تھے محروم الارث کرنا چاہا تھا مگر مسافر مکرانی نے کیسری سنگھ کو پسپا کر دیا چونکہ پرتاب سنگھ ایک زمانۂ دراز سے علی راج پور کے منتظم تھے اور انکی خدمات قیمتی اور خیرخواہانہ ثابت ہوئی تھین اسلیے گورنمنٹ ہند نے جسونت سنگھ کی نابالغی کے زمانے مین اُنکو بدستور منتظمی کے عہدہ پر بحال و برقرار رکھا - رانا جسونت سنگھ نے ۱۷ - مارچ ۱۸۶۲ء کو وفات پائی اور ایک وصیت نامہ کی روسے اپنی ریاست کو اپنے دو بیٹون مین تقسیم کیا لیکن گورنمنٹ نے اس وصیت کو منظور نہین کیا اور اُنکے بڑے بیٹے گنگا دیو کو اُنکا جانشین قرار دیا اور مسند نشینی کے وقت اُنکو ایک خلعت فاخرہ مرحمت فرمایا - اُنکے انتقال کے بعد آپ گدی نشین ہوے - ریاست کا رقبہ آٹھ سو چھتیس مربع میل - آبادی پچاس ہزار نو سو پچاسی اور سلامی نو ضرب توپ ہے -



# میہر

## راجہ رگھبیر سنگھ راجۂ میہر

ولادت سنہ ۱۸۴۳ع - آپ سنہ ۱۸۵۲ع مین جانشین ہوے - اس ریاست کا
[illegible]ازواخاندان ہندوجوگی فرقہ سے تعلق رکھتا ہے - اسکے مورث اعلی بینی حضوری
[illegible]ے جوراجہ پنا کے یہان ایک ممتاز عہدہ پر مامور تھے - انکو جاگیر میہر اور رئیس کا خطاب
[illegible]ا ہوا - جب عہدنامہ سنہ ۱۸۰۲ع کے موافق ملک بگھیلکھنڈ سرکار انگریزی کے قبضہ
[illegible] آیا تو اسوقت درجن سنگھ بینی حضوری کے چھوٹے بیٹے برسرحکومت تھے - انکی ریاست
[illegible]رکار عظمت مدار نے تسلیم کیا - پہلی سند سنہ ۱۸۰۶ع مین اور دوسری سنہ ۱۸۱۴ع مین عطا
[illegible]ئی - درجن سنگھ کی وفات کے بعد انکے دو بیٹون مین ریاست تقسیم ہوگئی بشن سنگھ
[illegible]ے لڑکے میہر پر اور پراگ داس بچے دوسرے لڑکے راگھوگڈھ پر قابض ہوے
[illegible]راحصہ سنہ ۱۸۵۸ع مین بوجہ بغاوت سرجو پرشاد ولد پراگ داس ضبط ہوگیا بشن سنگھ نے
[illegible] سنہ ۱۸۰۰ع مین وفات کی اور انکے بیٹے موہن پرشاد جانشین ہوے یہ بھی سنہ ۱۸۵۲ع مین
[illegible]ن ہوگئے اسوقت انکے بیٹے یعنے راجۂ حال بہت خردسال تھے - آپ کو سنہ ۱۸۶۵ع
[illegible] اختیارات ریاست عطا ہوے اور سنہ ۱۸۶۹ع مین راجہ کے موروثی خطاب سے
[illegible]راز ہوے مثل اور ریاستون کے اس ریاست کو بھی سنہ ۱۸۶۲ع سے سند اختیار تبنیت
[illegible]ی ہے - یکم جنوری سنہ ۱۸۷۷ع کو بطور اعزاز ذاتی کے آپ کی نوضرب توپ کی سلامی
[illegible] ہوئی - ریاست کا رقبہ چارسو مربع میل - آبادی ترسٹھ ہزار سات سو دو اور
[illegible]ں تقریباً چوہتر ہزار ہے -

نیکنامی کی ایک سند حاصل کی۔ انکے فرزند راجہ امر سنگھ جی سمت ۱۹۲۶ مین مسند نشین ہوے اور گورنمنٹ نے اُنکا جدی خطاب راؤ بہادر اُنکو عطا فرمایا اور ریاست کی نوضرب توپ مین دو ذاتی شلک سلامی کا اضافہ کیا۔ انھون نے انگریزی قواعد و قوانین کے طرز پر ریاست کے کل صیغون کا انتظام درست کیا۔ وہ وشنو دھرم کے پابند اور مذہب مین راسخ الاعتقاد تھے۔ انھون نے ہندوستان کے اکثر معابد اور زیارتگاہون کی تیرتھ جاترا کی تھی اور نہایت فیاضی سے مستمندونکو پُن اور دان کرتے تھے۔ علاوہ مال منال کے نعمت اولاد سے بھی مالامال تھے۔ انکے چھ فرزند ہین بڑے فرزند راؤ راجہ سری بھوانی سنگھ بہادر راجۂ حال ہین جو اپنے والد کی وفات کے بعد سمت ۱۹۵۶ مین مسند نشین ہوے۔ آپ نے اوائل عمر مین صرف سنسکرت کی تعلیم پائی تھی مگر ریاست کی عدالتی زبان اُردو ہونے کی وجہ سے آپ نے فارسی تکمیل کے ساتھ حاصل کی۔ آپ گجراتی اور انگریزی زبان مین بھی مہارت رکھتے ہین۔ فنون سپہگری۔ شہسواری۔ موسیقی وغیرہ مین آپکو دخل کامل ہے۔ آپنے بھی چھ سات مشہور تیرتھ گاہون کی زیارت کی ہے۔ امور ریاست کو آپ نہایت بیدار مغزی سے انجام دیتے ہین۔ زمانۂ قحط مین آپ نے اپنی رعایا کو نصف مالگزاری معاف کردی اور ریاست کے نرخ یعنے سات سیر فی روپیہ کے حساب سے بکثرت غلہ خرید کرکے تیرہ سیر کے حساب سے عام رعایا اور قحط زدگان بیرونجات کو دینے کا حکم دیا اور بہت سے امدادی کام ریاست مین جاری کیے اور بڈھون اور بیمارون کیلیے ایک محتاج خانہ قائم کیا جہان اُنکی آسائش کا عمدہ انتظام تھا۔ کنوؤن اور تالاب کے ذریعہ سے آبپاشی کی مدد سے علاوہ زراعت پیشہ رعایا کو آپنے تخم غلہ سے بھی مدد دی۔ آپنے تالاب نبجے گڈھ پر سری ناتھ جی کا ایک مندر بھی تعمیر کرایا ہے اور پانچ باغ اُس سے متعلق کر دیے ہین۔ آپکے فرزند ولیعہد راجکمار درجن سال سنگھ ہین جو سمت ۱۹۵۳ مین متولد ہوے۔ رقبۂ ریاست دوسو بہتر مربع میل آبادی اُنتیس ہزار ایک سو چالیس۔ اور سلامی نوضرب توپ ہے۔

# کھلچی پور

## راؤ راجہ سری بھوانی سنگھ جی بہادر راجہ کھلچی پور

ولادت سمت ۱۹۲۳ء مسند نشینی سمت ۱۹۵۶ - یہ خاندان اگنی بنس چوہان ہے۔
...خاندان چتر بھج چوہان کی نسل مین راجہ کھر پرجہان نے سنبھل مراد آباد سے اپنا
...موضع اجیا پوری مین منتقل کیا اور اپنے چھوٹے بیٹے اجے گوپال کے نام سے اجمیر
...کیا اور اُسی کو اپنا راج دھانی بنایا۔ اِنکی نسل مین راجہ اودگرسین ہیمر شاہ بادشاہ
...کے عہد مین کھیجڑ پور کی جاگیر پر متمکن۔ دیوان کے خطاب سے مخاطب اور خلعت فاخرہ
...خلع ہوے جسکے بعد اُنھون نے اسکا نام کھینچی پور رکھا جو اب کثرت استعمال سے
...پور کے نام سے زبان زد ہے۔ انکے پوتے راجہ کرن سنگھ نے شاہی دربار مین رُسوخ
...کیا اور سمت ۱۶۹۶ مین مہم بنگالہ پر بھیجے گئے اور منصور و مظفر واپس آئے۔ دوسرے
...انکو پھر بضرورت ایصال خراج شاہی بنگالہ جانے کا حکم ہوا۔ راجہ بنگالہ نے انکے
...اپنی بیٹی کی شادی کردی اور خراج شاہی روانہ دہلی کیا۔ اِنھون نے چند روز
...بعد بنگالہ مین انتقال کیا جسپر دربار شاہی نے اظہار تاسف کیا۔ انکے بعد انکے
...راجہ ہٹے سنگھ جانشین ہوے اور شہر پناہ کا کوٹ بنوا کر اِس ریاست کو کوٹ کھلچی پور
...م سے موسوم کیا۔ اِنکی کئی پشتون کے بعد راجہ شیر سنگھ جی خلف راجہ درجن سال
...شہر کی آبادی اور ریاست کے رقبہ کو بہت بڑی ترقی دی۔ جدید پختہ شہر پناہ بنوائی
...سر نو توپخانہ درست اور مضبوط کیا۔ غدر ۱۸۵۷ء مین اِنھون نے فوج پیشوا کے
...برد سے ریاست کی حفاظت اور گورنمنٹ انگلشیہ کی عمدہ خدمات کے صلہ مین



ہز ہائینس راو راجہ سری بھوانی سنگھ بہادر والی کھلچی پور

# باؤنی

## ہز ہائینس اعظم الامرا فخر الدولہ معین الملک صاحب جاہ مہین سرد
## نواب ریاض الحسن خان ظفر جنگ - نواب بہادر باؤنی

ملک بندیلکھنڈ مین صرف یہی ایک اسلامی ریاست ہے - آپ کے جد اعلی نواب غازی ال
خان نے جو آصف جاہ نظام الملک حیدر آباد کے پوتے تھے کالپی کے متصل پیشوا سے با
مواضع کا ایک علاقہ حاصل کیا تھا - جب بندیلکھنڈ مین سرکار عظمت مدار برطانیہ کا قبضہ ہوا تو
نصیر الدولہ فرزند نواب غازی الدین خان کے قبضہ مین آنچاس مواضع تھے - سنہ ۱۸۰۶ء
اس ریاست نے سرکار عظمت مدار سے توسل پیدا کیا - نواب نصیر الدولہ کے بعد سنہ ۱۸۱۵ء
مین اُنکے بیٹے نواب امیر الملک اور اُنکے بعد سنہ ۱۸۳۸ء مین اُنکے فرزند نواب محمد حسین
مسند نشین ہوے - نواب موصوف نے سنہ ۱۸۵۶ء مین اپنے فرزند نواب مہدی حسین
کو اپنا قائم مقام معین کیا اور اگست سنہ ۱۸۵۹ء مین انتقال کیا - سنہ ۱۸۶۲ء عیسوی مین نو
مہدی حسین خان کو سند تعین وارث عطا ہوئی - نواب موصوف نے سنہ ۱۸۸۳ء مین
سے کنارہ کشی اختیار فرمائی اور حسب صوابدید سرکار عظمت مدار بجاے اپنے اپنے فرزند
محمد حسین خان کو جانشین کیا - انکی وفات پر نواب ریاض الحسن خان انکے جانشین
ہین - ریاست کا رقبہ ایک سو بائیس مربع میل - آبادی اُنیس ہزار سات سو اسی - آ
تقریباً ایک لاکھ روپیہ اور سلامی گیارہ ضرب توپ ہے -



# سیلانہ

## ہز ہائینس راجہ دولہ سنگھ - راجہ سیلانہ

نا ۱۸۴۱ء مسند نشینی سنہ ۱۸۵۰ء - آپ راجہ جے سنگھ کے سلسلہ سے جو راجہ مان سنگھ والی
کے چھوٹے بھائی تھے مشہور راٹھور راجپوت خاندان سے تعلق رکھتے ہین سنہ ۱۶۳۱ء
اجہ رتن سنگھ نے جو شاہی خاندان جودھپور کے ایک رکن تھے شاہجہان شہنشاہ دہلی سے
خطاب اور ریاست رتلام حاصل کی جسمین اُسوقت ریاستہاے سیلانہ اور سیتامئو
ال تھین - جب راجہ کیسری سنگھ والی رتلام نے سنہ ۱۷۰۹ء مین انتقال کیا تو اُنکے بڑے
ن سنگھ راجۂ رتلام اور اُنکے چھوٹے بیٹے جے سنگھ راجۂ سیلانہ ہوے - جے سنگھ کی اولاد
یا کی باجگزار ہو گئی مگر بعدہ دولت برطانیہ کے تحت حمایت مین آئی - ریاست کا رقبہ
مربع میل - آبادی پچیس ہزار سات سو اکتیس ہے - سلامی گیارہ ضرب توپ -



سنہ ۱۸۸۰ء مین انتقال کیا۔ چونکہ اُنکے نہ کوئی اولاد ہوئی تھی اور نہ کسی کو متبنی کیا تھا لہذا مہار
متوفی کی بیوہ رانی نے ملکھان سنگھ فرزند جوجھار سنگھ کو جو اُنکے ایک رشتہ دار تھے متبنی کیا
اس تبنیت کو سرکار عالیہ نے تسلیم کیا۔ اُس زمانہ مین مہاراجہ صاحب کی عمر نو برس کی
بنابران اُنکے پدر حقیقی جوجھار سنگھ منتظم مقرر ہوے۔ جنوری سنہ ۱۸۹۲ء مین مہاراجہ صاحب
کامل اختیارات عطا ہوے۔ سنہ ۱۸۷۷ء مین گورنمنٹ ہند نے والی ریاست کے لیے خطاب
سپہدار الملک تسلیم کیا۔ رقبہ سات سو تین مربع میل۔ آبادی ایک لاکھ تیئیس ہزار نو سو
محاصل تقریبًا چھ لاکھ سالانہ اور سلامی ۱۱۔ ضرب توپ ہے۔



# چرکھاری

## ہز ہائینس مہاراجہ دھراج سپہدار الملک ملکھان سنگھ والی چرکھاری

...ت ۱۸۷۲ء عیسوی - مسند نشینی ۱۰ جولائی ۱۸۸۰ء - فرمانروایان ریاست ہذا اُس مشہور
...راجپوت خاندان سے تعلق رکھتے ہین جسکی بنیاد بیر سنگھ نے تیرھوین صدی مین ڈالی تھی -
...شخص تھے جنھون نے بندیلہ کا لقب اختیار کیا - انکی نسل سے اکثر نامور والیان ملک
...جنکے نام وسط ہند کی تاریخ مین یادگار زمانہ ہین - فرمانروایان اورچھہ - پنا - دتیا - اجے گڈھ
...سریلہ - جگنی - جاسو - لگھاسی اسی نسل سے ہین - فرمانروایان بندیلہ مین بجے بہادر نے
...سے پہلے سرکار برطانیہ کے ساتھ توسل پیدا کیا اور ۱۸۰۴ء مین سند ریاست حاصل کی -
...وصوف کے فرزند گوبنداس نے جنکو بہ نسبت اور فرزندون کے ترجیحی حق وراثت حاصل
...۱۸۲۲ء مین انتقال کیا - اُسوقت راجہ نے اپنے پوتے رتن سنگھ کو جانشینی کے لیے
...کیا جو رنجیت سنگھ کے بیٹے تھے - راجہ بجے بہادر نے ۱۸۲۹ء مین انتقال کیا اور
...قدر خاندانی تنازع کے رتن سنگھ جانشین ہوے اور ہم جدی اقربا کے گزارے مقرر
...ے - راجہ رتن سنگھ نے غدر کے زمانہ مین سرکار عظمت مدار کو بہت بڑی مدد دی اس حُسن
...ت کے جلدو مین منجانب سرکار بیس ہزار روپیہ سالانہ کی ایک جاگیر مع خلعت فاخرہ
...ئمت ہوئی اور موروثی سلامی نو ضرب قرار دی گئی اور ان سب عطیات پر سند اختیار
...ن بھی اضافہ ہوئی - راجہ موصوف نے ۱۸۶۰ء مین انتقال کیا اور اُنکے بیٹے جے سنگھ
...شین ہوے اور انکی نابالغی کے سبب سے اُنکی والدہ رانی بخت کنور ولیہ مقرر ہوئین جو
...سراج حسین اور دیوان آنا صاحب دو وزیرون کی اعانت سے جنکو راجہ متوفی
...پنے زمانۂ حیات مین نامزد کیا تھا ریاست کا انتظام کرتی تھین - مہاراجہ جے سنگھ دیو نے

# سمتھر

## ہز ہائینس مہاراجہ بیر سنگھ دیو والی سمتھر

ولادت ۸- نومبر ۱۸۶۵ء مسند نشینی ۱۸- جون ۱۸۹۶ء- والیان ریاست سمتھر قوم گو
ہین- اس خاندان کے مورث اعلیٰ نونی شاہ ریاست دتیا کے دیوان تھے اُنکو دتیا
ایک جاگیر ملی تھی اور سمتھر اُسکا ایک جزو تھا- جب سرکار عظمت مدار کی عملداری وسط ہند
ہوئی تو راجہ رنجیت سنگھ ثانی فرمانروا تھے- ۱۸۱۷ء مین اس ریاست کے ساتھ ایک
عہدنامہ منعقد ہوا- راجہ رنجیت سنگھ نے ۱۸۲۷ء مین انتقال کیا اور اُنکے بیٹے راجہ ہند
مسند نشین ہوے- ۱۸۳۰ء مین دماغی امراض کے سبب سے راجہ موصوف کی رانی صاحب
ولیہ ریاست مقرر ہوئین- راجہ ہندوپت کے دو لڑکے تھے راجہ چھتر سنگھ اور راجہ ار
(عرف علی بہادر) ۱۸۶۴ء مین راجہ چھتر سنگھ نے ریاست کا دعویٰ کیا اور اُنکے جا نشین
تسلیم کیے گئے- راجہ چھتر سنگھ کو خطاب مہاراجہ بطور اعزاز ذاتی مرحمت ہوا تھا- ۱۸۹
مین وہی خطاب مہاراجہ والی حال کو بھی عطا ہوا- ریاست کا رقبہ ایک سو اٹھ
مربع میل مردم شماری تینتیس ہزار چار سو بہتر- سلامی گیارہ ضرب توپ -



# راجگڈھ

## ہزہائینس راجہ راوت بنے سنگھ بہادر راجہ راجگڈھ

...ت . . . . . بمسند نشینی ماہ اگست سنہ ۱۹۰۲ء۔ ہزہائینس اومت راجپوت خاندان سے
... رکھتے ہین اور مشہور راجہ بھوج اور بکرماجیت کی اولاد مین ہین سلطنت مغلیہ کے زوال کے
...ین ملک اومت واڑہ کو جسمین ریاست ہاے راجگڈھ اور نرسنگڈھ شامل ہین اومت
...پوتون نے فتح کیا تھا۔ سنہ ۱۷۴۵ء مین والی اومت واڑہ نے خطاب راوت حاصل کیا۔
...سنہ ۱۶ء مین حکمران راوت کے بیٹے نے جو اُسکے دیوان اور وزیر اعظم تھے ریاست کو دو
...ن مین تقسیم کرالیا۔ چنانچہ دیوان ریاست نرسنگڈھ کے مالک ہوے جو اُسوقت سے
... جداگانہ ریاست ہے۔ جب مرہٹون نے ملک مالوہ فتح کیا تو راجگڈھ گوالیار کی
...زار ہوئی اور نرسنگڈھ اندور کے تحت مین آئی۔ سنہ ۱۸۰۸ء مین راوت نول سنگھ راجگڈھ
...ران تھے جب وسط ہند پر گورنمنٹ کا تسلط ہوا تو ایک عہدنامہ کی روسے یہ ریاست
...منٹ ہند کی مطیع ہوئی۔ راوت نول سنگھ نے سنہ ۱۸۳۱ء مین لاولد رحلت کی اور اُنکے
...ے راوت موتی سنگھ جانشین ہوے جنھون نے سنہ ۱۸۷۱ء مین مذہب اسلام قبول کیا اور
...ت گورنمنٹ نواب کا خطاب اور عبدالواسع خان نام اختیار کیا۔ سنہ ۱۸۸۰ء مین اُنکے انتقال
...بعد اُنکے بیٹے راجہ راوت بل بہادر سنگھ جانشین ہوے۔ انھون نے سنہ ۱۹۰۲ء مین قضا کی
...۔ اُنکے کوئی اولاد نہ تھی لہذا اُنکے بجاے راوت بنے سنگھ جو راوت موتی سنگھ کے برادر
...زہین مالک ریاست ہوے۔ رقبہ آٹھ سو اسی مربع میل۔ آبادی اٹھاسی ہزار
... سو چہتر۔ سلامی گیارہ ضرب توپ۔

# پنّا

## ہز ہائینس مہاراجہ مہندر سوائی جدوندر اسنگھ بہادر والی پنّا

ولادت ۱۸۹۳ء - جانشینی ۱۹۰۲ء - فرمانروایان ریاست ہذا بندیلہ راجپوت اور اوڈ...
پسر دوم رودر پرتاب بانی ریاست اورچھہ کی نسل سے ہین اودے جیت کے پو...
چمپت راے خود مختار رئیس تھے - اُنکے بیٹے چھترسال نے شمالی اور مشرقی ملک بندیلکھ...
مین وسیع ریاست حاصل کی - اُنکے بڑے بیٹے ہردی ساہ فرمانرواے پنّا ہوے - دو...
بیٹے خاندانہاے اجے گڈھ چرکھاری بجاور اور سریلہ کے مورث اعلیٰ تھے - تیسرے...
والی ریاست جگنی اور چوتھے بیٹے فرمانروایان جاسو کے بزرگ تھے - بندیلکھنڈ مین سلط...
برطانیہ قائم ہونے کے زمانہ مین راجہ کشور سنگھ برسر حکومت تھے - اُنھون نے ۱۸۰ء...
سند ریاست حاصل کی - راجہ کشور سنگھ نے ۱۸۴۰ء مین انتقال کیا اور اُنکے لڑکے...
ہرنبس راے جو اپنے والد کے زمانہ سے حکمران تھے جانشین ہوے اُنھون نے ۱۸۴۹ء...
مین انتقال کیا اور لاولد مرنے کے سبب سے اُنکے بھائی راجہ نرپت سنگھ مسندنشین...
اُنکے عہد مین رسم ستی ممنوع ہوئی - اُنھین ۱۸۶۲ء مین سند اختیار تبنیت حاصل ہوئی ۱۸۶...
مین خطاب مہندر عطا ہوا اور یہ خطاب ۱۸۷۵ء مین موروثی ہوگیا - اُنھون نے جون ۱۸...
مین انتقال کیا اُنکے فرزند ہز ہائینس مہاراجہ سر رودر پرتاب سنگھ مسندنشین ہوے - اُنھو...
لاولد قضا کی - اُنکے بجاے اُنکے بھائی مہاراجہ لوکھان سنگھ مسند ریاست پر متمکن ہو...
اُنکے انتقال پر مہاراجہ مادھو سنگھ مسندنشین ہوے - مگر اپنے چچا راؤ راجہ کھمان سنگھ کی زہر خو...
کی علت مین معزول ہوے اور اُنکے بجاے راؤ راجہ کھمان سنگھ کے فرزند اکبر مہاراجہ جد...
جانشین ہوے - رقبہ ۲۴۹۲ مربع میل - آبادی تقریبًا دولاکھ اور سلامی گیارہ ضرب تو...

# جھابوا

## ہز ہائینس راجہ گوپال سنگھ - راجہ جھابوا

...ت ۲۲-فروری ۱۸۴۱ء - مسند نشینی (بزمانۂ نابالغی) اکتوبر ۱۸۴۱ء - آپ راٹھور
...ت ہین اور مہاراجہ جودھپور کے خاندان سے تعلق رکھتے ہین سلطان علاؤالدین شاہ
...نے اس خاندان کے مورث اعلیٰ کشن داس کو راجہ کا خطاب مرحمت کیا تھا جنھون نے
...ات بنگالہ مین کارہاے نمایان انجام کیے تھے اور قوم بھیل کے سردارون کے استیصال اور
...ی مین کوشش بلیغ کی تھی - راجہ بھیم سنگھ بوجہ بدنظمی حکومت سے کنارہ کش ہوے - اسلیے
... بیٹے پرتاب سنگھ اُنکے جانشین ہوے پہلے یہ ریاست اندور کی باجگزار تھی مگر اب
...ی گورنمنٹ کی ماتحت ہے - ریاست کا رقبہ ایک ہزار تین سو چھتیس مربع میل
...بادی مطابق سنہ ۱۹۰۱ء اسی ہزار آٹھ سو نو اسی ہے - سلامی گیارہ ضرب توپ



# بجاور

## ہز ہائینس سوائی مہاراجہ بہادر بجاور

فرمانروایان ریاست بجاور مثل فرمانروایان چرکھاری و اجیگڈھ کے راجہ جگت راج کی نس
مین ہین جو مہاراجہ چھترسال کے دوسرے بیٹے تھے۔ جگت راج کے دوسرے بیٹے
دیو بجاور کے بانی اور فرمانروا ہوے اور اُنکے فرزند کیسری سنگھ نے اُس زمانہ مین جب
بندیلکھنڈ سرکار عظمت مدار کی عملداری مین شامل ہوا سرکار سے توسل پیدا کیا۔ کیسر
نے سنہ ۱۸۱۰ء مین انتقال کیا اور اُنکے فرزند رتن سنگھ مسند نشین ہوے۔ سنہ ۱۸۱۱ء مین
سند عطا ہوئی۔ راجہ رتن سنگھ نے ۱۷۔ دسمبر سنہ ۱۸۳۳ء کو انتقال کیا اور اُنکی بیوہ کی درخو
سے اُنکے بھتیجے لچھمن سنگھ فرزند کھیت سنگھ مسند آرا ہوے اور اُنکے بعد سنہ ۱۸۴۷ء مین اُ
فرزند بھان پرتاب سنگھ جانشین ہوے۔ چونکہ زمانۂ غدر مین مہاراجہ بھان پرتاب سنگھ نے
سرکار کو مدد دی تھی لہذا خلعت مرحمت ہوا اور سلامی گیارہ ضرب توپ موروثی مقرر ہ
سنہ ۱۸۶۶ء مین خطاب مہاراجہ بطور موروثی عطا ہوا۔ دربار قیصری سنہ ۱۸۷۷ء مین مو
خطاب سوائی اضافہ ہوا۔ ریاست کا رقبہ نوسو پینسٹھ آبادی ایک لاکھ دس ہزار
آمدنی تقریبًا دو لاکھ ہے۔ سلامی گیارہ ضرب توپ ہے۔



# سیتامؤ

## ہز ہائینس راجہ رام سنگھ جی والی سیتامؤ

…اُس مشہور و معروف راٹھور راجپوت خاندان سے تعلق رکھتے ہین جو راجہ رام سنگھ والی
…کے چھوٹے بیٹے کشور داس کی نسل سے ہے سنہ ۱۶۳۱ء مین راجہ رتن سنگھ رکن اعظم خاندان
…پور نے شاہجہان شہنشاہ دہلی سے راجہ کا لقب اور ریاست رتلام حاصل کی جسمین اُس
…ین سیلانہ اور سیتامؤ بھی شامل تھے۔ راجہ رام سنگھ والی رتلام کی وفات پر اُنکے چھوٹے بیٹے
…داس سیندھیا کے خراجگزار ہوے۔ اسکے بعد ریاست مذکور برٹش گورنمنٹ کے تحت
…ی۔ ہز ہائینس راجہ رام سنگھ راجہ بہادر سنگھ کے وارث اور والی ریاست ہین۔ ریاست کا رقبہ
…پاس مربع میل آبادی تیئیس (۲۳) ہزار آٹھ سو اور سلامی گیارہ ضرب توپ ہے۔



بطور اعزاز موروثی حاصل کیا۔ ۱۸۸۶ء مین آپ کو فوجداری کے اعلیٰ اختیارات عطا کیے گئے
آپنے اپنے عہد حکمرانی مین ریاست کو قرضہ سے سبکدوش کیا۔ سررشتۂ تعلیم کی ترقی کے۔
خاص اجے گڈھ اور دیہات مین مدارس قائم کیے رفاہ عام کے لیے سڑکین نکالیں
شفاخانہ بنوائے۔ باغات لگائے ۱۸۹۷ء کی قحط سالی مین آپنے رعایا کی پرورش کے لیے
زرکثیر صرف فرمایا۔ اس خوش نظمی کے جلدو مین حضور قیصرۂ ہند (آنجہانی) سنے خطاب
کے۔ سی۔ آئی۔ ای۔ مرحمت فرمایا۔ جسوقت کابل کی لڑائی درپیش تھی تو مہاراجہ نے اس جنگ
مین شریک ہونے کے لیے درخواست کی جسکا شکریہ سرکار کی طرف سے ادا کیا گیا۔ مہاراجہ
ایک لائق تعلیم یافتہ رئیس ہین۔ آپ کے چار فرزند ہین سوائی راجہ بہادر بھوپال سنگھ سوائی
منجھلے مہاراج کمار جے پال سنگھ سوائی سنجھلے مہاراج کمار کیشپال سنگھ جو علم فارسی و ہندی مین
لائق اور فنون شہسواری و سپاہگری مین دستگاہ کامل رکھتے ہین۔ چوتھے صاحبزادے ابھی
خردسال ہین۔ رقبہ آٹھ سو دو مربع میل۔ آبادی تقریباً اٹھتر ہزار دو سو محاصل تقریباً سوا دو لاکھ
روپیہ ہے۔ سلامی گیارہ ضرب توپ ہے۔



# اجے گڈھ

## ہزہائینس مہاراجہ سوائی سر رنجور سنگھ بہادر کے۔سی-آئی-ای-والی اجے گڈھ

ولادت ۱۸۵۹ء-مسند نشینی ۱۸۶۸ء - آپ بندیلہ راجپوت اور خاندان سورج بنسی سے تعلق رکھتے ہین - آپکا سلسلۂ نسب راجہ رام چندر جی کی جانب منجر ہوتا ہے - قدیم الایام سے اس خاندان کے لوگ بڑے شجاع اور فاتح گذرے ہین - اس ریاست کے بانی کا نام می دیال تھا - پہلے اسکے فرمانروا راجہ باندہ کے لقب سے مشہور تھے - راجہ بخت سنگھ یا بخت بلی نبیرہ جگت راج کے وقت مین علی بہادر نے اس ریاست کو تاخت و تاراج کیا - جس زمانہ مین عنان حکومت بندیلکھنڈ سرکار عظمت مدار کے دست اقتدار مین آئی تو ریاست پھر سرسبز ہونے لگی چنانچہ اولاً ۱۸۰۸ء مین سند ریاست عطا ہوئی - راجہ بخت بلی نے ۱۸۳۷ء مین انتقال کیا اور اُنکے بڑے بیٹے مادھو سنگھ جانشین ہوے - انھون نے ۱۸۴۹ء مین انتقال کیا اور اُنکے بھائی مہیپت سنگھ مسند نشین ہوے - مہیپت سنگھ نے ۱۸۵۳ء مین انتقال کیا اور اُنکے بیٹے بجے سنگھ گیارہ سال کی عمر مین مسند نشین ہوے مگر ۱۸۵۵ء مین وہ بھی رہگراے عالم بقا ہوے - اُسوقت والی ریاست حال کی جانشینی کی نسبت گفتگو ہو رہی تھی کہ غدر ہو گیا - اُس زمانہ مین اس ریاست نے سرکار کو بمقابلہ فرزند علی اور راج باغیہ انگریزی کما حقہ مدد دی اور حق وفاداری ادا کیا - یہ سب مہیپت سنگھ کی رانی کی عاقبت اندیشی اور وفا شعاری کا نتیجہ تھا - اس حسن خدمت کے جلدو مین سرکار نے اپنے حقوق سے دست بردار ہو کر سند ریاست مہاراجہ کو مرحمت کی زمانۂ نابالغی مین رانی موصوفہ نے بحیثیت ولیہ حکمرانی کی حتیٰ کہ ۱۸۶۸ء مین انتقال کیا اور مہاراجہ صاحب کو اختیارات فرمانروائی حاصل ہوے - دربار قیصری ۱۸۷۷ء مین خطاب سوائی



ہز ہائینس مہاراجہ سرسوائی رنجور سنگھ کے۔ سی۔ آئی۔ ای والی اجے گڈھ

پایا۔ اُنھون نے ۳۱۔ مارچ ۱۸۷۳ء کو وفات پائی اور بوجہ وفات ولیعہد اُنکے بیٹے ہنور پا
پرتاب سنگھ کو گورنمنٹ نے مسند آبائی پر متمکن کیا۔ یہ فن سپہ گری سے کمال شوق اور ملکداری
آئین وقوانین سے بہرہ کافی رکھتے تھے۔ انکے وقت مین ریاست کے ہرصیغہ مین نمایان ت
ہوئی اور ۱۸۷۷ء کے دربار قیصری مین نشان عطا فرمایا گیا۔ راجپوت رئیسون مین سب
پہلے اُنھون نے ولایت کا قصد کیا اور ۱۸۸۷ء مین علیا حضرت ملکۂ قیصرہ مرحومہ کی حضور
مین شرف باریابی حاصل کیا۔ وہان خطاب ڈی۔ سی۔ ایل مرحمت ہوا۔ ۲۳۔ اپریل ۱۸۹۰ء
کو انھون نے لاولد قضا کی اور بمنظوری گورنمنٹ راجہ مہتاب سنگھ اُنکے چچا مسند نشین ہو
یہ بھی نہایت توجہ سے نظم ونسق ریاست مین مصروف رہتے تھے۔ مسافرخانہ شنکر ساگر۔
اسپتال تعمیر کرائے۔ ۶۔ نومبر ۱۸۹۵ء کو لاولد وفات پائی۔ گورنمنٹ عالیہ نے اُنکے چچا
بھائی راجہ صاحب حال کو جنکی عمر اُسوقت نو برس کی تھی جانشین کیا اور ۶۔ جنوری ۱۸۹۶ء
کو رسم مسندنشینی عمل مین آئی۔ آپ فی الحال ڈیلی کالج اندور مین زیر تعلیم ہین اور ریاست کا
۲۰۔ جولائی ۱۸۹۶ء سے سپرنٹنڈنٹ صاحب ریاست وزیر نگرانی پولٹیکل ایجنٹ صاحب
بھوپال ہورہا ہے اور ریاست مین بندوبست باضابطہ ہوا ہے۔ پٹواریون کی تعلیم
کاغذات دیہی کی ترتیب کا محکمہ قایم ہوا جب سے آمدنی سائر وجنگلات مین ڈیوڑھی ترقی ہ
ہے۔ جشن جوبلی ۱۸۹۷ء کی یادگار مین وکٹوریا ہائی اسکول کھولا گیا۔ مکانات سکونت
لیس سواران ودکان سائر وتارگھر وڈاکخانہ وگواہ گھر تیار ہوے۔ جدید جیلخانہ تعمیر ہوا۔
روشنی شہر کا عمدہ انتظام کیا گیا۔ نئی سڑکین پختہ بنین۔ قانون اسلحہ جاری کیا گیا۔ ہر قسم
خوردنی پر محصول درآمد وبرآمد معاف ہوا۔ ۱۸۹۷ء سے بھوپالی سکہ کے بدلے سکہ کل
کیا گیا۔ قحط سنہ ۱۹۰۰ء مین امدادی کام جاری ہوے۔ اسکے صلہ مین گورنمنٹ نے منشی
سپرنٹنڈنٹ ریاست کو قیصر ہند کا تمغہ مرحمت کیا۔ رقبہ سات سو بیس مربع میل۔ آبادی ایک لاکھ
قریب محاصل سات لاکھ روپیہ سالانہ ہے۔ گیارہ ضرب توپ کی سلامی مقرر ہے۔

# نرسنگڈھ

## ہز ہائینس راجہ ارجن سنگھ والی نرسنگڈھ

ت ۱۸۸۴ء۔مسند نشینی ۶-جنوری ۱۸۹۷ء - یہ ریاست مالوہ (وسط ہند) مین واقع
کمران خاندان پنوار بنس ہے جسکی ابتدا راجہ پُردرا سے ہے جو راجہ بکرماجیت سے
پشت پہلے گذرے ہین - اس خاندان نے تین سو برس تک امٹ واڑی مین حکومت
) - جب مسلمانون کے عہد حکومت مین چوہان راجپوتون نے غلبہ پایا تو وہ ملک ان
کے ہاتھ سے نکل گیا مگر اُنکے بناے مکانات وغیرہ کے آثار و نشانات ابتک وہان
ن - راجہ سارنگ سین اس خاندان کے پہلے راجہ تھے جنھون نے سلطان
الدین محمد تغلق کے عہد مین مالوہ مین آکر دھار مین اپنی راج دھانی قائم کی اور بصلۂ حُسن
ت سرکار شاہی سے راوت کا خطاب حاصل کیا - سترھوین صدی کے آخر مین اس
ن کے دو حصہ ہوگئے اور پرسرام سنگھ نے نرسنگڈھ آباد کرکے قلعہ کی بنیاد ڈالی اور پرسرام
نگڈھ کا تالاب تعمیر کیا - اٹھارھوین صدی مین جب مغلیہ سلطنت مین ضعف پیدا ہوا
ٹون کا غلبہ ہوا تو راجہ کہان سنگھ نے ہلکر کو خراج دینا شروع کیا - سنہ ۱۸۰۵ء مین سوبھاگ سنگھ
ین ہوے - انکے عہد مین جنرل سر جان میلکم صاحب کی وساطت سے روسار مالوہ
مدنامے موکد ہوے اور چھاؤنی سیہور مین وکیل ریاست رہنے لگا - مئی سنہ ۱۸۲۷ء
اکر ہنونت سنگھ بھانکھڑہ حسب استرضاء گورنمنٹ عالیہ مسند نشین ہوے - یہ بڑے مخیر
پرور اور منتظم و عالی حوصلہ رئیس تھے - انھون نے ۴۷ برس تک نہایت بیدار مغزی
انی کی اور قلعہ - محل - مکانات بنواے - سامان جلوس کو ترقی دی - شفاخانہ
مدرسہ ۱۸۵۷ء مین گورنمنٹ کی خیرخواہی کے صلہ مین گیارہ توپ سلامی اور خطاب راجگی




ہز ہائنیس راجہ ارجن سنگھ بہادر والی نرسنگڈھ

مہاراجہ مرحمت ہوا - آپ نے اپنے عہد حکومت مین ریاست کے ہر صیغہ مین نمایان اصلا
کی - آپ نے محکمۂ صدر امینی قائم کیا ہے اور ماسٹر گور بخش رائے بی - اے دیوان
ہین جنہون نے صیغہ مال کی کارروائی مین نمایان ترقی کی ہے - ریاست
آبپاشی کے واسطے بہت سے جدید چاہات تعمیر ہوے اور ان اصلاحات سے ریاس
کی مالی حالت مین بہت بڑی شادابی و سرسبزی عیان ہے - دیگر صیغہ جات کا اہتمام
بھی تعلیم یافتہ افسرون کے سپرد ہے - ریاست کا رقبہ ایک ہزار ایک سو اٹھارہ مربع
آبادی ایک لاکھ چھپن ہزار ایک سو انتالیس جسمین زیادہ تر اہل ہنود ہین - محاصل
سوا تین لاکھ اور سلامی گیارہ ضرب توپ ہے -



# چھتر پور

## ہز ہائینس مہاراجہ وشناتھ سنگھ بہادر والی چھتر پور

ات ۲۹۔ اگست ۱۸۶۶ء۔ جانشینی ۳۔ فروری ۱۸۶۷ء۔ آپ پنوار راجپوت ہین
کنور سونی ساہ کی اولاد مین ہین۔ جب ملک بندیلکھنڈ پر انگریزون کا تسلط ہوا تو کنور
ساہ چھتر پور کی ریاست پر قابض تھے۔ ۱۸۰۶ء مین برٹش گورنمنٹ نے اُن کو سند
رمائی۔ انکے جانشین انکے بیٹے راجہ پرتاب سنگھ ہوے جنکو ۱۰ جنوری ۱۸۲۷ء کو
بہادر کا خطاب مرحمت ہوا۔ ۱۸۵۲ء مین اُنھون نے جگت راج کو جو راجہ پرتاب سنگھ
وٹے بھائی کے پوتے تھے اپنا متبنی اور جانشین مقرر کیا۔ ۱۸۵۴ء مین جب پرتاب سنگھ
ناکی تو گورنمنٹ نے جگت راج کو وارث ریاست تسلیم کیا۔ بعد ازان اُنکو مہاراجہ کا
ب عطا ہوا۔ ۱۸۶۷ء مین مہاراجہ جگت راج نے انتقال کیا۔ آپ ۳۔ فروری ۱۸۶۷ء
ت نابالغی جانشین ہوے اور انتظام ریاست گورنمنٹ عالیہ نے اپنے ذمہ لیا۔
۔ اور اراجکمار کالج نوگانون مین تعلیم پائی بعدہ لایق معلمون کی اتالیقی مین نوشت وخواند
سلہ جاری رہا اور مسٹر تھیوڈور موریسن بی۔ اے تکمیل علوم انگریزی کے لیے مقرر ہوے
زبان سنسکرت اور انگریزی مین عمدہ ملکہ حاصل کیا اور اُردو مین بھی کامل مہارت پیدا
آپ کو علم فلسفہ سے نہایت ذوق ہے اور فرصت کے وقت کتب بینی مین مشغول رہتے
۔ آپ کا ذاتی کتب خانہ نہایت عمدہ ہے۔ آپکی شادی سوائی مہندر مہاراجہ پرتاب سنگھ
سرآمد راجہاے بوندیلکھنڈ کی بڑی بیٹی سے ہوئی ہے۔ ہز ہائینس کو ۲۹۔ اگست
۱۸۸۷ء کو اختیارات ریاست تفویض ہوے اور ۳۔ جنوری ۱۸۹۴ء عیسوی کو
رات انفصال مقدمات جرائم سنگین عطا ہوے اور ۲۵۔ مئی ۱۸۹۵ء کو خطاب

شروع ہوے۔ اُسی عہد مین برٹش گورنمنٹ سے تعلق قائم ہوا اور ۱۸۱۹ء مین ریاس
اور گورنمنٹ کے مابین ایک معاہدہ منعقد ہوا۔ راجہ پربت سنگھ کے بعد بلونت سنگھ
بھیرون سنگھ نے حکمرانی کی۔ راجہ بھیرون سنگھ نے ۲۰ جنوری ۱۸۶۴ء کو انتقال کیا
اُنکے دو سالہ فرزند راجہ رنجیت سنگھ اپنے والد کے جانشین ہوے۔ اُسوقت گورنمنٹ
نے خان بہادر شہامت علی سی۔ ایس۔ آئی۔ کو رتلام کا سپرنٹنڈنٹ مقرر کیا جن
انتظام مین ریاست کے کل اُمور مین نمایان اصلاح اور ترقی ہوئی۔ راجہ رنجیت
کے۔ سی۔ آئی۔ ای۔ نے ۲۰ جنوری ۱۸۹۳ء کو مرض نیمونیا سے قضا کی۔ وہ
منتظم اور روشن ضمیر رئیس تھے۔ اُنکے جانشین راجہ سجن سنگھ بہادر والی حال ہین
صاحب کے زمانۂ نابالغی مین ریاست کا انتظام پولٹیکل ایجنٹ کی نگرانی مین خان
خورشید جی رستم جی کے سپرد ہوا۔ ہز ہائینس نے ڈیلی کالج اندور مین تعلیم پائی اور بعد
تعلیم خان بہادر مدار المہام ریاست نے جو علوم و فنون کے بہت بڑے حامی و م
اور اعلیٰ درجہ کے مدبر و منتظم ہین آپ کو طرز معاشرت اور سیاست کے اصو
فروع سے ماہر و آگاہ کیا۔ ۱۵۔ دسمبر ۱۸۹۸ء کو مہاراجہ صاحب کو اختیارات حکو
عطا ہوے۔ آپ رتق و فتق ریاست مین بہت بڑا حصہ لیتے ہین اور اپنی رعا
بہبود و فلاح مین ہمہ تن ساعی ہین۔ ریاست کا رقبہ نو سو دو مربع میل۔ آبا
تراسی ہزار سات سو تہتر اور آمدنی تیرہ لاکھ روپیہ ہے۔ سلامی گیارہ ضرب تو



# رتلام

## ہز ہائینس راجہ سجن سنگھ بہادر والی رتلام

ولادت ۱۸۸۰ء - جانشینی ۲۸ جنوری ۱۸۹۳ء مسند نشینی ۱۵ - دسمبر ۱۸۹۸ء

جگان رتلام سورج بنسی راٹھور راجپوت ہین - آپ کا سلسلۂ نسب سری رام چندر جی سے
ملتا ہے - ہز ہائینس مشہور خاندان جودہپور کے ایک رکن کی اولاد مین ہین - جب
آپ کے مورث اعلیٰ دلیپت سنگھ کے برادر اکبر سورج سنگھ مارواڑ کی گدی پر متمکن ہوے
انھون نے اپنے بھائی دلیپت سنگھ کو ایک بہت بڑی جائداد عطا کی جسمین جالور -
سیرہ وغیرہ شامل تھے - راجہ دلیپت سنگھ کے بیٹے مہیش داس سمت ۱۶۶۵ مین
مسند نشین ہوے - یہ بڑے مستقل مزاج اور بہادر شخص تھے - شاہجہان شہنشاہ دہلی
اِنسے نہایت خوش ہوے اور اُنکی جاگیر مین اضافہ کیا - مہیش داس نے سمت ۱۷۰۱
مین قضا کی اور اُنکے بیٹے رتن سنگھ نے دربار مین رسوخ اور رسائی حاصل کی - یہ بھی
اپنے والد کی طرح بہت بڑے شجاع اور اولوالعزم بزرگ تھے - اُنھون نے ایک مرتبہ
شہنشاہ دہلی کے روبرو ایک پیل دمان سے مقابلہ کیا اور اپنی شجاعت وبسالت کے
جوہر دکھائے - جس کٹار سے اُنھون نے ہاتھی کو زخمی کیا تھا وہ رتلام کے سلاح خانہ مین
اب تک موجود ہے - شاہجہان نے اِس دلیرانہ طرز عمل کے اعتراف مین علاوہ منصب
ہزاری و دیگر اعزاز و مراحم خسروانہ کے اُنکو مالوہ مین ترپن لاکھ روپیہ کی جاگیر عطا کی -
راجہ رتن سنگھ نے مالوہ مین آکر رتلام کی بنیاد ڈالی - اُنکے بعد راجگان رام سنگھ - شیو سنگھ -
[illegible] رسال - کیسری سنگھ - مان سنگھ - پرتھی سنگھ - پدم سنگھ - پربت سنگھ نے یکے بعد دیگرے
ریاست رتلام کی فرمانروائی کی - آخر الذکر راجہ کے زمانہ مین مرہٹون کے سخت حملے

# جاوڑہ

## ہز ہائینس فخر الدولہ نواب افتخار علیخان بہادر صولت جنگ والی جاوڑہ

آپ ابھی نابالغ ہین ۱۸۹۵ع مین اپنے والد میجر ہز ہائینس احتشام الدولہ نواب محمد اسماعیل خان بہادر فیروز جنگ کی وفات پر جانشین ہوے۔ آپ ایک پٹھان خاندان سے تعلق رکھتے ہین۔ جاوڑہ کے اول نواب امیر خان کے برادر نسبتی غفور خان تھے۔ اُنکو مہاراجہ ہولکر نے یہ قطعۂ ملک عطا کیا تھا۔ عہد نامۂ مندسور منعقدہ ۶ جنوری ۱۸۱۹ع کے مطابق برٹش گورنمنٹ نے نواب غفور خان کو مالک ریاست تسلیم کیا اور اُن کو اُنکے مقبوضہ علاقہ کی سند عطا کی ۱۸۲۵ع مین غوث محمد خان اُنکے جانشین ہوے۔ اُنکی وفات کے بعد ۱۸۶۵ع مین نواب محمد اسماعیل خان بہادر مسند آرا ہوے۔ نواب موصوف نے ۱۸۹۵ع مین قضا کی اور ہز ہائینس والی حال اُنکے جانشین ہین۔ ریاست کا رقبہ پانچسو اڑسٹھ مربع میل اور آبادی چوراسی ہزار دوسو دس ہے۔ سلامی تیرہ ضرب توپ۔



# دیواس

## (پانتی خُرد)

## ہزہائینس راجہ ملہرراؤ پنوار دادا صاحب والی دیواس

آپ پنوار راجپوت ہین - اس خاندان کے مورث اعلیٰ ساگوجی تھے جنکے بیٹے
راجہ کالوجی کے دو بیٹے تھے تکاجی اور جیواجی - انھون نے باجی راؤ پیشوا سے
ریاست دیواس بالاشتراک پائی تھی - تکاجی کی اولاد سے فرمانروایان پانتی کلان
اور جیواجی کی اولاد سے فرمانروایان پانتی خُرد ہوے ۱۸۱۸ء سے یہ دونون
ریاستین برٹش حمایت مین داخل ہوئین - اُس زمانہ مین تکاجی راؤ اور انند راؤ فرمانروا
تھے - زمانۂ غدر مین دونون راجاؤن نے سرکار انگلشیہ کو کماحقہ مدد دی - دونون
راجہ شہر دیواس مین رہتے ہین لیکن ہر راجہ کی حکومت اپنے اپنے حدود مین الگ
الگ ہے - ریاست دیواس پانتی خُرد کا رقبہ چارسو چالیس مربع میل - آبادی چون ہزار
چارسو چار اور سلامی پندرہ ضرب توپ ہے -



# دیواس

## (پانتی کلان)

### ہز ہائینس راجہ تکاجی راؤ پنوار بابا صاحب والی دیواس

یہ خاندان اور خاندان داداصاحب فرمانرواے پانتی خُرد دونون
جدّی پنوار راجپوت ہین۔ راجہ دھار بھی اسی خاندان سے ہین۔ راجہ کالوجی
لڑکے تھے تکاجی اور جیواجی ۔ دونون نے ریاست ہذا کی مشترکہ سند پیشواۓ
کی۔ تکاجی کی اولاد سے پانتی کلان کے راجہ اور جیواجی کی نسل سے پانتی خُرد کے
راجہ ہوتے چلے آئے ہین تکاجی کے بعد اُنکے بیٹے کرشناجی اور اُنکے بعد
تکاجی دوم مسندنشین ہوے۔ اُنھون نے رکمنگد راؤ کو متبنّی کیا جو خاصے صاحب
سے معروف تھے اور ۱۸۲۷ء مین اُنکے جانشین ہوے۔ اُنکی وفات
کے بعد اُنکے متبنّی ہز ہائینس راجہ کرشناجی راؤ پنوار وارث ہوے۔ اُنھون نے
ایام غدر مین نمایان خدمات انجام دین۔ اُنکے بعد ہز ہائینس راجہ تکاجی راؤ
حال مسند آرا ہوے۔ ریاست کا رقبہ چارسودو مربع میل۔ آبادی باسٹھ ہزار
تین سوبارہ نفوس اور سلامی پندرہ ضرب توپ ہے۔



# دتیا

## ہزہائینس مہاراجہ سر لوکندر بھوانی سنگھ
## بہادر۔ کے۔ سی۔ ایس۔ آئی۔ والی دتیا

ولادت ۱۸۵۴ء۔ مسند نشینی ۲۰۔ نومبر ۱۸۵۷ء۔ ہزہائینس بندیلہ راجپوت
ن خاندان کے مورث اعلیٰ راجہ بیر سنگھ تھے۔ اسی خاندان سے والیان اورچھہ
ہ اور پنّا وغیرہ ہین۔ عہد اکبر اعظم اور جہانگیر مین مہاراجہ بیر سنگھ دیو فرمانرواے
تھے اور اُنکے دوسرے بیٹے بھگوان راے دتیا کے اول فرمانروا ہوے۔
مین (۱۸۰۲ء) کے بعد یہ ریاست بھی مثل اور ریاستہاے بندیلکھنڈ کے گورنمنٹ
کے ظل حمایت مین داخل ہوئی۔ اُس زمانہ مین راجہ پریچھت فرمانروا تھے۔
ء مین اُنسے اور سرکار انگریزی سے خاص معاہدہ ہوا اور اُسوقت سے
ریاست ہذا تمامی محاربات مرہٹہ وغیرہ مین سرکار کے طرفدار اور معاون رہے
خدمت کے جلدو مین راجہ پریچھت سے ۱۸۱۷ء مین ایک جدید معاہدہ ہوا اور
اضافہ کیا گیا۔ اُنکی وفات کے بعد ۱۸۳۹ء مین اُنکے متبنّیٰ راجہ بجے بہادر اور
ت پر جو ۱۸۵۷ء مین واقع ہوئی اُنکے متبنّیٰ ہزہائینس مہاراجہ فرمانرواے
ن ہوے۔ بتقریب دربار قیصری ۱۸۷۷ء عیسوی مین فرمانرواے ریاست ہذا
"مہاراجہ" اور "لوکندر" مرحمت ہوا اور ۱۸۹۸ء مین ہزہائینس کے۔ سی۔ ایس۔ آئی۔
سے معزز ومفتخر ہوے۔ ریاست کا رقبہ نو سو گیارہ مربع میل۔ آبادی ایک
ز ہزار سات سو ساٹھ اور سلامی پندرہ ضرب توپ ہے۔

انکی وفات پر مہاراجہ سر انند راؤ پنوار عالم نا بالغی مین مسند نشین ہوے ۱۸۵۷ء مین
بغاوت کی علت مین یہ ریاست ضبط کر لی گئی مگر جب مہاراجہ صاحب بالغ ہوے تو ریاست
انکو واپس دی گئی۔ ہزہائینس مہاراجہ سر انند راؤ پنوار نے ۱۵ جولائی ۱۸۹۸ء کو رحلت
فرمائی۔ مگر اس سے ایک دن قبل وہ والی حال کو متبنیٰ کر چکے تھے۔ ہزہائینس کے والد
شمبھاجی راؤ پنوار مہاراجہ متوفی کے سوتیلے چھوٹے بھائی تھے۔ ابتدا ہی سے ہزہائینس
کی تعلیم و تربیت مہاراجہ سر انند راؤ کی نگرانی مین ہوئی ہے جو آپ کو اپنا متبنیٰ اور وا
بنانا چاہتے تھے۔ اصلاح تربیت اور تکمیل تعلیم کے لیے ہزہائنس ڈیلی کالج اندور مین
شریک ہوے۔ ہزہائینس کو مردانہ کھیلون کا بہت بڑا شوق ہے اور شکار اور شہسواری مین
ید طولیٰ رکھتے ہین۔ ریاست کا رقبہ ایک ہزار سات سو چھہتر مربع میل۔ آبادی ایک لاکھ
بیالیس ہزار ایک سو پندرہ۔ محاصل دس لاکھ اور کل فوجی قوت سات سو اٹھہتر
سلامی پندرہ ضرب توپ ہے۔



# دھار

## ہز ہائینس اودواجی راؤ پنوار والی دھار

ولادت ۳۰ ستمبر ۱۸۸۶ء مسند نشینی ۱۴ جولائی ۱۸۹۸ء۔ ہز ہائینس اُس
پنوار راجپوت خاندان سے تعلق رکھتے ہین جسکے مورثون مین راجہ وکرمادت
بھوج گزرے ہین۔ اوائل حکومت مرہٹہ مین اِس خاندان نے بڑی ناموری
ت حاصل کی تھی۔ سب سے پہلے اول پنوار راجہ بھوج دھار کو آئے لیکن
ؤ پنوار علی العموم بانی ریاست سمجھے جاتے ہین جنکو باجی راؤ پیسوا نے ریاست دھار
اضلاع ملحقہ کا مالک اور والی تسلیم کیا تھا۔ راجہ انند راؤ پنوار نے ۱۷۴۹ء
ائی اور اُنکے بیٹے جسونت راؤ پنوار اُنکے جانشین ہوئے۔ جسونت راؤ پنوار ۱۷۶۱ء
جنگ مین مقتول ہوے جو پانی پت مین ہوئی تھی۔ اُنکی وفات پر اُنکے خرد سال
ھانڈے راؤ پنوار اُنکے جانشین ہوے اور اُنکی جگہ اُنکے بیٹے انند راؤ پنوار
ست پر متمکن ہوے۔ راجہ انند راؤ پنوار نے ۱۸۰۷ء مین انتقال کیا اور اُنکے
چندر راؤ پنوار جو اُنکی حاملہ رانی کے بطن سے اُنکی وفات کے بعد پیدا ہوے
ارث ہوے مگر انتظام ریاست رانی منیا بائی کے ہاتھ مین رہا۔ رامچندر راؤ نے
ن بعد انتقال کیا اور رانی منیا بائی نے اپنے ہمسایہ سردارون کی رضامندی سے
کے بیٹے رامچند راؤ پنوار کو متبنّیٰ کیا۔ منیا بائی بڑی شجاع اور بہادر رانی تھی۔
لہ ء کے معاہدہ سے ریاست دھار برٹش گورنمنٹ کی حمایت مین آئی اور بہت سے
ع جو سابق مین اُسکے قبضہ سے نکل گئے تھے واپس دیے گئے۔ راجہ رامچند پنوار
نین اُنکے متبنّیٰ راجہ جسونت راؤ پنوار ہوے جنھون نے ۱۸۵۷ء مین قضا کی۔



ہز ہائنس مہاراجہ اوداجی راؤ - والی دھار

سے کے باجگزار مقرر ہوے۔ اُنھون نے ۱۸۳۴ء مین انتقال کیا اور راجہ سجن
اُنکے جانشین ہوے۔ اُنکی وفات کے بعد رانی نے ہمیر سنگھ کو متبنّیٰ کیا جو اسی خاندان
تھے اُنکے بعد ۱۸۷۴ء مین اُنکے چھوٹے بھائی ہز ہائینس سوائی سر پرتاب سنگھ مسند آ
ریاست ہوے۔ ۱۸۸۲ء مین مہاراجہ نے سوائی کا خطاب حاصل کیا اور ۱۸۸۶ء مین
مین سر آمد راجہ ہاے بندیلکھنڈ کا اضافہ ہوا اور یکم جنوری ۱۸۹۴ء کو کے۔سی۔آئی
اور بعد کو جی۔سی۔آئی۔ای کے خطابات سے ممتاز ہوے۔ ریاست کا رقبہ
دو ہزار اسی آبادی تقریباً سوا تین لاکھ ہے۔ سلامی ۱۷ ضرب توپ جنمین دو ذاتی ہو



# اورچھہ

## ہنیس سر آمد راجہاے بندیلکھنڈ مہاراجہ مہندر سوائی سر پرتاپ سنگھ بہادر جی-سی-آئی-ای والی اورچھہ

ولادت ۱۸۵۴ء - مسند نشینی ۱۵ - مارچ ۱۸۷۴ء - والیان ریاست ہذا
ن گڑھوار بندیلہ راجپوتون کے راس الرئیس ہین - خاندانہاے فرمانروایان مین
جے گڈھ چرکھاری - وغیرہ اسی خاندان کی شاخین ہین - اگلے وقتون مین گڑھوار
ت بنارس کے فرمانروا تھے - جب اُس ملک پر مسلمانون کا تسلط ہوا تو خاندان کے
ہیم کرن عرف پنچم نے مغربی سمت کی طرف نقل و حرکت کی اُنکے بیٹے بیر سنگھ نے بندیلہ
اختیار کیا - اُسوقت سے یہ ملک بندیلکھنڈ کے نام سے مشہور ہے - اُنھون نے
ن صدی مین بمقام مئو مہونی دار الریاست قائم کیا - بعدہ اس خاندان نے سو
کے اندر جنوب کیجانب اپنے علاقہ کو وسعت دی حتیٰ کہ راجہ سنپال نے چودھوین
مین کرور تک قبضہ کرلیا جو جھانسی کے مشرق مین ہے - ۱۵۳۲ء مین راجہ
پرتاب نے جو اُندنون بندیلون کے سردار تھے اورچھہ کو آباد کیا - اُنکے چھوٹے لڑکے
ے جیت کی اولاد سے مشرقی بندیلکھنڈ کے اکثر فرمانروا پیدا ہوے - مگر ساہ بڑے
یاست اورچھہ دتیا اور دیگر مغربی ریاستون کے مورث اعلیٰ تھے - اُنکے بیٹے
یر سنگھ دیو نے اکبر اعظم اور جہانگیر کے عہد مین بہت بڑی ناموری اور شہرت پیدا کی
تعمیرات عام کے بانی ہوے - جب بندیلکھنڈ مین گورنمنٹ انگلشیہ کی عملداری ہوئی
زمانہ مین راجہ بکرماجیت مہندر اورچھہ کے فرمانروا تھے اُنھون نے گورنمنٹ
سل پیدا کیا اور ۱۸۱۲ء کے عہد نامہ کے مطابق مہاراجہ دولت انگلشیہ

آپ کی عمدہ خدمات کے صلہ مین آپ کو جی-سی-ایس-آئی کے خطاب سے سرفراز فرما
ہے-آپ کا انتظام جیسا عمدہ ویسا ہی ہمدردانہ ہے-عدالتون مین ریاست کی دیسی
زبان ہندی جاری کردی ہے-آپ کو سیر وسیاحت کا نہایت شوق ہے چنانچہ آپ کا
پنجاب کا سفر پشاور اور علی مسجد تک کرچکے ہین اور ممالک شمال ومغرب واودھ کے
بڑے بڑے شہرون-راجپوتانہ اور وسط ہند کے مشہور مقامون کو ملاحظہ فرما چکے ہین-
آپ نہایت عمدہ شہسوار اور قادر انداز ہین اور آپ کو ترقی علوم کا بھی کمال شوق ہے
آپ کی ریاست مین سات سو انسٹھ سوار اور دو ہزار ایک سو اُنچاس پیدل فوج ہے و
توپچی اور ستاون توپین ہین-ریاست کا رقبہ تیرہ ہزار مربع میل اور آبادی تیرہ لاکھ چھبیس
چار سو چون نفوس ہے-اور آمدنی تقریبًا تیئیس لاکھ ہے-ریوان مین کوئلہ کی کانین بکثرت ہ
سنہ ۱۸۸۵ء مین معادن واقعہ امریا برٹش گورنمنٹ کو پیداوار پر کسی قدر حق مالکانہ لیکر تفو
کردی گئی تھین لیکن یکم جنوری سنہ ۱۹۰۱ء کو ریاست نے پھر واپس لے لین اور ریاست
اُنسے کوئلہ برآمد کراتی ہے اور اُسکی وجہ سے محاصل ریاست مین معقول ترقی ہوگئی-
سلامی سترہ ضرب توپ-



جلد ریاست کی حالت سنبھال لی ۱۸۳۵ء مین معمر مہاراجہ نے وفات پائی اور
سنگھ مسند حکومت پر متمکن ہوے بے شمار تصنیفات اور چترکوٹ مین کئی دھرم سالے
مہاراجہ کی سیرت قابلیت اور اعلیٰ مذاق کی یادگارین ابتک قائم ہین ۱۸۴۳ء مین ان مہاراجہ
برس حکومت کی اور اپنے بیٹے رگھوراج سنگھ کو ریاست سپرد کردی - مہاراجہ رگھوراج سنگھ
راج کی سیاحت کی اور وہان کے سردارون سے رسم دختر کشی کے ترک کا حلف
لیا - اسکے بعد وہ مہاراجہ جے پور سے ملنے گئے جنکو انکی ہمشیر منسوب تھین - بعد کو مہاراجہ
نے ریوان مین آکر مہاراجہ رگھوراج سنگھ کی دو بہنون سے شادی کی ۱۸۴۷ء مین
مہاراجہ نے رسم ستی کو اپنی ریاست سے اُٹھادیا - ان مہاراجہ نے گورنمنٹ کے ساتھ زمانہ غدر
مین بڑی خیرخواہی کی اور گورنمنٹ نے اُسکے صلہ مین اضلاع سہاگ پور و امرکنٹک عطا
کیا اور ۱۸۶۴ء مین خطاب جی - سی - ایس - آئی مرحمت فرمایا اور ۱۸۷۷ء مین دربار
کے موقع پر بجاے ۱۷ ضرب کے ۱۹ ضرب توپ کی سلامی مقرر کی - مہاراجہ نے چھپن
برس کی عمر مین ۱۸۸۰ء مین وفات پائی اور اُنکے بیٹے مہاراجہ حال ہز ہائنیس وینکٹ رمن سنگھ
جانشین ہوے - آپ کی ولادت ۲۳ - جولائی ۱۸۷۶ء کو واقع ہوئی ہے گدی نشینی کے وقت
ہز ہائنیس کی عمر صرف تین برس کی تھی - آپ اُسی سال اکتوبر کے مہینے مین باضابطہ
مسند نشین کیے گئے لیکن گورنمنٹ نے پولٹیکل ایجنٹ بندیلکھنڈ کو منتظم ریاست مقرر فرمایا اور
تعلیم و تربیت سرجن میجر گولڈسمتھ و سرجن میجر گنٹ اور راے صاحب پنڈت پورن مل
کے سپرد ہوئی - آپنے ۱۸۸۷ء مین حضور ملکہ معظمہ مرحومہ کی یادگار مین وکٹوریہ ہسپتال تعمیر
کیا اور سینتالیس قیدی رہا کیے اور امپیریل انسٹیٹیوٹ کو ایک بیش قرار رقم عطا کی ۱۸۹۵ء مین
سن بلوغ کو پہونچے اور ۱۵ - نومبر ۱۸۹۵ء کو آپ باختیارات کامل مسند نشین کیے گئے -
۱۸۹۷ء کے قحط کے اثر سے ریوان بھی محفوظ نہین رہا تھا لیکن آپ نے خوب عمدہ انتظامات
رعایا کی رفع تکلیف کے لیے کیے اُنسے مخلوق خدا کی جانبری ہو گئی اور گورنمنٹ نے

مورثون کے اُس حسن سلوک کی مشکورانہ قدردانی مین جو اُنھون نے شہنشاہ کے خاص بزرگون کو ضرورت کے وقت پناہ اور اعانت دینے مین ظاہر کیا تھا ایک بہت بڑی فوج پنّا کو روانہ کی اور حکم دیا کہ ریاست پنّا چھین کر اودھوت سنگھ کو دیدیجائے۔ تین دن کے محاصرہ کے بعد بندیلہ سردار ریوان مین ایک مختصر فوج چھوڑکر فوراً اپنی موروثی ریاست کی حفاظت کے لیے چلے گئے اور ریوان کے سردارون نے انکی باقی فوج کے قبضہ سے ریوان چُھڑالیا۔ آخر اودھوت سنگھ مسندنشین کیے گئے مگر اُنکی حکومت ناکام ثابت ہوئی۔ انکے بعد اجیت سنگھ اُنکے جانشین ہوے۔ ۱۷۹۶ء مین پیشوا کے ایک پوتے علی بہادر نے دست تصرف دراز کیا اور چونکہ مہاراجہ اجیت سنگھ نے اطاعت سے انکار کیا لہٰذا پیشوا نے جسونت راؤ نائک کی سرغنائی مین ایک بہت بڑی جمعیت کے ساتھ ریوان پر حملہ کیا لیکن رانی کنول کنواری کے استقلال وہمت سے سرداران ریوان نے حملہ آورون کو ۴۔ دسمبر ۱۷۹۶ء مین شکست دی جسمین جسونت راؤ نائک مارے گئے۔ ۱۸۰۲ء مین علی بہادر نے بذاتہ ریوان پر فوج کشی کی اور اجیت سنگھ سے نائک کی مہم کا مصارف اور خراج طلب کیا۔ مہاراجہ نے قلندر سنگھ کھرچولی کو تسہیل شرائط کے لیے بطور سفیر غنیم کے پاس روانہ کیا۔ سفیر نے پیشوا سے معافی خراج کے معاملہ مین کامیابی حاصل کی اور علی بہادر ایک لاکھ روپیہ تاوان جنگ پر راضی ہوگئے۔ ۱۸۰۹ء مین مہاراجہ اجیت سنگھ نے قضا کی اور جے سنگھ اُنکے جانشین ہوے یہ بھی ایک سخت بدامنی کا زمانہ تھا۔ اس زمانہ مین برٹش گورنمنٹ سے راہ ورسم پیدا ہوئی اور یہ امر طے ہوگیا کہ ریاستون کے مابین جو کچھ سرحدی نزاعات ومناقشات پیدا ہون اُنکا تصفیہ برٹش گورنمنٹ کیا کرے۔ بعد چندے گورنمنٹ سے کچھ معاہدے ہوے جنکے ذریعہ سے ایجنسی اور ڈاکخانہ قائم کیا گیا۔ ۱۸۳۰ء مین مہاراجہ نے اپنی حکومت وریاست اپنے بیٹے وشوناتھ کو تفویض کردی۔ اگرچہ اُسوقت خزانہ بالکل خالی تھا مگر بھوندولال وزیر کے عمدہ انتظام

# ریوان

## ہائینس سری مہاراجہ ونکٹ رمن سنگھ بہادر جی۔سی۔ایس۔آئی

## والی ریوان

ت ۲۳۔جولائی ۱۸۷۶ء۔مسند نشینی اکتوبر ۱۸۸۰ء۔حصول اختیارات کامل ۱۵۔
۱۸۹۵ء۔آپ چولکیا دیو کی نسل سے ہین جنکی نسبت روایت ہے کہ اُنکو برہمانے ظالم
ون کے ہلاک کرنے کے لیے خلق کیا تھا۔اُنکی اولاد چولکیا راجپوت کے نام سے
م ہے۔اسی نسل مین بیاگھر دیو نے جو گجرات کے سولنکی شاہی خاندان مین پیدا ہوے
ریاست ریوان کی بنیاد ڈالی اور باندھو گڈھ کو جو ریوان سے نوے میل ہے دار الریاست
دیا۔سولھوین اور سترھوین صدی مین مغلیہ سلاطین کو دو مرتبہ دہلی سے فرار ہونا پڑا اور
ان ریوان نے اُن کو پناہ اور مدد دی۔۱۶۱۸ء مین بکرمادت گدی پر متمکن ہوے اور
ن نے دریاے بچیا اور بہار کے اتصال پر شہر ریوان کی بنیاد ڈالی اور ایک عالیشان
میر کیا۔اُسوقت سے ریوان علی الاتصال ریاست کا دار الریاست ہے بکرمادت کی
ی پشت مین بھان سنگھ ہوے جنکی یادگار جگدیش جی کا مندر موتی محل او قلعہ امریٹن
۔اُنکی مہارانی نے وہ تالاب بنوایا جو ابتک رانی تلاؤ مشہور رہے۔اُنکے جانشین
بنی انردھ سنگھ ہوے لیکن جانشینی سے پانچ سال کے بعد ایک ناگہانی حادثہ سے
نتقال ہو گیا۔اُنکی وفات کے بعد ریاست مین سخت بدنظمی پھیلی۔وارث ریاست
وت سنگھ ایک ششماہہ بچہ تھے۔راجہ پنّا نے ایک بہت بڑی فوج کے ساتھ
ن پر یورش کی اور رانی اپنے بچہ کو لیکر اپنے میکہ چلی گئین اور وہان سے محمد بہادر شاہ
بر ثانی شہنشاہ دہلی سے اعانت کی طالب ہوئین۔عالمگیر نے اودھوت سنگھ کے



ہزہائنیس سری مہاراجہ ونکٹ رمن سنگھ بہادر-جی-سی-ایس-آئی-والی ریوان

نام حمید اللہ خان ہے جو ابھی تعلیم حاصل کر رہے ہین۔ اول الذکر صاحبزادون نے
انگریزی اور فارسی اور اُردو مین اعلیٰ درجہ کی تعلیم پائی ہے اور ریاست کے انتظام مین
بہت بڑی دلچسپی ظاہر کرتے ہین۔ ریاست کا رقبہ چھ ہزار آٹھ سو اُنسٹھ مربع میل ہے
آبادی چھ لاکھ پینسٹھ ہزار نو سو اکسٹھ۔ سلامی ۱۹ ضرب توپ۔



...ر بیگم کے بطن سے ایک دختر چھوڑی جنکا نام شاہجہان بیگم تھا وہ بصوابدید گورنمنٹ
...روا اور نواب سکندر بیگم ولیہ مقرر ہوئین ۔ نواب سکندر بیگم نے نہایت لیاقت اور
...ت سے حکومت کی اور ریاست کے نظم ونسق کو بڑی عمدگی سے سنبھالا۔ جولائی
...۱۸۵۵ء مین نواب شاہجہان بیگم کی شادی بخشی باقی محمد خان کے ساتھ ہوئی چونکہ بخشی
...مد خان خاندان بھوپال سے نہ تھے لہذا یہ قرار پایا کہ شاہجہان بیگم والیہ ریاست ہون
...اب صاحب کو انتظام ریاست مین کوئی اختیار نہو چنانچہ ۱۸۵۹ء مین ہر ہائینس
...ر بیگم فرمانروا اور نواب شاہجہان بیگم اُنکی وارث قرار دی گئین اور اعلان کیا گیا کہ
...ہ اُنکی اولاد اُنکی جانشین ہوگی۔ نواب سکندر بیگم نے غدر ۱۸۵۷ء مین گورنمنٹ کے
...بہت بڑی رفاقت ظاہر کی جسکے صلہ مین اُنکو بیرسیہ کا پرگنہ عطا ہوا۔ ہر ہائینس نواب
...ان جہان بیگم ۲۷۔ ذیقعدہ ۱۲۷۴ھ کو نواب شاہجہان بیگم کے بطن سے پیدا ہوئین
...۱۸۶۷ء مین نواب امراؤ دولہا ( باقی محمد خان ) نے انتقال کیا ۱۸۶۸ء مین
...ہان بیگم مسند آرائے حکومت ہوئین ۔ اُنھون نے کمال توجہ اور حسن لیاقت سے
...ست کا انتظام کیا۔ ۱۸۷۱ء مین اُنکا دوسرا عقد مولوی صدیق حسن خان سے ہوا۔
... شاہجہان بیگم کے دور حکومت مین ریاست مین مدرسے شفاخانے ۔ خیرات خانے
...نے اسپتال جاری ہوئے اور کئی اعلیٰ درجہ کی عمارتین اور مسجدین تعمیر ہوئین۔ نواب
...ہان بیگم نے جون ۱۹۰۱ء مین انتقال کیا اور ہر ہائینس سلطان جہان بیگم مسند ریاست
...ن ہوئین ۔ نواب سلطان جہان بیگم بھی اپنی مادر گرامی کی طرح نہایت منتظم بیدار مغز
...لیم یافتہ خاتون ہین اور مہمات ریاست کو بنفس نفیس انجام دیتی ہین ۔ آپکے شوہر
...لدولہ احتشام الملک عالیجاہ نواب احمد علی خان نے جو نہایت دور اندیش اور مدبر و منتظم
...۱۹۰۲ء مین رحلت کی ۔ آپکے تین فرزند ہین جنمین سے ولیعہد کا نام نواب نصراللہ خان
...ر ہے ۔ دوسرے صاحبزادے کا نام عبیداللہ خان ہے اور تیسرے صاحبزادے کا

شریف محمد خان کے بیٹے تھے اور وزیر ریاست کی مخالفت کی وجہ سے فرار ہو گئے تھے
بھوپال کو واپس آئے اور اُسکو مرہٹون کی دستبرد و غارتگری سے بچایا اور بھوپال کے موجود
فرمانروا خاندان کے بانی ہوے۔ وہ عرصہ تک مرہٹون کے ساتھ چھوٹی چھوٹی جنگین کرتے
رہے اور اُن کل قطعات کو جو بھوپال سے نکل گئے تھے واپس کر لیا۔ نواب وزیر محمد خان
نے ۱۸۱۶ء مین وفات پائی اور انکے دوسرے بیٹے نواب نذر محمد خان جملہ اراکین ریاست
اور جماعتون کی اتفاق رائے سے اُنکے جانشین قرار پاے۔ نواب نذر محمد خان کا عقد
قدسیہ بیگم دختر نواب غوث محمد خان سے ہوا۔ ۱۸۱۷ء مین جنگ پنڈاری کے خاتمہ پر برٹش
گورنمنٹ اور فرمانرواے بھوپال کے مابین ایک قریبی اتحاد پیدا ہوا اور ۱۸۱۸ء مین باضابطہ
معاہدہ پر دستخط ہوے۔ اس معاہدہ کے کچھ دنون بعد نذر محمد خان اپنے برادر نسبتی فوجدار
کے ہاتھ سے جنکی عمر صرف آٹھ سال کی تھی اتفاقیہ ایک پستول چل جانے سے ہلاک ہوے
نواب نذر محمد خان ایک بڑے بہادر سپاہی اور دانشمند و عقیل فرمانروا اور گورنمنٹ کے
ایک حقیقی خیرسگال اور رفیق تھے۔ اُنکے صرف ایک صاحبزادی تھین جنکا نام سکندر بیگم
تھا۔ اراکین ریاست و گورنمنٹ ہند کی منظوری سے یہ امر طے پایا کہ قدسیہ بیگم کی ریجنسی
(تولیت) مین منیر محمد خان فرزند نواب امیر محمد خان جنھون نے اپنے حقوق و دعاوی سے
دستکشی کی تھی نواب نذر محمد کے جانشین ہون اور سکندر بیگم سے عقد کرین۔ ۱۸۲۷ء مین
نواب منیر محمد خان نے اظہار حکومت کی کوشش کی مگر اس سے نواب قدسیہ بیگم نے اختلاف
کیا اور انکو بالآخر اپنا دعوی سکندر بیگم کے حق مین اور جانشینی اپنے چھوٹے بھائی جہانگیر محمد خان
کے حق مین ترک کرنی پڑی۔ یہ انتظام امراے ریاست کی مرضی کے موافق تھا جو
اپنے فرمانروا کے انتخاب مین ایک محدود استحقاق رکھتے ہین۔ ۱۸۔ اپریل ۱۸۳۵ء کو
سکندر بیگم کا عقد نواب جہانگیر محمد خان کے ساتھ ہوا۔ نواب صاحب کو ۲۹۔ نومبر ۱۸۳۷ء
کو اختیارات عطا ہوے۔ نواب صاحب نے ۹۔ دسمبر ۱۸۴۴ء کو رحلت کی اور اپنے

# بھوپال

## ہر ہائینس نواب سلطان جہان بیگم والیہ بھوپال

ت ۲۷ ذیقعدہ ۱۲۷۴ھ مسند نشینی ۱۳ جولائی ۱۹۰۱ء - بھوپال وسط ہند مین سب سے بڑی
ی ریاست ہے - فرمانروا خاندان دوست محمد خان افغان کی نسل سے ہے جو شہنشاہ
ب زیب کے عہد مین ضلع بیرسیہ کے سپرنٹنڈنٹ مقرر ہوے تھے لیکن اورنگ زیب
ات کے بعد جو انقلابات و تغیرات واقع ہوے اُنسے وہ بھوپال اور قرب و جوار
ت کے مالک ہو گئے - اُنھون نے سنہ ۱۷۲۳ء مین انتقال کیا - انکی وفات کے بعد
نابالغ فرزند سلطان محمد خان کو پٹھان سردارون نے تخت پر بٹھا دیا مگر نظام انکے
ے بیٹے یار محمد خان کے طرفدار تھے چنانچہ سلطان محمد خان کو کنارہ کشی کرنی پڑی -
خان کے چار بیٹے تھے جنمین سب سے بڑے فیض محمد خان یار محمد خان کے جانشین
ے - اس انقلاب کے بعد سلطان محمد خان کے حقوق پیش ہوے مگر انکو ناکامی ہوئی
م دعاوی ریاست ترک کرنے پڑے - اس زمانہ مین پیشوا باجی راو نے دہلی سے
آتے وقت شہنشاہ دہلی کی جانب سے افغانان بھوپال سے ریاست مقبوضہ کا
طلب کیا اور عہدنامہ کے بموجب سوا چند قصبات کے مالوہ کے تمام مقبوضات
سے نکل گئے - نواب فیض محمد خان نے اڑتیس سال حکمرانی کی چونکہ انکے کوئی اولاد
لہذا انکے بھائی یسین محمد خان جانشین ہوے وہ صرف چند روز زندہ رہے اُنکے
نکے بھائی نواب حیات محمد خان مسند نشین ہوے - اٹھارھوین صدی کے اواخر
اسطرف پنڈاریون نے اور دوسری طرف راگھوجی بھونسلہ نے علاقہ بھوپال کو
پامال کرنا شروع کیا مگر اُس موقع پہ وزیر محمد جو نواب صاحب کے برادرزادہ

کیا۔ اُنکی وفات کے بعد تکاجی راؤ سپہ سالار مالک ریاست ہوے مگر اُنھون نے بھی بہت جلد
وفات پائی۔ اُسکے بعد خاندانی جھگڑے پیدا ہوے۔ مگر تکاجی کے بیٹے مہاراجہ جسونت راؤ
اُدھر تو ریاست کی حالت سنبھالی اور اِدھر رقیب ریاستون سے مقابلہ کرکے اپنی حیثیت
قائم رکھا۔ مہاراجہ جسونت راؤ نے ۱۸۱۱ء مین عالم فانی کو پدرود کیا چونکہ اسوقت ا
جانشین ملہر راؤ نابالغ تھے لہذا ریاست کی کارفرمائی مہارانی تلسی بائی کے دست اقتدا
مین آئی۔ مہارانی تلسی بائی نے سرکار انگریزی سے درخواست کی کہ راجہ سرکار عظمت مدا
ظل حمایت مین لیے جائین لیکن جسوقت یہ معاملہ زیر گفتگو تھا تو خبر آئی کہ ریاست کو پیشوا
جنگ ہونے کا احتمال ہے یہ خبر سنکر اندور نے بھی مخالفانہ پہلو اختیار کیا۔ ممکن تھا کہ تلسی بائی ا
برٹش کے مابین معاہدہ ہوجاتا مگر باغی فوج نے ایک اور ہی انقلاب پیدا کردیا مہا
تلسی بائی مرہٹون کی فوج کے ہاتھ سے مقتول ہوئین۔ اُنکے قتل کے بعد ۱۸۱۸ء مین مند
کا عہدنامہ ہوا جسپر آجتک عملدرآمد ہے۔ ملہر راؤ نے ۱۸۳۳ء مین عین عالم جوا
مین لاولد انتقال کیا بیوہ رانی نے مرتند راؤ کو متبنیٰ کیا چونکہ یہ تبنیت عام راے
خلاف تھی لہذا مرتند راؤ حکومت کے کچھ دنون بعد گدی سے علحدہ کردیے گئے ا
متوفی کے چچازاد بھائی مہاراجہ ہری راؤ برسر حکومت ہوے۔ اُنھون نے ۱۸۴۳ء
قضا کی۔ اُنکی وفات کے ایک سال بعد اُنکے متبنیٰ کھانڈے راؤ نے بھی نابالغی
انتقال کیا۔ پس ہز ہائینس مہاراجہ دھیراج تکاجی راؤ ہلکر جی۔ سی۔ ایس۔ آئی۔ خلف
ثانی بھاؤ راؤ ہلکر جانشین ہوے مسندنشینی کے وقت اُنکی عمر صرف گیارہ سال کی تھی ۱۸۵۲ء
مین اختیارات حکومت اُنکے سپرد کیے گئے ۱۸۵۷ء مین اندور کی فوج باغی ہوگئی مگر
خیرخواہ رہے۔ اُنھون نے ۱۸۸۶ء مین وفات پائی موجودہ مہاراجہ فرمانرواے
ایک تعلیم یافتہ رئیس ہین۔ آپنے بلاد یورپ کی بھی سیر و سیاحت فرمائی ہے۔ ہز ہائینس کی
مین تین ہزار دو سو تین سوار چھ ہزار ایک سو اٹھائیس پیدل اور ساٹھ توپین اور سلامی

# اندور

## ائینس مہاراجہ دہراج راج راجیشور سوائی سری سر شیواجی راؤ ہلکر بہادر

## جی-سی-ایس-آئی-مہاراجہ اندور

دت سنہ ۱۸۶۰ء - مسند نشینی ۱۲-جولائی سنہ ۱۸۸۶ء - اس ریاست کے بانی ملہر راؤ ہلکر
سنہ ۱۶۹۳ء موضع ہول مین جو ملک دکن مین دریاے نیرا کے کنارے واقع ہے پیدا ہوے
جنھون نے اول اول مرہٹون کی سرکار مین فوجی ملازمت اختیار کی اور ایسے کارہاے
ن انجام کیے کہ چند ہی روز مین پانچ سو سوارون کے افسر ہو گئے - اسکے بعد جلد جلد ترقی
ے اُس قطعہ اراضی کو بطور انعام حاصل کیا جو زمانہ حال کی دار الریاست کے گرد و نواح
ہے - اُنھون نے سنہ ۱۷۳۲ء مین بحیثیت سپہ سالاری پیشوا صوبہ دار مالوہ کو شکست دی
اس قطعہ ملک کا ایک بڑا حصہ فوجی مصارف کے واسطے بطور جاگیر اُنکو دیا گیا سنہ ۱۷۳۵ء
وہ افواج مرہٹہ متعینہ شمالی دریاے نربدا کے کمانیر مقرر ہوے اور بارہ برس تک نہایت
بی کے ساتھ مختلف فوجی خدمات مین مصروف و منہمک رہے - پانی پت کی مشہور
آرائی کے بعد ملہر راؤ وسط ہند مین واپس آئے اور اپنے متصلہ ملک کے اندرونی انتظام
ستحکام مین مصروف ہوے اور سنہ ۱۷۶۵ء مین تقریباً ایک کرور کا ملک چھوڑ کر انتقال
اُنکے بعد اُنکے پوتے مالی راؤ جانشین ہوے - اُنھون نے عین عنفوان شباب مین
لی اور مہارانی اہلیہ بائی راؤ کے ہاتھ مین عنان اقتدار آئی جو راؤ متوفی کی والدہ تھین
مارانی صاحبہ نے نہایت کامیابی کے ساتھ تیس برس فرمانروائی کر کے سنہ ۱۷۹۵ء مین انتقال




ہز ہائینس مہاراجہ دھراج سری شیواجی راؤ ہلکر بہادر جی-سی-ایس-آئی والی اندور

کے طرز پر ۱۹۰۹ء مین خاص رؤساے ماتحت اور دیگر سردارون کے لڑکون کے لیے
قائم کیا گیا ہے۔ اسکے ماورا ایک فوجی مدرسہ کی تجویز درپیش ہے تعلیم نسوان کی ترویج
کے لیے اجین مین ایک گرل اسکول کھولا گیا ہے۔ پھر اور ایک مہارانی گرل اسکول
لشکر مین موجود ہے۔ سردارون کی لڑکیون کے لیے ایک علٰحدہ گرل اسکول قائم ہے
مہاراجہ جیاجی راؤ متوفی فوج انگریزی مین جنرل تھے اور مہاراجہ مادھو راؤ ابھی کرنل
ہین اور محاربہ چین مین بنفس نفیس موجود تھے۔ آپ نے اس موقع پر آپنے پندرہ لاکھ
کی لاگت کا ایک اسپتالی جہاز گورنمنٹ کی نذر کیا۔ آپ اپنی فوج کی ترقی مین مساعی
بلیغ فرماتے ہین فوج باقاعدہ مین تین رسالہ (لالنسرز) ہین انمین پہلا اور دوسرا رسالہ امپیریل
سروس کے لیے مختص ہے۔ ہر ایک مین چہ سو دس مسلح جوان ہین تیسرا رسالہ اگرچہ امپیریل
سروس کے لیے نامزد نہین ہوا ہے مگر مہاراجہ نے اُسکو اسی مقصود کے لیے تیار کیا۔
توپخانہ مین دو اسپ باٹری ہین ہر ایک مین دو سو چالیس سوار ہین اور تین بیل باٹریان
اور ایک ہاتھی باٹری ہے ان باٹریون مین جوانون کی تعداد چہ سو اکھتر ہے۔ پیادون کی
پلٹنین ہین جنمین سے چار مین فی ایک ہزار بارہ اور باقی تین مین فی پانچ سو دو جوان ہین۔
اسکے امپیریل سروس کے لیے سامان رسد رسانی اور بار برداری کے لیے پانچ سو ٹٹو
دو سو گاڑیان اور تین سو چوہتر جوان ہین اور خاص ریاست کے لیے ایک سو سینتالیس
مختص ہین۔ امپیریل سروس ٹرینسپورٹ کور نے جنگ چترال اور تیراہ مین سرکاری فوج
خدمت کر کے تجربہ حاصل کیا ہے مجموعی فوج مین تخمیناً گیارہ ہزار چالیس پیادہ اور
پانچ ہزار پانچ سو چار سوار ہین۔ ریاست کا رقبہ چھبیس ہزار مربع میل اور
آبادی تقریباً انیس لاکھ ہے ہز ہائینس کی سلامی اکیس ضرب اور اپنے علاقہ مین اکیس

ہونے اُنھوں نے کسی کو تبنی کیا۔ مگر مہاراجہ کی بیوہ رانی تارا بائی نے سرداران ریاست اور
کی رضامندی اور گورنمنٹ کی منظوری سے ایک ہشت سالہ لڑکے بھاگیرتھ راؤ کو گود لیا۔
اختیارات حکومت حاصل ہونے پر عالیجاہ جیاجی راؤ سیندھیا کے لقب سے حکمران
ہے۔ مہاراجہ جیاجی راؤ متوفی نے غدر کے آشوبناک زمانہ مین اُس مفسدہ کے فرو
مین بالواسطہ اور بلاواسطہ نہایت گرمجوشی ظاہر کی اور اسی کے صلہ مین اضلاع پنچھ
بھیرا حاصل کیا اور ایک عالیشان ریاست اپنے فرزند فرمانروا ے حال کے لیے
کر اس دنیا سے رحلت کی۔ ہز ہائینس کرنل سر مادھو راؤ فرمانروا ے حال جب سے
بلوغ کو پہونچے اور عنان اقتدار اپنے ہاتھ مین لی ہے طریقہ نظم و نسق کو اس ڈھنگ
نے کے لیے جو متاخرین کے نزدیک فرمانروائی کا مفہوم ہے کوشش بلیغ فرماتے
چنانچہ ملک مین تعمیرات عامہ کو ترقی دیکر ریلوے اور پختہ و خام سڑکین نکالین۔ سال
ملک کی حالت پر ہر حیثیت سے نظر کرتے اور ترقی کی رفتارون مین سرعت اور بطوء کے وجوہ
فرماتے ہین اگرچہ گذشتہ قحطون سے ریاست کی ترقی مین مزاحمت ہوئی مگر مدبرانہ تدبیرون
انکا پورا مقابلہ کیا گیا۔ ملک کی تعلیمی حالت نے آپکے زمانہ مین بہت بڑی ترقی کی ہے
ریاست مین دو کالج ہین۔ وکٹوریہ کالج لشکر اور مادھو کالج اوجین انمین سے
لج کے ساتھ ہائی اسکول ہین اور انکے علاوہ ریاست مین جابجا متعدد اسکول
نمین دو لاکھ ستائیس ہزار چھ سو اکسٹھ روپیہ سالانہ خرچ کیا جاتا ہے۔ ان درسگاہون
علاوہ مہاراجہ نے مختلف مقاصد کے لیئے چند تربیت گاہین قائم کی ہین مثلاً سروس
ل جسکا افتتاح ۱۸۹۵ء مین ہوا اسمین نوجوان طلبہ ریاست کی ملازمت کے لیے
م دیے جاتے ہین ایک چھوٹا سا صوبہ (ضلع لشکر کے قریب خاص اس مقصد کے
دیگر صوبہ جات سے علٰحدہ کیا گیا ہے کہ امیدواران ملازمت کو اُس صوبہ مین
طور سے صیغۂ مال اور پولس کے کام سکھائے جائین۔ ایک اسکول راجکمار کالج

اور بہادر جنرل نے جنگ پانی پت کے بعد پیشوا سے اپنی آبائی جاگیر حاصل کی۔ اُسوقت
سے ترقیات کے مراحل جلد جلد طے کر کے تھوڑے ہی عرصہ مین ایک مستقل وسیع ریاست
قائم کردی۔ غیر منتظم طریقۂ جنگ کو جسکا رواج مرہٹہ کی سرکار مین تھا ترک کر کے باقاعدہ
اور پلٹنین تیار کین اور ریاست کے استحکام اور توسیع کی طرف توجہ مبذول کی اگرچہ ابھی
تک پیشوا کی نیابت براے نام باقی تھی مگر درحقیقت ایک وسیع قطعہ ملک مین اُنکی
حکومت قائم ہو چکی تھی جسمین ملک وسط ہند کا بہت بڑا حصہ اور دریاے چمبل
کے شمالی مغربی اضلاع شامل تھے جو دہلی تک پھیلے ہوے تھے مادھو راو کو امور شناسی
قدرتی ملکہ حاصل تھا ادھر تو اُنھون نے بادشاہ دہلی کو اپنے قبضہ مین کر لیا اُدھر سلطنت برطانیہ
سے وہ طریقہ سلوک اختیار کیا جسمین ضرر کا کوئی پہلو نہ پیدا ہو سکے اس دانشمندانہ مسلک
کا نتیجہ یہ ہوا کہ وہ اپنی وفات کے وقت (۱۷۹۴ء) ایک وسیع ریاست کے مالک
اُنکے انتقال کے بعد دولت راو اُنکے جانشین ہوے اُنکے زمانہ مین بعض وجوہ سے
قطعات ملک جو دریاے چمبل کے شمال اور کوہستان اجانتی کے جنوب مین واقع
ہاتھ سے نکل گئے اور صرف اُس حصۂ ملک پر قبضہ رہا جو آج تک باقی ہے سنہ ۱۸
یہ ریاست سلطنت برطانیہ عظمیٰ کے ظل حمایت مین آئی اور اُس زمانہ سے آجتک مورد الطاف
خسروانہ رہی۔ یہ وہ زمانہ تھا جب پیشوا کی حکومت کا خاتمہ ہو چکا تھا۔ پنڈاریون کا زور گھٹ
چکا تھا حکومت انگریزی نہایت عظمت و جلال کے ساتھ قدم جما چکی تھی سلطنت مغلیہ ٹوٹ
کر چکی تھی۔ مرہٹون کے باہمی تنازعات نے وسط ہند مین بدعملی پھیلا رکھی تھی۔ اب
پرشور ہنگامے مین سیندھیا اور ہولکر کا اطاعت انگریزی مین داخل ہو جانا وسط ہند کے
از حد مفید ہوا۔ مہاراجہ دولت راو سیندھیا نے سنہ ۱۸۲۷ء مین لاولد قضا کی۔ اُنکی آخری وصیت
کے موافق ایک یازدہ سالہ لڑکا تبنیت مین لیا گیا اور وہ عالیجاہ جنکوجی راو سیندھیا کے لقب
سے مسند نشین ہوے۔ جنکوجی سیندھیا نے ۷۔ فروری سنہ ۱۸۴۳ء مین رحلت کی اُنکے بھی کوئی اولاد

# ریاستہاے وسط ہند

## حصۂ اوّل

## گوالیار

...یس مختار الملک عظیم الاقتدار رفیع الشان و الاشکوہ محتشم دوران عمدۃ الامرا
...اجہ دھراج عالیجاہ حسام السلطنت مہاراجہ سر مادھو راؤ سیندھیا بہادر
...ی ناتھ منصور زمان فدوی حضرت ملکہ معظمہ رفیع الدرجہ انگلستان
جی-سی-ایس-آئی

...ت ۱۸۷۶ء - مسند نشینی ۲- جولائی ۱۸۸۶ء - آپ سیندھیا مرہٹہ خاندان کے رئیس
...- آپ کے آباے کرام کا اصلی وطن مضافات پونا مین تھا - اس ریاست کے بانی
...ی جو قدیم الایام مین پیشوا کے باڈی گارڈ کے جنرل تھے اٹھارھوین صدی عیسوی
... وائل مین وسط ہند مین آئے اور ملک مالوہ کے ایک حصہ پر بحیثیت جاگیر داری
...ں اور متصرف ہوے مشہور شہر اوجین کو اپنا دار الریاست مقرر کیا - رانوجی کے
...ر مادھوجی عرف مادھو راؤ نے ریاست کو بہت بڑی ترقی دی - اس مشہور مدبر




ہز ہائنس مہاراجہ دھراج سر مادھوراو سیندھیا بہادر-جی-سی-ایس-آئی- والی گوالیا

مہاراج رانا ظالم سنگھ گورنمنٹ ہند کی مرضی کے موافق انتظامی امور کے انجام دہی مین ناکا
رہے لہذا ۲ مارچ ۱۸۹۶؁ء کو معزول ہوے اور اب انکا قیام بنارس مین ہے سابق مہاراج
رانا ظالم سنگھ کی معزولی پر گورنمنٹ ہند نے حکم دیا کہ ۱۸۳۸؁ء مین ریاست کوٹہ نے جھالا
کی ریاست قائم کرنے کے لیے جو علاقہ دیا تھا وہ کوٹہ کو مسترد کیا جاے اور باقی اضلا
سے ایک جدید ریاست قائم کی جاے جس سے اول راج رانا ظالم سنگھ کے خاندان
کی پرورش و پرداخت ہو۔ چنانچہ ۱ نومبر ۱۸۹۷؁ء کو اسی خاندان کے ٹھاکر چھتر سال کے
فرزند کنور بھوانی سنگھ جدید ریاست جھالاوار کے فرمانروا نامزد کیے گئے۔ اُسی سال
۶ فروری ۱۸۹۹؁ء کو آنریبل ایجنٹ گورنر جنرل صاحب بہادر نے ہز ہائنیس راج رانا بھوانی
کو مسند نشین کیا اور ساتھ ہی اسکے اختیارات کامل عطا کیے۔ مسند نشینی کے بعد ہی ہز ہائنس
نے سب سے پہلے اپنی ریاست کی تحصیلون کا دورہ کیا اور کاشتکارون کی اصلاح
حالت کی غرض سے تمام بقایا لگان جو ایک کثیر رقم تھی معاف اور مرفوع القلم کردی ہز ہائنس
نے ایام قحط ۱۸۹۹و۱۹۰۰؁ء مین اپنی رعایا کو مہا الامکان مدد دی ہز ہائنیس جھالراپاٹن مین ایک پبلک
لائبریری (کتبخانہ) تعمیر کرا رہے ہین جو پولیٹکل ایجنٹ جھالاوار کپتان کیمبل کے نام سے
موسوم ہوگی۔ اطفال رعایا کی تعلیم کے لیے ہز ہائنس نے اپنے ولیعہد کے نام سے مقام
راجندر سودھیا اسکول جاری اور کرافٹ صاحب کے نام سے ایک زنانہ شفاخانہ قائم کیا
ہے۔ ریاست مین امپیریل پوسٹل سسٹم کھل گیا ہے اور مختلف مقامی سکہ جات کے بجاے
گورنمنٹ ہند کا نقرئی سکہ جاری ہوگیا ہے ہز ہائنس کو کتب بینی کا نہایت شوق ہے
اور آپ کا کتبخانہ انواع و اقسام کی علمی کتابون سے معمور ہے۔ ریاست کا رقبہ
آٹھ سو دس مربع میل۔ آبادی نوے ہزار ایکسو چھپتر اور سلامی گیارہ ضرب توپ



# جھالاوار

## ہزہائینس راج رانا بھوانی سنگھ والی جھالاوار

...دت ۴ ستمبر ۱۸۷۴ء مسند نشینی ٦ فروری ۱۸۹۹ء جھالاوار کا فرمانروا خاندان
...جپوت فرقہ جھالا سے تعلق رکھتا ہے۔ آپکے مورث اعلیٰ مقام ہلواڈ واقع جھالاوار
...اٹھیاوار) کے حکمران تھے سرغنہ خاندان کے ایک چھوٹے فرزند بھاؤ سنگھ اپنے وطن سے
...مین آئے جہان اُنکے بیٹے مادھو سنگھ نے ترقی کر کے عہدۂ فوجداری حاصل
...جسمین نہ صرف افواج کی کمان بلکہ قلعہ اور محلات مہاراؤ کوٹہ کا انتظام بھی شامل تھا۔
...ھو سنگھ کے فرزند مدن سنگھ اور اُنکے جانشین مشہور و معروف ظالم سنگھ ہوے اس زمانہ
...ن اُنکی عمر صرف اٹھارہ سال کی تھی۔ کچھ دنون بعد مہاراؤ کوٹہ اور ظالم سنگھ کے تعلقات مین
...ایسی کشیدگی پیدا ہوئی کہ ظالم سنگھ کوٹہ سے اودے پور چلے آئے لیکن جسوقت مہاراؤ
...ترمرگ پر تھے تو اُنھون نے ظالم سنگھ کو طلب کیا اور اپنے فرزند امید سنگھ اور علاقہ کوٹہ کو انکے
...پرد کیا۔ راناظالم سنگھ نے تینتالیس برس ریاست کا انتظام کیا اور اس خوبی اور خوش اسلوبی
...ے وزارت کی کہ ریاست کوٹہ اعلیٰ درجہ کی سرسبزی کو پہونچ گئی۔ راج راناظالم سنگھ کی وفات
...د اُنکے بیٹے مادھو سنگھ وزیر مقرر ہوے مگر آیندہ یہ انتظام قائم نرہا ۱۸۳۹ء مین کوٹہ سے
...الاوار کا ملک علٰحدہ کر کے راج راناظالم سنگھ کی اولاد کے لیے ایک جداگانہ ریاست
...ر دی گئی اور راج راناظالم سنگھ کے پوتے مہاراج رانامدن سنگھ اُسکے اول فرمانروا
...وے۔ اُنکے جانشین مہاراج رانا پرتھی سنگھ تھے جنھون نے غدر ۱۸۵۷ء مین نمایان
...دمات انجام دین۔ اُنکے بعد ۱۸۷۶ء مین اُنکے متبنیٰ فرزند بخت سنگھ مسند نشین ہوے
...ون نے خاندانی رواج کے موافق اپنی گدی نشینی کے وقت ظالم سنگھ نام اختیار کیا۔ چونکہ



ہزہائنس مہاراج رانا بھوانی سنگھ والی جھالاواڑ

کرنے کے باعث گورنمنٹ کے عتاب مین آئے مہاراج رانا بھگونت سنگھ کو سنہ ۱۸۶۲ع مین
حق تبنیت حاصل ہوا اور خطاب جی سی-ایس-آئی سے ممتاز ہوے اُنھون نے ۹ دی
سنہ ۱۸۷۳ع مین قضا کی اور اُنکے پوتے مہاراج رانا نہال سنگھ جنکے والد سنہ ۱۸۷۰ع مین فوت
ہوچکے تھے اُنکے جانشین ہوے-مہاراج رانا نہال سنگھ کی نابالغی کے زمانہ مین راجہ
سر ڈنکر راؤ اُنکے ولی مقرر ہوے اور نظم ونسق ریاست مین اُنکو پورے اختیارات
عطا ہوے مگر سوء تندرستی کی وجہ سے اُنھون نے اُسی سال اپنے عہدہ سے کنارہ کشی
کی اور ایک برٹش افسر دھولپور کا منتظم اور کم سن رانا کی تعلیم کا نگران مقرر ہوا-مہاراج رانا
نہال سنگھ کو ۱۹ فروری سنہ ۱۸۹۳ع مین اختیارات حکومت عطا ہوے-اُنھون نے جولائی
سنہ ۱۹۰۱ع مین رحلت کی اور اُنکے خوردسال فرزند مہاراج رانا رام سنگھ والی حال جانشین
مقرر ہوے زمانہ نابالغی مین ریاست کا انتظام برٹش گورنمنٹ کرتی ہے-ریاست کا رقبہ
ایک ہزار ایک سو پچپن مربع میل-آبادی دو لاکھ ستر ہزار نو سو تہتّر-محاصل نو لاکھ
ترانوے ہزار چھ سو ترسٹھ اور فوجی قوت پندرہ سو تیئیس ہے-سلامی ۱۵ ضرب توپ



# دھولپور

## ہز ہائینس رئیس الدولہ سپہدار الملک مہاراجہ دھراج سری سوائی مہاراج رانا رام سنگھ لوکندر بہادر دلیر جنگ جے دیو والی دھولپور

دت ۲۶ مئی ۱۸۸۳ع جانشینی ۲۰ جولائی ۱۹۰۱ع۔ ہز ہائنس خاندان جاٹ سے
ن رکھتے ہین۔ آپکے مورث اعلیٰ گیارھوین صدی مین دہلی کے پنوار راجاؤن کے
ت تھے۔ بعد ازان انھون نے چمبل کے کنارے ایک قطعۂ ملک حاصل کیا
ولپور کے اول رئیس رانا لوکندر سنگھ معروف بہ رانا گوہر تھے جن سے برٹش گورنمنٹ نے
بکل تعلقات پیدا کیے رانا کا لقب موروثی ہے اور قدیم الایام سے چلا آتا ہے ۱۷۷۹ع
برٹش گورنمنٹ نے بجاے رانا کے مہاراج رانا کا لقب تسلیم کیا ہے پانی پت مین
ون کی شکست کے بعد رانا لوکندر سنگھ کے چچا نے قلعہ گوالیار پر قبضہ کر لیا اور جنگ
مین جسکا انجام صلح نامہ سلبئی تھا برٹش گورنمنٹ نے رانا لوکندر سنگھ کے ساتھ
معاہدہ کیا جسکا مقصد برٹش علداری پر بیرونی حملون کا سدباب تھا۔ مہاراج رانا نے
جنگ مین برٹش افواج کی شرکت کی معاہدہ ۱۸۰۵ع کے مطابق لارڈ کارنواس نے
اور گوالیار مہاراجہ دولت راؤ سیندھیا کو منتقل کر دیا اور دھولپور باڑی اور راج کھیڑا
راج رانا کھرت سنگھ کو عنایت کیے اور اسطرح دریاے چمبل سیندھیا اور دھولپور کی
ستون کے مابین سرحد فاصل ہو گیا۔ مہاراج رانا کھرت سنگھ نے ۱۸۳۶ع مین قضا
انکے جانشین مہاراج رانا بھگونت سنگھ ہوے۔ ان مہاراجہ نے غدر ۱۸۵۷ع مین
ش گورنمنٹ کو بخوبی مدد دی مگر انکے وزیر دیوہنس ضلع آگرہ کے مواضع مین لوٹ مار

# جیسلمیر

## ہز ہائنیس مہاراول سالباہن بہادر والی جیسلمیر

ولادت سنہ ١٨٨٦ع مسند نشینی ١٢-اپریل سنہ ١٨٩١ع یہ خاندان جدوبھٹی راجپوت اور براہ راست
سری کرشن جی کی نسل تک منتہی ہوتا ہے یہ خاندان بھی خانوادہ اودے پور کی طرح نہایت
ہے-اس خاندان مین سب سے پہلے دیوراج نے جو سنہ ٨٣٦ع مین پیدا ہوے تھے راول
لقب اختیار کیا اور شہر دیوراول کی بنیاد ڈالی - انکی اولاد مین راول جیسل نے شہر جیسلمیر
آباد کیا اور سنہ ١١٥٦ع مین ایک مستحکم قلعہ بنوایا سنہ ١٢٩٤ع مین سلطان علاؤالدین کی خونریز جنگ
کے وقت راول مولراج اور انکے جری سپاہی اپنے بیوی بچون کو قتل کرکے مخالفین کی
پر جاپڑے اور بے شمار آدمیون کو قتل کرکے خود بھی میدان جنگ مین کام آئے بالآ
راول سبل سنگھ کے عہد مین بہادر بھٹیون کو شاہ جہان کا خراج گذار ہونا پڑا سنہ ١٨١٨
مین یہ ریاست سلطنت برطانیہ عظمی کے ظل حمایت مین داخل ہوئی -فتح سندھ کے بعد سنہ ٤٧
مین قلعجات شاہ گڈھ وگرسیہ وگھوٹڑ جو اس ریاست کے قبضہ سے نکل گئے تھے بحکم گو
عالیہ واپس دیے گئے-راول گج سنگھ کی وفات پر بیوہ رانی نے رنجیت سنگھ کو متبنی کیا
نے سنہ ١٨٦٤ع مین انتقال کیا اور انکے چھوٹے بھائی اُسی سال مسند نشین ہوے جنھون نے
سنہ ١٨٩١ع مین انتقال کیا اور انکی رانیون نے حسب صوابدید سلطنت عظمی راول شادی
کو متبنی کیا اور خاندانی نام سالباہن سے موسوم کیا-ہز ہائنیس مہاراول میوکالج مین تعلیم
پارہے ہین اور ریاست کے دیوان راؤ بہادر جگجیون جیون ہین- ریاست کا رقبہ ١٠٦٢
مربع میل آبادی سنہ ١٩٠١ع تہتر ہزار تین سو ستر ہے -سلامی ١٥ ضرب توپ ہے

# الور

## ہزہائینس مہاراجہ سوائی جے سنگھ بہادر والی الور

ت ۰ ۰ ۰ ۰ ۰ مسند نشینی بزمانہ نابالغی سنہ ۱۸۹۲ء یہ خاندان فرقہ نروکہ قوم راجپوت
ہے۔ اس خاندان کے بانی راو پرتاب سنگھ تھے راو پرتاب سنگھ کے بعد اُنکے متبنی راو
سنگھ مسند نشین ہوے اور اُنھون نے گورنمنٹ انگلشیہ سے توسل پیدا کیا مہاراو راجہ
رسنگھ سنہ ۱۸۰۳ء مین انگریزی حمایت مین آئے اور ریاست اور گورنمنٹ کے مابین ایک
ہوا۔ راجہ مذکور نے سنہ ۱۸۱۵ء مین انتقال کیا۔ مہاراو راجہ کے انتقال کے بعد وراثت
نشینی کی نسبت تنازع پیدا ہوا راجپوت سابق مہاراو کے برادر زادہ اور متبنی بنے سنگھ
رف دار تھے اور مسلمان ارکان ریاست بہ سرغنائی نواب احمد بخش خان رئیس لوہارو
ت سنگھ کے جانب تھے آخر یہ فیصلہ ہوا کہ بنے سنگھ کو خطاب راجگی اور بلونت سنگھ
ظام ریاست سپرد ہو۔ دونون وارث نابالغ تھے۔ آخر باہمی تنازع اس حد تک پہونچا
ست تقسیم ہوگئی مگر چونکہ بلونت سنگھ نے لاولد انتقال کیا لہذا ریاست اولاد بنے سنگھ
ف منتقل ہوئی۔ مہاراو بنے سنگھ نے سنہ ۱۸۵۷ء مین انتقال کیا اور شیودان سنگھ
بیٹے مسند نشین ہوے۔ شیودان سنگھ نے سنہ ۱۸۷۴ء مین انتقال کیا اُنکو حق تبنیت
ل تھا مگر اُنکے کوئی اولاد نہ تھی نہ اُنھون نے کسی کو متبنی کیا تھا بس باتفاق ارکین
ن مہاراو راجہ سر منگل سنگھ منتخب ہوے۔ اُنھون نے ۲۲ مئی سنہ ۱۸۹۲ء کو انتقال کیا اور
کلوتے فرزند ہزہائنس مہاراجہ سوائی جے سنگھ مسند نشین ہوے۔ بزمانہ نابالغی انتظام ریاست
ل ئی سپردگی مین ہے ریاست کا رقبہ ۳۱۴۱ مربع میل آبادی ۸۲۸۴۸۷ اور محاصل
بتیس لاکھ روپیہ ہے۔ سلامی ۱۵ ضرب توپ ہے۔

# بانسواڑہ

## ہز ہائینس راے رایان مہاراول سری لچھمن سنگھ بہادر والی بانسواڑہ

ولادت سنہ ۱۸۳۹ء مسند نشینی سنہ ۱۸۴۴ عیسوی یہ ریاست ابتداءً ریاست میواڑ کی جزو تھی لیکن سلطنت برطانیہ کے تعلقات سے پہلے خودمختار ہو چکی تھی۔ سنہ ۱۸۱۲ء میں فرمانرواے ریاست نے اس شرط پر برٹش گورنمنٹ کا باجگزار ہونا منظور کیا کہ اس ملک سے خارج کردیا جاے۔ مگر سنہ ۱۸۱۸ء تک کوئی معین تعلقات قائم نہیں تھے۔ بالآخر ۱۲۔ فروری سنہ ۱۸۱۹ء سے یہ ریاست باضابطہ سلطنت عظمیٰ کے ظل میں داخل ہوئی۔ ہز ہائینس مہاراول متوفی بہادر سنگھ کے متبنیٰ ہین جو سابق مہاراول بھوانی سنگھ کے متبنیٰ تھے۔ مہاراول سوائی سنگھ مہاراول امید سنگھ کے بیٹے اور جانشین تھے جنکے ساتھ عہدنامہ سنہ ۱۸۱۸ء منعقد ہوا تھا۔ مہاراول لچھمن سنگھ کو سنہ ۱۸۶۶ء میں حق تبنیت عطا ہوا۔ رقبہ ایک ہزار چھ سو چھ مربع میل آبادی تقریباً ایک لاکھ ... ہزار اور سلامی پندرہ ضرب توپ ہے۔



# پرتاب گڈھ

## ہزہائینس مہاراوت رگھناتھ سنگھ بہادر والی پرتابگڈھ

نیشنی ۱۵ فروری سنہ ۱۸۹۰ء عیسوی حصول اختیارات ۱۰ جنوری سنہ ۱۸۹۱ء

اوت پرتاب گڈھ کا خاندان سیسودیہ راجپوت اودے پور کی ایک چھوٹی شاخ ہے
مالوہ مین حکومت پیشوا کے قائم ہونے کے زمانہ سے فرمانروایان پرتاب گڈھ
ت ہلکر کے باجگزار تھے - سرکار انگریزی سے سنہ ۱۸۰۴ء مین تعلقات پیدا ہوے اُس
مین مہاراوت ساونت سنگھ مسند آرا ے ریاست تھے - ساونت سنگھ نے سنہ ۱۸۴۴ء
فات پائی اور اُنکے بجاے اُنکے پوتے دلپت سنگھ وارث ریاست ہوئے مہاراوت
سنگھ نے سنہ ۱۸۶۴ء مین وفات پائی اور اُنکے بیٹے مہاراوت اودے سنگھ مسند نشین
ے - مہاراوت اودے سنگھ نے ۱۵ - فروری سنہ ۱۸۹۰ء کو لاولد انتقال کیا اور ہزہائینس
وت رگھناتھ سنگھ جو سابق فرمانرواے پرتابگڈھ کے سب سے قریبی اعزہ مین تھے
، جانشین منتخب ہوے اور اُنکو ۱۰ جنوری سنہ ۱۸۹۱ء کو کامل اختیارات عطا کیے گئے
ت کا رقبہ تقریباً آٹھ سو چھیاسی مربع میل - آبادی سنہ ۱۹۰۱ء باون ہزار چھبیس اور
تین لاکھ روپیہ سے زائد ہے - سلامی ۱۵ ضرب توپ ہے -



# سروہی

## ہزہائینس مہاراؤ سر کیسری سنگھ بہادر کے سی - ایس آئی

## مہاراؤ سروہی

ولادت ۲۰ جون سنہ ۱۸۵۷ء مسند نشینی ۱۶ استمبر سنہ ۱۸۷۵ء - آپ راجپوت چوہان
فرقۂ دیورہ سے ہین - اس خاندان کے مورث اعلیٰ دیوراج پرتھی راج دہلی
نسل سے تھے - کوہ آبو جسکو راجپوت نہایت مقدس خیال کرتے ہین اسی ریاست
مین واقع ہے اس پہاڑی پر سابق مین کسی راجہ کو جانے کی اجازت نہ تھی مگر سنہ ۱۸۳۶
مین برٹش پولیٹکل ایجنٹ کی درخوست پر مہارانا اودے پور کو متبرک منادر کی زیارت
اجازت دیگئی اسکے بعد اور فرمانرواؤن نے اُنکی زیارت کی سنہ ۱۸۴۵ء مین اس پہاڑ کا
حصہ اغراض دار الصحت کے لیے سرکار انگریزی کو دیا گیا سنہ ۱۸۱۳ء مین اس ریاست کے
تعلقات سرکار انگریزی کے ساتھ پیدا ہوے تھے - اُس زمانہ مین راؤ شیو سنگھ فرمانروا
تھے - راؤ موصوف نے ایام غدر مین سرکار انگریزی کے ساتھ حق رفاقت ادا کیا اور اُسکے
جلدو مین نصف خراج معاف کر دیا گیا جسکی مقدار تقریباً تیرہ ہزار سات سو باسٹھ
اب صرف چھ ہزار آٹھ سو اکاسی روپیہ دینا پڑتا ہے سنہ ۱۸۶۲ء مین راؤ موصوف کو ایا
تبنیت عطا ہوا - اور سنہ ۱۸۶۵ء مین مہاراؤ شیو سنگھ کے بعد مہاراؤ امید سنگھ فرمانروا ہوے - مہاراؤ
امید سنگھ نے سنہ ۱۸۷۵ء مین انتقال کیا اور ہز ہائینس مہاراؤ کیسری سنگھ مسند آرا
ہوے سنہ ۱۸۸۹ء مین والی ریاست کو خطاب مہاراؤ بطور موروثی اعزاز کے عطا ہوا - ہز ہائنس
مہاراؤ کو یکم جنوری سنہ ۱۸۹۵ء کو خطاب کے سی - ایس - آئی مرحمت ہوا ریاست کا رقبہ
۱۹۶۴ مربع میل - آبادی ۱۵۴۵۴۴ اور محاصل سوا دو لاکھ ہے - سلامی ۱۵ ضرب توپ

# ڈونگرپور

## ہز ہائینس مہارا ول بجے سنگھ بہادر والی ڈونگرپور

...ران فرمانروا خاندان اودے پور کی ایک شاخ ہے زوال سلطنت مغلیہ کے بعد ریاست
...پر بھی راجپوتانہ کی اور ریاستون کی طرح مرہٹون کی باجگزار تھی ۔ عہد نامہ ۱۸۱۸ء
...جب حقوق باج ستانی برٹش گورنمنٹ کی جانب منتقل ہوے - اس زمانہ مین راول
...ت سنگھ بر سر حکومت تھے جو ۱۸۲۵ء مین ریاست سے علیحدہ کیے گئے اور
...ی دلپت سنگھ والی ریاست قرار پائے - راول دلپت سنگھ فرمانروا ے پرتاب گڈھ
...تے تھے جب ریاست پرتاب گڈھ پر اُنکی فرمانروائی کا زمانہ آیا تو یہ مسئلہ درپیش ہوا کہ
...ست ہذا اور ریاست پرتابگڈھ متحد کر دیجائین یا ریاست ڈونگرپور کے لیے ایک جدید
...عمل مین آئے یا ریاست پرتابگڈھ برٹش گورنمنٹ کے قبضہ مین دیدیجاے - آخر یہ تصفیہ
...لپت سنگھ ریاست ڈونگرپور کی مسند نشینی کے لیے اودے سنگھ فرزند ٹھاکر سبلی کو متبنی کرین
...ی اودے سنگھ اُس زمانہ مین نابالغ تھے لہذا یہ قرار پایا کہ راول دلپت سنگھ فرمانرواے پرتابگڈھ
...ولیت راول موصوف کی حالت مین ولی رہین مگر چونکہ دلپت سنگھ پرتابگڈھ مین رہتے
...ر یہان بدعملی ظہور مین آئی اسلیے ۱۸۵۲ء مین جملہ حقوق فرمانروائی دلپت سنگھ سے لے لیے
...ریاست تا زمانہ بلوغ راول صاحب ہندوستانی ایجنٹ مقررہ برٹش گورنمنٹ کے زیر انتظام
...لی وفات کے بعد ہز ہائنس مہارا ول بجے سنگھ مسند نشین ہوے - ہز ہائنس مہارا ول
...لج اجمیر مین زیر تعلیم ہین - ریاست کا رقبہ ۱۴۴۷ مربع میل اور آبادی ۱۰۰۱۰۳
...امی پندرہ ضرب توپ ہے -



# کشن گڈھ

## ہز ہائنس مہاراجہ دھیراج مہاراجہ مدن سنگھ بہادر والی کشن گڈھ

ولادت ۲ نومبر سنہ ۱۸۸۴ع - مسند نشینی اگست سنہ ۱۹۰۰ع کشن گڈھ خاندان جودھپور کی ایک شاخ ہے - ریاست کے بانی مہاراجہ کشن سنگھ فرزند ثانی مہاراجہ اودے سنگھ والی جودھپور تھے جنھون نے اپنے وطن مالوف سے نکلکر اس قطعہ ملک کو فتح کیا جو فی الحال کشن گڈھ سے مشتمل ہے سنہ ۱۵۹۴ع مین شہنشاہ اکبر نے اُسکے متعلق ایک فرمان عطا فرمایا - سنہ ۱۸۱۸ع مین مہاراجہ کلیان سنگھ اور برٹش گورنمنٹ کے مابین معاہدہ ہوا ازان بعد محکم سنگھ اور پھر مہاراجہ پرتھی سنگھ یکے بعد دیگرے حکمران ہوے انکے بعد مہاراجہ سردول سنگھ بہادر اُنکے جانشین ہوے اور جنوری سنہ ۱۸۹۲ع مین انکو جی سی ایس آئی کا خطاب عطا ہوا - مہاراجہ سردول سنگھ نے ۱۸ - اگست سنہ ۱۹۰۰ع کو رحلت فرمائی اور اُنکے اکلوتے فرزند رشید ہز ہائنس مہاراجہ دھیراج مہاراجہ مدن سنگھ بہادر فرمانرواے ریاست ہوے ہز ہائنس نے مکان پر اپنے والد ماجد کی نگرانی مین تعلیم پائی ہے جنوری سنہ ۱۹۰۲ع مین آپ کو لارڈ کرزن نے امپیریل کیڈٹ کور مین شریک ہونے کی اجازت دی۔ آپکے اسلاف کرام شجاعت بسالت تقوی اور پرہیزگاری مین مشہور اور معروف تھے اور آپ ایک جوان صالح اور انھین کے قدم بہ قدم ہین اس ریاست مین عقبی کی نہایت عمدہ کئی ندیان جنمین آبپاشی کے تالاب اور بند بصرف کثیر تیار کرائے گئے ہین اور ان تالابون سے تقریباً دو ثلث اراضی کی آبپاشی ہوتی ہے - ریاست کا رقبہ ۸۵۸ مربع میل آبادی ایک لاکھ اور سلامی پندرہ ضرب توپ

بنی فرزند اودے سنگھ جنھون نے خاندانی نام امید سنگھ اختیار کیا جانشین ہوے
ہائنس مہاراؤ نے میو کالج اجمیر مین تعلیم پائی ہے اور ایک روشن ضمیر رئیس ہین انکے
ہدمین توسیع ریلوے کو جو ترقی ہوئی اُسکا ہز اکسلنسی لارڈ کرزن نے اپنے دورۂ
پوتانہ مین نہایت مسرت سے اعتراف کیا ہے۔ ریاست کا رقبہ ۵۶۸۴
بع میل مردم شماری تقریباً ۹۷۸۴۴۵ کل محاصل ساڑھے چونتیس لاکھ اور سلامی تمرہ فتر
پ ہے۔



# کوٹہ

## ہز ہائنس مہاراؤ امید سنگھ بہادر کے سی ایس آئی والی کوٹہ

ولادت ۱۸۷۳ء مسند نشینی ۱۱-جون ۱۸۸۹ء-ہز ہائنس چوہان راجپوت فرقہ ہاڑا
سے تعلق رکھتے ہین-اس ریاست کو قائم ہوے تقریباً دوسو پچاس سال گزرے-
خاندان کوٹہ کے مورث اعلیٰ مادھو سنگھ راؤ رتن فرمانرواے بوندی کے دوسرے فرزند
تھے انھون نے ۱۶۲۵ء کے قریب دربار جہانگیری سے حسن خدمات کے صلہ مین یہ
ریاست بطور جاگیر حاصل کی تھی اٹھارہین صدی کے اوائل مین ریاست ہذا کی حالت عمدہ نہ تھی
مگر وزیر ریاست ظالم سنگھ کی غیر معمولی قابلیت نے سنبھال لیا-ظالم سنگھ نے اپنے
عہد وزارت مین جو پینتالیس برس تک رہا ریاست کو بہت بڑی ترقی ہوی ظالم سنگھ کی
اولاد کو ایک علیحدہ ریاست عطا ہوئی اور اسطرح ریاست جھالاوار کی بنیاد قائم
ہوئی ۱۸۱۷ء مین ریاست کوٹہ اور گورنمنٹ کے مابین ایک ضمنی معاہدہ ہوا جسکی روسے
انتظام حکومت ظالم سنگھ اور اُنکی اولاد کے اور سرداری والی کوٹہ یا اور انکے جانشینون
کے سپرد کی گئی-مہاراؤ امید سنگھ کے بعد اُنکے بیٹے مہاراؤ کشور سنگھ اور اُنکے بعد اُنکے
بھتیجے مہاراؤ رام سنگھ فرمانروا ہوے-اُنکے زمانہ مین مدن سنگھ وزیر تھے جو ظالم سنگھ کے
پوتے تھے-مدن سنگھ اور مہاراؤ رام سنگھ مین اتفاق نہ تھا اور اسلیے منظوری والی
کوٹہ یہ تجویز ہوئی کہ ریاست جھالاوار کوٹہ سے علیحدہ قائم کیجاے-مہاراؤ رام سنگھ کو
۱۸۶۲ء مین سند اختیار تبنیت عطا ہوئی انھون نے ۱۸۶۶ء مین انتقال کیا
اور اُنکے اکلوتے فرزند بھیم سنگھ جنھون نے خاندانی نام چھتر سال سنگھ اختیار کیا تھا
جانشین ہوے مہاراؤ چھتر سال نے ۱۱ جون ۱۸۸۹ء کو انتقال کیا اور اُنکے

سنہ ۱۸۹۷ء مین باضافۂ خطاب جی۔ سی۔ ایس۔ آئی مفتخر و معزز ہوے۔ ریاست کا رقبہ
ایک ہزار دو سو بیالیس مربع میل۔ آبادی سنہ ۱۹۰۱ء ایک لاکھ چھپن ہزار سات سو چھیاسی
حاصل چار لاکھ پینسٹھ ہزار ہے۔ سلامی سترہ ضرب توپ ہے۔



دور کے ایک رشتہ دار بھرت پال کو متبنیٰ کیا - اولاً تجویز ہوئی کہ ریاست منقضی سمجھی جاے
مگر ایک قریب تر رشتہ دار مدن پال کے حقوق کی ایک بڑی ذی اثر جماعت نے تائید
کی - آمین مہاراجگان بھرتپور - دھولپور - الور اور جیپور کی آرا بھی شامل تھین - اس معاملہ
کی تحقیقات کی گئی تو ظاہر ہوا کہ بعض ضروری مراسم کے فروگذاشت کی وجہ سے یہ تبنیت
بیقاعدہ تھی چونکہ مدن پال زیادہ قریبی رشتہ دار تھے اور رانیون اور دیگر اراکین عظام ریاست
نے بھی اُنکو قبول کیا لہذا ۱۸۵۴ء مین وہ قرولی کے فرمانروا تسلیم کیے گئے - مہاراجہ
مدن پال نے غدر کے زمانہ مین گورنمنٹ کی عمدہ خدمات انجام دین جنکے جلدو مین وہ قرضہ
معاف کردیا گیا جو ایک عرصۂ دراز سے اُن کے ذمہ باقی چلا آتا تھا اُسکے علاوہ ایک
خلعت گرانبہا مرحمت ہوا اور سلامی مین دو ضرب توپ کا اضافہ ہوا اور وہ پندرہ
سے سترہ ضرب کردی گئی - ۱۸۶۲ء مین سند اختیار تبنیت عطا ہوئی - مہاراجہ موصوف نے
۱۸۶۹ء مین انتقال کیا اور اُنکے متبنیٰ بھتیجے مہاراجہ لچھمن پال وارث ہوے لیکن وہ
قبل مسند نشینی فوت ہوے اور جے سنگھ پال جو مہاراجہ دھرم پال کی اولاد مین تھے
نامزد اور مسند نشین کیے گئے - مہاراجہ جے سنگھ پال نے ۱۸۷۵ء مین وفات کی -
اور ارجن پال راؤ ہاروٹی کی جانشینی سرکار انگریزی نے تسلیم کی مہاراجہ جے سنگھ کے
دوسرے عم زاد برادر سجن پال نے پہلے قرولی کی حکومت اور بعد کو ہاروٹی کی ریاست پر اپنا
استحقاق ظاہر کیا مگر بالآخر حسب راے ٹھاکران ریاست بھیم پال برادرزادہ راؤ ارجن پال
ریاست ہاروٹی کے راؤ مقرر ہوے - مہاراجہ ارجن پال نے ۱۸۸۶ء مین رحلت
فرمائی اور اُنکے بھتیجے ہز ہائنس مہاراجہ بھنور پال راؤ ہاروٹی مسند نشین ریاست قرولی
ہوے - ۱۸۸۹ء تک پولیٹکل ایجنٹ کی نگرانی مین اسٹیٹ کونسل نے ریاست کا
انتظام کیا اور ریاست ہذا تمام قرضون سے بیباق ہوگئی اُسوقت مہاراجہ کو کامل اختیارات
مرحمت ہوے اور ۱۸۹۷ء مین خطاب کے سی - آئی - ای سے ممتاز ہوے - او

# قرولی

## ہز ہائنس مہاراجہ سر بھنور پال دیو بہادر جدو کل چندر ابھال

## جی سی آئی ای والی قرولی

ولادت ۲۴ فروری ۱۸۶۴ء مسند نشینی ۱۴ اگست ۱۸۹۶ء ہز ہائنس چندر بنسی راجپوتون کے فرقہ جادون کے راس الرئیس ہین اس خاندان مین مدت مدید سے مہاراجہ کا لقب چلا آتا ہے خاندان کے مورث اعلیٰ مہاراجہ بجے پال تھے جنھون نے ۹۹۵ء مین ... بیانہ تعمیر کیا تھا۔ مہاراجہ ارجن دیو نے ۱۳۴۸ء مین ریاست قائم کی اور قرولی کو بنیاد دارالحکومت بنایا۔ مہاراجہ دھرم پال ۱۶۴۴ء مین فرمانروا ہوے پہلے یہ ریاست پیشوا کی خراج گزار تھی اور پچیس ہزار روپیہ سالانہ رقم مقرر تھی جب عہدنامہ ۱۸۱۷ء کے موافق حقوق باج ستانی گورنمنٹ انگلشیہ کی طرف منتقل ہوے تو وہ مواضع جو بعوض رقم خراج پیشوا کے انتظام مین دے دیے گئے تھے سرکار انگریزی نے واگزار کر کے ریاست کو اپنے ظل حمایت مین لیا۔ مگر بالعوض رقم خراج یہ امر قرار پایا کہ مہاراجہ حسب استطاعت گورنمنٹ کو عندالحاجت فوج سے مدد دین ۔ اسوقت مہاراجہ ہربخش پال فرمان روا تھے۔ مہاراجہ ہربخش پال نے ۱۸۳۸ء مین وفات کی اور اُنکے متبنی پرتاب پال مسند نشین ہوے اُنھون نے ۱۸۴۸ء مین انتقال کیا یہ لاولد تھے وراثت کی نسبت تنازعات پیدا ہوے آخرالامر خاندانی انتخاب سے نرسنگھ پال (بزمانہ نابالغی) مسند نشینی کے لیے نامزد ہوے اگرچہ ولیت کی نسبت باہم بہت اختلاف تھا لیکن بالآخر نرسنگھ پال کی جانشینی تسلیم کی گئی۔ اُنھون نے ۱۸۵۲ء مین وفات پائی اور صرف ایک روز قبل وفات

سے لیے فوجی اعانت کی اور بجلدوے حسن خدمت اکتالیس مواضع بطور معافی مرحمت ہوے - مہاراجہ سردار سنگھ نے مئی ۱۸۷۲ع مین لاولد وفات پائی مگر سند اختیار تبنیت کے موافق جو ۱۸۶۲ع مین عطا ہو چکی تھی مہارانی اور دیگر اراکین ریاست نے ڈونگر سنگھ کو جو مہاراجہ صورت سنگھ کے بھائی چھتر سنگھ کی اولاد مین تھے جانشینی کے لیے منتخب کیا اور گورنمنٹ نے بھی اس انتخاب کو تسلیم کیا - مہاراجہ ڈونگر سنگھ نے اگست ۱۸۸۷ع کو لاولد انتقال کیا - مگر اُنھون نے قبل وفات اپنے برادر حقیقی گنگا سنگھ کو متبنیٰ کیا تھا اس تبنیت کو سرکار انگریزی نے تسلیم کیا اور مہاراجہ بزمانۂ نابالغی مسند نشین ہوے ہز ہائنس نے میو کالج اجمیر مین تعلیم حاصل کی ہے آپ ایک تعلیم یافتہ والی ملک ہین ریاست کا انتظام ایک کونسل کرتی ہے جسکے آپ پریسیڈنٹ ہین چین کی فوج کشی مین آپ بھی اپنی فوج لیکر شریک ہوے تھے حال مین آپ کو لندن مین جشن تاجپوشی شہنشاہ اڈورڈ ہفتم کی شرکت کا شرف حاصل ہو چکا ہے - ریاست کا رقبہ تیئیس ہزار تین سو گیارہ مربع میل آبادی (۱۹۰۱ع) پانچ لاکھ چوراسی ہزار چھ سو ستائیس اور سلامی سترہ ضرب توپ -



# بیکانیر

## میجر ہز ہائنس مہاراجہ راج راجیشور نرندر شرومنی سری مہاراجہ دھیراج سر گنگا سنگھ جی بہادر کے۔سی-آئی-ای-والی بیکانیر

لادت ۱۸۸۰ء-مسند نشینی ۱۹-اگست ۱۸۸۷ء ہز ہائنس راٹھور راجپوت ہین
ں ریاست کے بانی بیکا سنگھ فرزند راجہ جودھ سنگھ والی جودھ پور تھے جنھون نے
ں ملک کو فتح کیا تھا اُنھون نے اس قطعۂ ملک مین قدم جانے کے بعد باگر کو جیسلمیر کے
ماٹیون سے فتح کر کے بیکانیر کی بنیاد ڈالی بیکا سنگھ نے ۱۵۰۵ء مین انتقال کیا۔
ں چوتھی پشت مین راے سنگھ ۱۵۷۳ء مین مسند نشین ہوے۔اس زمانہ مین
نشاہان دہلی سے بیکانیر کا تعلق قائم ہوا وہ آکر بادشاہ کے رسالہ کے افسر مقرر
ئے اور دربار شاہنشاہی سے باون پرگنون کی معافی عطا ہوئی جسمین ہانسی
مار بھی داخل تھا۔۱۸۱۸ء مین جب جودھپور اور دیگر ریاستون نے بیکانیر پر حملہ
تو مہاراجہ صورت سنگھ نے جو اس زمانہ مین برسر حکومت تھے گورنمنٹ کی امداد
ہی اور ۱۸۱۸ء عیسوی مین ایک معاہدہ کے ذریعہ سے گورنمنٹ برطانیہ سے ریاست
تعلقات قائم ہوے یہ ریاست نہ پیشوا کو کسی قسم کا خراج دیتی تھی اور نہ برٹش گورنمنٹ
حمایت کے عوض مین کوئی معاوضہ طلب کیا۔صرف باہمی معاونت کا اقرار
ت کی طرف سے اور حمایت کا معاہدہ سرکار کی طرف سے تھا۔صورت سنگھ
۱۸۲۸ء مین انتقال کیا اور اُنکے فرزند رتن سنگھ مسند نشین ہوے۔مہاراجہ رتن سنگھ
بعد ۱۸۵۲ء مین اُنکے فرزند سردار سنگھ جانشین ہوے اُنھون نے غدر کے
مین عمدہ خدمات انجام دین اور باغیان ہانسی حصار کے استیصال کے

سے انکار کیا قلعہ کا محاصرہ کیا گیا رنجیت سنگھ نے قابل تعریف محافظت کی اور چار حملون کو رد کیا جنسے محاصرین کے تین ہزار آدمی کام آئے بالآخر اُنھون نے قلعہ حوالہ کر دیا ۱۸۰۵ء مین ایک جدید معاہدہ ہوا جسکی رو سے مہاراجہ رنجیت سنگھ نے بیس لاکھ روپیہ ہرجانہ دینا منظور کیا جنمین سات لاکھ بعد کو معاف ہوگئے اور ان علاقون پر اُنکو قبضہ دیدیا گیا جنپر آپ سابق مین قابض تھے مگر ان تعلقات کا استحکام اسوقت سے ہوا جبکہ سرکار نے رنجیت سنگھ کے پوتے بلونت سنگھ کو بزمانہ نابالغی مسند نشین کر کے انتظام ریاست زیر نگرانی پولیٹکل ایجنٹ انکی والدہ کے سپرد کیا ۱۸۳۵ء مین مہاراجہ بلونت سنگھ کو کامل اختیارات مرحمت ہوئے اُنھون نے ۱۸۵۳ء مین وفات پائی اور اُنکے اکلوتے فرزند مہاراجہ جسونت سنگھ مسند نشین ہوے۔ مہاراجہ موصوف بزمانہ مسند نشینی نابالغ تھے۔ انتظام ریاست ایک کونسل کے سپرد تھا جسمین ایک پولیٹکل ایجنٹ کی نگرانی مین پانچ سردار شامل تھے ۱۸۷۱ء مین جب آپ سن بلوغ کو پہونچے تو کامل اختیارات حاصل کیے۔ مگر ۱۹۰۰ء مین بعض ناشدنی امور سے ہز ہائنس معزول کیے گئے اور اُنکے خورد سال فرزند مہاراجہ حال مسند نشین ہوے ریاست کا انتظام گورنمنٹ کرتی ہے۔ رقبہ ایک ہزار نو سو بیاسی مربع میل۔ مردم شماری چھ لاکھ چھبیس ہزار چھ سو پینسٹھ۔ محاصل چھتیس لاکھ چون ہزار تین سو ستائیس روپیہ ہے۔ بھرت پور سے کوئی رقم بطور خراج یا مصارف مقامی کور یا کنٹنجنٹ نہین لی جاتی۔ سلامی سترہ ضرب توپ۔



# بھرت پور

## ہز ہائنس مہاراجہ شری برجندر سوائی کشن سنگھ بہادر - بہادر جنگ مہاراجہ بھرت پور

ولادت ۴ اکتوبر سنہ ۱۸۹۹ء مسند نشینی ۲۷ اگست سنہ ۱۹۰۰ء ہز ہائنس جاٹ قوم سے ہین اس خاندان کے بانی برج تھے جو موضع سنسنی پرگنہ ڈیگ کے مالک تھے - خاندان مغلیہ کے زوال کے زمانہ مین اس خاندان نے خاصکر ترقی کی اور بانی خاندان کے پرپوتے سورج مل نے اراضی مقبوضہ کو وسعت دی - سورج مل سنہ ۱۷۶۳ء مین مقتول ہوے - اُنکے پانچ لڑکے تھے جنمین سے تین نے یکے بعد دیگرے حکمرانی کی تیسرے بیٹے نول سنگھ کے عہد ریاست مین رنجیت سنگھ چوتھے بیٹے نے بغاوت کی اور نجف خان سے مدد طلب کی نجف خان تمام مقبوضات پر خود متصرف ہو گئے اور صرف قلعہ بھرت پور رنجیت سنگھ کے قبضہ مین رہگیا - لیکن سورج مل کی بیوہ رانی کی کوشش سے نجف خان نے نو لاکھ روپیہ کی آمدنی کا علاقہ واپس دیا - نجف خان کی وفات کے بعد مہاراجہ سیندھیا تمام علاقہ پر جسمین بھرتپور بھی شامل تھا قابض ہو گئے مگر سورج مل کی بیوہ کی سعی و سفارش سے دس لاکھ روپیہ کی آمدنی کے گیارہ پرگنے رنجیت سنگھ کو واپس دیے گئے اور بعد کو بجلدوے اُن خدمات کے جو اُنھون نے جنرل پیرن کے حق مین انجام دین چار لاکھ کا ملک اور اضافہ ہوا اور جملہ چودہ پرگنون پر والی ریاست ہذا کا مالکانہ قبضہ ہوا وہی چودہ پرگنہ تا حال اس ریاست مین شامل ہین سنہ ۱۸۰۳ء سے اس ریاست کا تعلق سرکار عظمت مدار کے ساتھ پیدا ہوا اور اسی سال اضلاع کشن گڈھ - کٹاوہ - ریواڑی - گوکل اور ساہر اُنکو عطا ہوے ڈیگ کی لڑائی کے بعد مہاراجہ ہولکر نے بھرتپور مین پناہ لی جہان لارڈ لیک صاحب نے انکا تعاقب کیا - لارڈ لیک صاحب نے مہاراجہ ہولکر کی حوالگی چاہی لیکن رنجیت سنگھ نے دینے



ہز ہائینس مہاراجہ سوائی کشن سنگھ بہادر مہاراجہ بھرتپور




ہزہائنیس مہاراو راجہ سر رگھبیر سنگھ بہادر - جی - سی - آئی - ای - والی بوندی

# بوندی

## ہز ہائنس مہاراؤ راجہ سر رگھبیر سنگھ بہادر کے سی ایس آئی

## جی سی آئی ای۔ والی بوندی

ولادت سنہ ۱۸۶۸ء مسند نشینی ۲۸ مارچ سنہ ۱۸۸۹ء ہز ہائنس مہاراؤ راجہ چوہان راج
کے فرقہ ہاڑا سے تعلق رکھتے اور راؤ دیو سنگھ کی نسل مین ہین۔ سنہ ۱۲۴۲ء مین راؤ بجن
خلف راؤ دیو سنگھ نے اس ریاست کی بنا ڈالی تھی سنہ ۱۸۰۴ء مین گورنمنٹ برطان
ریاست کے مابین تعلقات قائم ہوے۔ اس زمانہ مین مہاراؤ امید سنگھ فرمانروا
جنھون نے کرنل مالسن صاحب کی فوج کو قابل قدر مدد دی۔ ہز ہائنس مہاراؤ
سر رگھبیر سنگھ ۲۸ مارچ سنہ ۱۸۸۹ء کو مسند ریاست پر متمکن ہوے اور آپکے حسن انتظ
قدر افزائی مین گورنمنٹ عالیہ نے آپکو کے سی۔ آئی۔ ای۔ کے سی ایس آئی۔ اور
آئی ای۔ کے خطابات عطا فرمائے ہین ہز ہائنس کو تبنیت کا اختیار بھی حاصل
ریاست کا رقبہ تقریباً دو ہزار تین سو مربع میل ہے آبادی ایک لاکھ اکہتر ہزار دو سو
آمدنی تخمیناً آٹھ لاکھ روپیہ ہے سلامی سترہ ضرب توپ۔



ے یاست کا انتظام ہوا سنہ ۱۸۷۰ع مین ہز ہائنس کو فرمانروائی کے کامل اختیارات
لایے۔ دربار قیصری سنہ ۱۸۷۷ع مین آپ موجود تھے سنہ ۱۸۹۰ع مین آپکو خطاب
ن۔ آئی۔ اِی مرحمت ہوا آپکے عہد مین پبلک تعمیرات مین نمایان ترقی ہوئی ہے
ں اور شفاخانہ جاری ہوے ہین۔ ریاست کا رقبہ ایک ہزار ایکسو چودہ مربع میل آبادی تخمینًا
تینتالیس ہزار آمدنی تقریبًا پندرہ لاکھ روپیہ ہے۔ یہ ریاست برٹش گورنمنٹ کو
راج نہین دیتی اور نہ اسکے روپیہ سے کوئی مقامی یا کنٹنجنٹ فوج قائم ہے۔ سلامی
ضرب توپ۔



# ٹونک

## ہزہائنس امین الدولہ وزیر الملک نواب سر محمد ابراہیم علیخان بہادر صولت جنگ جی۔سی۔آئی۔ای نواب ٹونک

ولادت ۱۸۴۹ء مسند نشینی ۲۰۔دسمبر ۱۸۶۷ء ہزہائنس قوم افغان فرقہ بنیر سے
رکھتے ہین اور امیر خان کی اولاد مین ہین جنکے دادا طالع خان نے ملک بنیر سے آ
محمد شاہ غازی کے عہد مین روہیلکھنڈ مین فوجی ملازمت اختیار کی تھی طالع خان کے
بیٹے حیات خان نے مراد آباد مین ایک زمینداری پیدا کی اور اُنکے بیٹے امیر خان ا
ہلکر کے سپہ سالار مقرر ہوے اور ۱۸۰۶ء مین مہاراجہ ہلکر سے ریاست ٹونک حاصل
جب مالوہ مین سطوت انگریزی قائم ہوئی تو امیر خان نے گورنمنٹ انگلشیہ سے حمایت کی
کی اور گورنمنٹ نے صرف اُن مقبوضات پر جو ریاست ہلکر سے حاصل کیے تھے حق فرز
تسلیم کرلیا اور زائد افواج کے برخاست کردینے کی ہدایت کی نومبر ۱۸۱۷ء مین ایک
منعقد ہوا اور گورنمنٹ انگریزی کی جانب سے ضلع رامپورہ مع قلعہ کے ریاست کے مقبوضات
مین اضافہ کیا گیا۔بعدہ اُنکے بیٹے کو ضلع پلول بطور جاگیر حین حیاتی عنایت ہوا۔امیر
نے ۱۸۳۴ء مین انتقال کیا اور اُنکے بیٹے وزیر محمد خان جانشین ہوے اُنھون
ایام غدر مین حق وفاداری ادا کیا۔مئی ۱۸۶۲ء مین اُنکو سند تقرر جانشینی حاصل ہوئی۔وزیر محمد خان
۱۸۶۴ء کو انتقال کیا۔اور اُنکے بیٹے نواب محمد علی خان جانشین ہوے مگر بعض
وجوہ سے ۱۸۶۷ء مین ریاست سے علیحدہ کردیے گئے۔اور ساٹھ ہزار روپیہ سالانہ پنشن
ہوئی نواب سر محمد ابراہیم علی خان فرزند نواب محمد علی خان کی مسند نشینی سے تین برس بعد تک
کونسل آف ریجنسی کے ذریعہ سے جسکے صدر نشین نواب عبید اللہ خان فرزند نواب امیر

جبانہ مین سب سے پہلے آپ کو شہنشاہ معظم حضور ایڈورڈ ہفتم کی حکومت مین حضوری
ن حاصل ہوا۔ پولو کے کھیل مین آپ کو کمال حاصل ہے چنانچہ بمقام کرسٹل پلیس
نے اور آپکے ہمراہیون نے بمقابلہ لندن ٹیم نمایان کامیابی حاصل کی ریاست کا
بتیس ہزار نو سو تریسٹھ مربع میل محاصل پینتالیس لاکھ بچاسی ہزار روپیہ سالانہ ہے
شماری (سنہ ۱۹۰۱) اُنیس لاکھ پینتیس ہزار پانچ سو پینسٹھ فوجی قوت مین چھہتر توپ دو سو چھپن توپچی
ہزار ایک سو باسٹھ سوار۔ تین ہزار چھ سو ترین پیادہ ہین منجملہ اس فوج کے جنمین باقاعدہ
بے قاعدہ دونون شامل ہین امپیریل سروس کے لیے چھ سو سوار کارآزمودہ منتخب ہوے ہین
استرہ ضرب توپ ہے۔



آپ کے عہد دولت مین اعلیٰ درجہ کی تعلیم کو اس درجہ ترقی ہوئی کہ جسونت کالج جو
اس سے پہلے ایف اے تک تھا درجہ بی۔اے۔کے لیے کھولا گیا۔ ۱۸۹۹ء مین
مارواڑ مین قحط کی ایک بلاے عظیم نازل ہوئی۔آپ نے جابجا رفع تکالیف کے کام
کھول کر اپنی رعایا کو بلاے فاقہ کشی سے نجات بخشی۔اس کار خیر مین نہ صرف اپنے
خزانہ کی توفیر پر اکتفا کی بلکہ سرکار عظمت مدار سے تیس لاکھ روپیہ قرض لیکر اسمین صرف
فرمایا۔کاشتکاران خالصہ کا لگان یک قلم معاف فرما دیا۔فوجی کام سے جو آپ کا آبائی
فن ہے آپ کو کمال دلچسپی ہے چنانچہ آپ نے گورنمنٹ سے درخواست کر کے امپیریل
سروس ٹروپس کا رسالہ مہم چین پر بھجوایا اور ۱۸۹۷ء مین ایک رسالہ شمالی مغربی سرحد
پر مہم مہمند و تراہ کی شرکت کے لیے روانہ کیا۔رفاہ عام کے کامون مین آپ اپنے
والد کے قدم بقدم ہین مہاراجہ بیکنٹھ باشی کے زمانہ مین ایک بند پانی کے ذخیرہ کے لیے
بہ صرف کثیر بمقام لچیاک تیار ہوا تھا آپ نے ویسا ہی ایک اور بند بمقام دھولے را
تعمیر کرایا۔مہاراجہ متوفی کے عہد حکومت مین قدیم سکہ بجے شاہی سرکاری ٹکسال
مین مسکوک ہوتا تھا اور اُس سے ایک معتدبہ رقم خزانہ مین آتی تھی مگر اس کی
قیمت مین کمی بیشی رہنے کی وجہ سے تجارت کو نقصان پہونچتا تھا لہذا اپنے نفع عام
فائدہ انام کے لحاظ سے اسکا رواج موقوف کر کے کلدار روپیہ جاری فرمایا۔ریاست
مین قاعدہ تھا کہ حسب تعداد مقررہ جاگیرداروں سے راج کی خدمت کے لیے گھوڑے
متعین رہتے تھے مگر چونکہ گھوڑون کا ساز و سامان اور سوارون کی وردیان عمدہ حالت
مین نہین رہتی تھین اور اکثر غیر حاضری کی شکایت رہا کرتی تھی لہذا آپنے سوارون کی
تعیناتی کے بجاے زر نقد وصول کرنا تجویز فرمایا۔ریلوے لائن کو بھی آپکے زمانہ مین
وسعت دیگئی۔اوائل ۱۹۰۱ء مین آپ نے یوروپ کی سیاحت کا عزم کیا۔ا
ممالک فرانس۔جرمنی۔اٹلی۔اسٹریا وغیرہ کی سیر کر کے وسیع تجربہ حاصل کیا روسا

# جودھپور

## ہز ہائنس راج راجیشور مہاراجہ دھراج سر آمد راجگان ہندوستان سری سردار سنگھ صاحب بہادر جی۔سی ایس آئی فرمانروائے ریاست جودھپور مارواڑ

ولادت ۱۱-فروری ۱۸۸۰ء-مسند نشینی ۲۱-اکتوبر ۱۸۹۵ء-فرمانروایان ریاست ہذا قوم راجپوت فرقہ راٹھور سے ہین جنکا نسب بواسطۂ مستقیم راجہ رام چندرجی سے ملتا ہے-یہ خاندان مثل سیسودیہ اودے پور کچھواہہ جے پور کے سورج بنسی ہے۔ اس خاندان کے مورث اعلیٰ جودھ راجہ فرمانروایان قنوج سے تھے-انھون نے ۱۴۵۹ء مین اس ریاست کی بنیاد ڈالی-پہلے پہل ۱۸۰۳ء مین ریاست ہذا اور سلطنت برطانیۂ عظمیٰ مین دوستانہ تعلقات پیدا ہوے جو آج تک باقی ہین بلکہ روز افزون ترقی پر ہین- ہز ہائنس مہاراجہ سردار سنگھ نے حالت طفولیت مین زیر نگرانی اپنے عم نامدار میجر جنرل مہاراجہ سر پرتاب سنگھ صاحب بہادر جی-سی-ایس-آئی-سی بی کے تعلیم و تربیت پائی اور تھوڑے ہی عرصہ مین فنون سپہ گری خصوصاً شہسواری مین کمال حاصل کیا-جسوقت آپکی عمر صرف نو برس کی تھی آپنے بوقت تشریف آوری لارڈ رابرٹس صاحب سردار رسالہ کی جو آپ کے والد مہاراجہ بیکنٹھ باشی کے عہد دولت مین آپکے نام نامی پر قائم ہوا تھا اس خوبصورتی سے کمان کی کہ تمام حضار کو حیرت ہو گئی-آپ کے والد سر جسونت سنگھ بہادر نے ۱۸۹۵ء مین رحلت کی-ہر چند آپ اسوقت نابالغ تھے مگر امور ریاست مین ذہن خداداد کی رسائی سے ایسی قابلیت پیدا کر لی کہ اٹھارہ ہی برس کی عمر (۱۸۹۸ء) مین حکمرانی کے اختیارات کامل حاصل کیے



ہز ہائنس مہاراجہ دھراج سری سردار سنگھ بہادر جی - سی - ایس - آئی والی جودھپور

یہ ہال اس ریاست کا عجائب خانہ ہے۔اس کے علاوہ رام نواس واٹر ورکس وغیرہ اور ہر شے بجاے خود حسن اور شفعت کا عمدہ نمونہ دکھا رہی ہے آبرسانی کے انتظام کے علاوہ گیس کی روشنی کا انتظام بھی نہایت عمدہ ہے جے پور سوائی مادھوپور ریلوے کی شاخ زیر تعمیر ہے جسکا طول تہتر میل ہے۔تعلیمات کا انتظام بھی قابل تعریف ہے۔خاص جیپور مین تین کالج ہین۔مہاراجہ کالج مین ایم اے تک پڑھائی ہوتی ہے۔سنسکرت کالج مین بنارس کے مطابق امتحان پاس کرائے جاتے ہین۔اورنٹیل کالج مین امتحانات عربی و فارسی پنجاب یونیورسٹی کے لیے طلبہ تیار کیے جاتے ہین۔تعلیم نسوان کی غرض سے تین اسکول ہین۔سنٹرل اسکول انڈسٹیریل اسکول۔نارمل اسکول۔سالانہ خرچ تعلیمات ترانوے ہزار آٹھ سو اسی روپیہ ہے انتظام بھی نہایت عمدہ اور وسعت کے ساتھ ہے علاوہ میئو ہسپتال کے جو مہاراجہ سابق کے عہد مین تعمیر ہوا تھا ملک مین جا بجا متعدد شفاخانہ ہین اس مین چھیاسی ہزار سات سو اکتالیس روپیہ سالانہ صرف ہوتے ہین۔رقبہ پندرہ ہزار پانچ سو اُناسی مربع میل۔آبادی اٹھائیس لاکھ پچیس ہزار چھ سو پچپن۔ سلامی اکیس ضرب توپ ہے جنمین دو ذاتی ہین۔



ن خطاب جی-سی-آئی-ای مرحمت ہوا جسطرح آپ کو اپنے ملک کی ترقی کا بہت بڑا
بال ہے اُسی طرح سرکار عظمت مدار کی خیر سگالی اور عقیدتمندی سے بھی انکو کمال دلچسپی
ر دلاویزی ہے جنگ جنوبی افریقہ کے فنڈ مین آپ نے ایک معتد بہ رقم مرحمت کی۔
سنہ ۱۸۹۹-۱۹ء کے قحط مین آپ نے بکمال ہمدردی اپنی رعایا کو کافی ووافی مدد دی
ور انکو اس بلا سے نجات دینے مین کوئی دقیقہ فروگذاشت نہین کیا اور ہنگام ضرورت
س مصیبت سے مقابلہ کرنے کے لیے ایک مستقل فنڈ قائم کرنے کی تجویز فرمائی اور
پنے ارادہ سے حضور والیسراے کو مطلع کیا جسکو حضور ممدوح نے بھی نہایت پسند
رمایا اور آپ نے بطور ابتدائی اور افتتاحی امداد کے سولہ لاکھ روپیہ مرحمت فرماے
س فنڈ کے منافع سے زمانہ قحط مین نہ صرف خاص ریاست جیپور بلکہ تمامی ہندوستان
ستفید ہو سکتا ہے سلطنت عظمیٰ کی اعانت کے لیے آپ نے ٹرینسپورٹ کور جسمین
یک سپرنٹنڈنٹ آٹھ افسر چھ سو بچانوے نان کمیشنڈ افسر اور جوان ایکہزار ایک سو
چھبیس ٹٹو چار سو نوے گاڑیان اور نو تانگہ شامل ہین قائم کیا۔ رسالہ ایک انگریز افسر
کی زیر نگرانی ہے اور ہمیشہ اپنے کام کے لیے آمادہ رہتا ہے۔ چنانچہ دو مرتبہ اسکو
میدان جنگ مین جانے کا بھی اتفاق ہوا۔ آپ کی ریاست مین انتظام تعمیرات
عام جسکے افسر اعلیٰ اگزیکٹیو انجینیر کرنل ایس ایس۔ جیکب صاحب سی-آئی-ای-
کے-ایس-سی۔ ہین نہایت ترقی پر ہے آپ کی مسند آرائی کے زمانہ سے خاص اس
صیغہ مین ایک کرور تراسی لاکھ بانوے ہزار نو سو تیس روپیہ صرف ہو چکے ہین
جس سے ملک مین جابجا پختہ و خام سڑکین نکالی گئی ہین۔ آبپاشی کا انتظام نہایت
وسعت کے ساتھ کیا گیا ہے ریاست کی تعمیرات مین ایک قابل دید عمارت البرٹ ہال ہے
جسکا بنیادی پتھر پرنس آف ویلز نے جو اب شہنشاہ معظم ہین اُس زمانہ مین اپنے دست
مبارک سے رکھا تھا جب وہ ہندوستان کی سیر و سیاحت کے لیے تشریف لاے تھے




ہز ہائینس سری مہاراجہ دھراج سوائی سر مادھو سنگھ بہادر جی - سی - ایس - آئی والی جے پور

# جیپور

## ہز ہائنس سر آمد راجۂ ہندوستان راج راجندر سری مہاراجہ دھراج سوائی سر مادھو سنگھ بہادر جی۔سی۔ایس۔آئی۔ جی۔سی۔آئی۔ای

ولادت سنہ ۱۸۶۱ع مسند نشینی سنہ ۱۸۸۰ع ہز ہائنس راجپوتون کے فرقہ کچھواہہ کے سردار ہین جو را
رامچندرجی والی اجودھیا کے بیٹے کُش کی اولاد سے ہین آپ کے بزرگون نے اجودھیا سے
نقل وحرکت کرکے اول گوالیار مین حکومت کی بنیاد ڈالی اور تقریباً ساڑھے آٹھ سو برس
اس ملک مین حکمرانی کی۔من بعد اس ملک کے اس حصہ سے نکلکر امبر پر قبضہ کر لیا جو
ایک زبردست مقام تھا اور اُسکو اپنا دار الحکومت قرار دیا۔سنہ ۱۷۲۸ع تک امبر سے جیپور
دار الریاست رہا حتے کہ راجہ جے سنگھ نے شہر جے پور اپنے نام پر آباد کیا۔مہاراجگان
اپنی مدبری اور سپہ گری کے لیے مشہور ہین راجہ جے سنگھ جنکا اوپر ذکر ہو چکا ہے بڑے ذی
اور اہل علم کے بڑے مربی اور حامی تھے علم ہیئت مین اُنکا نام نہ صرف ہندوستان بلکہ
دیگر ممالک ایشیا اور یورپ مین بھی علما کی زبانون پر ہے۔قاآنی مشہور شاعر ایرانی اپنے
ایک قصیدہ مین معشوق کی زلف کو جداول رصد خانۂ جے سنگھ سے تشبیہ دیتا ہے ع
چون خطّ جداول بر صد خانۂ جے سنگ۔ہز ہائنس مہاراجہ فرمانرواے حال مہاراجہ متو
سابق مہاراجہ رام سنگھ کے عزیز قریب اور متبنیٰ ہین۔ریاست کا نظم ونسق ایک کونسل
کے ذریعہ سے ہوتا ہے جسمین دس ارکان ہین۔آپ کے زمانہ مین ریاست نے بڑی
ترقی کی ہے آپ کے حسن انتظام کا اکثر مدبرین امور سیاستی نے اعتراف کیا ہے
سنہ ۱۸۸۸ع مین منجانب سرکار دولت مدار خطاب جی۔سی۔ایس۔آئی۔اور سنہ ۱۹۰۱ع

ؤالدین کا مشہور حملہ ہوا تھا بیان ہوا ہے کہ بھیم سنگھ کی چوہان رانی پدمنی کا دلفریب حسن
مال اس جنگ کا باعث ہوا اور پدمنی اور چتور کی کل عورتین ایک عظیم الشان آگ کے
ذرین جلکر مرگیئن اور اُنکے شوہر اور بھائیون نے لڑکر جان دی - اس قتل عظیم مین
رف رانا اجے سنگھ زندہ رہے ۱۳۰۱ء مین انکے بھتیجے رانا ہمیر اُنکے جانشین ہوئے
رنے چتور پر پھر قبضہ کرلیا اور ساٹھ سال کی طولانی حکومت سے اپنے خاندان کی جاہ
روت کو پھر بحال کردیا - اسکے بعد ریاست وقتاً فوقتاً بیرونی جنگون اور اندرونی تنازعون
ن مبتلا رہی - آخر ۱۸۱۷ء مین برٹش گورنمنٹ کے ساتھ ایک معاہدہ ہوا جس نے
ن تمام جھگڑون کا خاتمہ کردیا - مہارانا بھیم سنگھ کے زمانہ سے اودے پور مین کامل
ن وامان ہے - مہارانا سبھو سنگھ نے ۱۸۷۴ء مین انتقال کیا اور اُنکے چچا زاد
ائی مہارانا سجن سنگھ گدی نشین ہوے اور اُنکی وفات پر جو ۱۸۸۴ء مین واقع ہوئی
نکے متبنیٰ فرزند مہارانا حال جو حکمران خاندان کی شیورانزی شاخ سے تعلق رکھتے ہین
ر آرائے ریاست ہوے - گورنمنٹ نے ۴ مارچ ۱۸۸۵ء کو اس تبنیت و انتخاب کو منظور
اور اگست ۱۸۸۵ء مین مہارانا صاحب کو پورے اختیارات عطا فرمائے ہز ہائنس
رانا کو فروری ۱۸۸۷ء مین جی سی - ایس - آئی کا خطاب مرحمت ہوا - اسی سال ہز ہائنس
ارانی کو تمغہ ارڈر آف دی کرون آف انڈیا عطا کیا گیا - ریاست ہاے ڈونگر پور - بانسواڑہ
بگڈھ اور سروہی اسی خاندان کی شاخین ہین اور بھونسلہ اور سیوا جی بانی حکومت مرہٹہ
ی خاندان اودے پور کی نسل مین ہین - اس ریاست کا رقبہ بارہ ہزار سات سو ترپن مربع میل
ہے - آبادی دس لاکھ تیس ہزار ، اور آمدنی تخمیناً اٹھتیس لاکھ ہے - اودے پور کی فوجی قوت پانچ ہزار
سو ساٹھ سوار اُنتیس ہزار تین سو چوالیس پیدل اور ۴۶۴ توپ ہین ہز ہائنس کی سلامی
ضرب توپ ہے جنمین دو ذاتی ہین -



اپنے بچے کو ایک برہمن کی دختر کملاوتی کے سپرد کیا اور یہ ہدایت کی کہ جب بچہ بڑا ہو تو کسی راجپوت
سے اُسکی شادی کردے۔ اسکے بعد رانی اپنے شوہر کی چتا پر جل گئی۔ اسی طرح چندربنس
نسل قائم رہی اس ہی لڑکے نے جسکا نام گوہا تھا ایدر کی نہایت قدیم ریاست کی بن
ڈالی۔ اسکی آٹھوین پشت مین ناگ دت تھے جسکو بھیلون نے مارڈالا اور راج ایدر
درہم برہم کردیا لیکن اُنکے خُردسال بچے باپا کو وفادار کملاوتی کی ایک اولاد نے بچا
یہ لڑکا ایک بھیل خاندان مین پلا اور بعد کو چتور کا فرمانروا ہوا۔ چنانچہ آج تک جب
اودے پور مین مسند نشینی کی رسم ادا کی جاتی ہے تو رانا او گونا پور راجو ایک بھومیا بھیل
ہے اپنے انگوٹھے سے شہزادے کی پیشانی پر خون کا ٹیکا لگاتا ہے اور اُسکا ہاتھ پکڑ
گدی پر بٹھاتا ہے چتور مین باپا راول کے قبضہ اور تسلط کی تاریخ سنہ ۷۲۸ عیسوی ہے
شہاب الدین غوری کے حملہ کے وقت باپا کے جانشین سمرسی چتور کے راول تھے
اُنھون نے پرتھی راج آخری ہندو راجہ دہلی کی ہمشیر سے شادی کی تھی اور اُنکے خاص
معین اور مددگار تھے۔ چند شاعر کے بیان کے بموجب چوہانون۔ نورون اور گہلوت
راجپوتون کی متفقہ افواج نے شہاب الدین کو شکست دی لیکن سنہ ۱۱۹۲ ع مین شہاب الدین
نے سمرسی اور اُنکے بیٹے کلیان اور پرتھی راج اور تمام بہادر راجپوتون کو ہلاک کیا۔ رانی پرتھا
سمرسی کی چتا پر جل گئین۔ لیکن سمرسی کی ایک دوسری رانی کرم دیوی نے جو پٹن کے سولنکی راجپوت
کی شہزادی تھین اپنے بیٹے کرن کی نابالغی مین ریاست چتور کا انتظام کیا اور سمرسی کے
بڑے بیٹے نے ترک وطن کرکے ڈونگرپور کی ریاست قائم کی۔ راول کرن سنہ ۱۱۹۳ مین گدی
پر بیٹھے مگر اُنکے بیٹے مھوپ چتور چھوڑکر اپنے ننھیال مین رہنے لگے اور کرن کے چچا زاد
بھائی رہوپ چتور کے حکمران ہوے۔ اُنھون نے مندور کے پرہار رانا موکل کو زیر کیا اور
رانا یا مہارانا کا لقب اختیار کیا جو اس زمانہ سے ابتک چلا جاتا ہے۔ رہوپ کی نوین پشت
مین رانا لکو بنسی ہوے جو سنہ ۱۲۷۵ ع مین مسند نشین ہوے اُنکے عہد حکومت مین چتور پر




# میواڑ اودے پور

## ہز ہائنس مہارانا دھراج سر فتح سنگھ بہادر جی-سی ایس آئی
## مہارانا اودے پور

لادت سنہ ۱۸۴۹ع مسند نشینی ۴ مارچ سنہ ۱۸۸۵ع خاندان اودے پور راجپوتون کے
ھیس فرقون کا سرغنہ ہے اور فرمانروایان ریاست راجہ رام چندر کے جانشین سمجھے جاتے
ین جنکی اولاد مین کنک سین نے سنہ ۱۴۴ع مین اس خاندان کی بنیاد ڈالی تھی سنہ ۱۴۵ع
ن کنک سین نے لوہ کوٹ (لاہور) سے ترک وطن کر کے سوراشٹر (سورت) مین
لونت اختیار کی- انکی اولاد مدتون تک بڑی شان وشوکت اور جاہ وجلال کے ساتھ
بھی پور مین حکومت کرتی رہی - سنہ ۵۲۴ع مین وہ شہر تاخت وتاراج ہو گیا اور راجہ
لادت اور اُنکے تمام آدمی ہلاک کر ڈالے گئے صرف ایک حاملہ رانی پسوپتی زندہ بچی
د اُس زمانہ مین بھوانی جی کے مندر کی زیارت کو گئی تھی یہ رانی راجپوتون کے
رمار فرقہ کی شہزادی تھی- ملیا کے پہاڑون مین اِسکے ایک لڑکا پیدا ہوا رانی نے




ہز ہائنس مہارانا دھراج سر فتح سنگھ جی بہادر - جی - سی - ایس - آئی - والی اودے پور

# ریاستہاے ملک متوسط

## حصۂ اول

## کروندیا کالاہانڈی

### راجۂ کروند

آپ کی عمر ابھی صرف پانچ سال کی ہے۔آپ ایک قدیم ناگ بنسی راجپوت
خاندان سے تعلق رکھتے ہین جو مادری جانب کروند کے اصلی گنگا بنسی اور پدری جان
بستر ناگڈھ واقع چھوٹا ناگپور کے راجگان کی نسل سے ہین ۔ سابق راجہ اودت پرتاب د
کو اُنکی عمدہ خدمات کے صلہ مین گورنمنٹ نے نو ضرب توپ کی سلامی مقرر کی تھی جو آ
بھی حاصل ہے۔آپسے پہلے راجہ رگھو کیشر دیو راجہ اودت پرتاب دیو کے متبنیٰ مالک تھے اُنھون نے جبل
راجکمار کالج مین تعلیم پائی تھی اور اپنی ریاست کا انتظام نہایت قابلیت سے انجام کرتے
ریاست کا رقبہ تین ہزار سات سو پینتالیس مربع میل ۔ آبادی تین لاکھ سے زیادہ ا
آمدنی تقریباً سوا لاکھ روپیہ ہے ۔ آپ کو سند تبنیت حاصل ہے۔



... بیٹے سودرشن ساہ نے گورکھون کے پنجہ سے بچکر سیدان مین پناہ لی اور انگریزون کے
... ب ہوے - جنگ گورکھا مین انگریزون کے ہاتھ سے گورکھون کی شکست اور کمایون کے
... ں کے بعد ۱۸۱۴-۱۶ء مین مغربی گڑھوال راجہ سودرشن ساہ کو دیدیا گیا - سودرشن ساہ
... ہری کو اپنا مستقر بنایا - اُنھون نے ۱۸۵۹ء مین قضا کی - اُنکے کوئی اولاد نہ تھی اُنکی
... ط کے بموجب اُنکا ملک گورنمنٹ کے قبضہ مین آیا لیکن گورنمنٹ ہند نے راجہ سودرشن ساہ کی
... ارانہ خدمات ۱۸۵۷ء کے صلہ مین علاقہ مذکور بھوانی ساہ کو دیدیا اور آیندہ کے لیے
... بیت عطا فرمائی - بھوانی ساہ نے ۱۸۷۲ء مین قضا کی اور اُنکے بیٹے پرتاب ساہ
... ث ہوے - راجہ پرتاب ساہ کے بعد موجودہ راجہ اُنکے جانشین ہوے اور آپکی نابالغی
... زمانہ مین کونسل آف ریجنسی بصدارت رانی گلیری قائم کی گئی - ۱۶ - مارچ ۱۸۹۲ عیسوی کو
... س راجہ صاحب مسند نشین ہوے - ۳۱ - دسمبر ۱۸۹۵ء کو آپ کو سی - ایس - آئی - کا
... ب عطا کیا گیا - سنہ ۱۹۰۰ء مین راجہ کرتی ساہ یورپ کی سیاحت کو تشریف لے گئے - راجہ
... ب کی سلامی گیارہ شلک اتواپ ہے - ٹہری کا رقبہ چار ہزار ایکسو اسی مربع میل -
... ی تقریباً اڑھائی لاکھ اور کل آمدنی تخمیناً ایک لاکھ پچاس ہزار ہے - راجگان ٹہری کوئی خراج
... ) دیتے مگر شرط یہ ہے کہ برٹش رعایا کو اپنے علاقہ سے مفت گزرنے دین اور بہنگام ضرورت
... ٹ ہند کو مدد دین - ریاست مین کوئی جنگی فوج نہین ہے -



# ٹہری گڑھوال

## ہز ہائینس راجہ کرتی ساہ سی - ایس - آئی -
## والی ٹہری گڑھوال

ولادت ۱۹ - جنوری سنہ ۱۸۷۴ع - جانشینی ۶ - فروری سنہ ۱۸۸۷ع - اس راجپوت خاندان کے پہلے سردار کنک پال تھے جو گجرات سے آئے تھے اور دھارا نگر واقع گجرات کے پنوار خاندان کے ملازم تھے - وہ اُن پہاڑون کو زیارت کے لیے آئے تھے - راستہ مین ایک گڑھوالی سردار سے جسکا نام بھانو پرتاب تھا ملاقات ہوئی - بھانو پرتاب کے کوئی اولاد نرینہ نتھی وہ اس شہزادہ سے اسقدر خوش ہوے کہ اُنھون نے اپنی لڑکی سے شادی کردی اور پرگنہ چاندپور لڑکی کے جہیز مین دیدیا - کنک پال کی چوبیسوین پشت مین سون پال تھے اُنکی اولاد اجے پال نے گڑھوال کو فتح کرنے کی پہلی بار کوشش کی اس سے پہلے گڑھوال مختلف چھوٹے چھوٹے راجاؤن مین منقسم تھا - اجے پال نے اپنا خاندانی مسکن چاندپور چھوڑکر دیول گڈھ کو اپنا دارالریاست قرار دیا مگر مہیپت ساہ نے اسکو وہان سے سری نگر کو منتقل کردیا - گڑھوال کی قوت بتدریج دیرہ دون پسھر اور ٹہری تک پہونچ گئی اور دیپ چند راجہ کمایون سے اکثر جنگ وجدل ہوا کی - سنہ ۱۷۹۰ع مین گورکھون نے کمایون پر حملہ کیا اور الموڑہ پر قبضہ کرلیا اور راجہ پردمن ساہ والی گڑھوال پر اُنکی قوت کا ایسا زبردست اثر پڑا کہ وہ گورنمنٹ نیپال کو پچیس ہزار روپیہ سالانہ خراج دینے پر مجبور ہوے - سنہ ۱۸۰۳ع مین نیپالیون نے گڑھوال تک اپنی فتوحات بڑھالین اور پردمن ساہ کو نکال دیا پردمن نے بارہ ہزار آدمیون کی جمعیت سے ایکمرتبہ پھر اپنی سلطنت پر قبضہ کرنے کی کوشش کی لیکن اسمین اُنکو ناکامی ہوئی اور وہ کھوربرہ کی جنگ مین مع اپنے گڑھوالی ہمراہیون کے ہلاک ہوے

ر کی خیر خواہانہ خدمات کے صلہ مین مہاراجہ بہادر کا خطاب مرحمت ہوا اور اُنکی سلامی مین
ور سو روثی اعزاز کے دو اتواپ کا اضافہ کیا گیا - یکم جنوری ۱۸۷۷ء کو وہ جی - سی - ایس
ی کے خطاب سے ممتاز ہوے - اُنھون نے ۱۸۸۹ء مین وفات پائی اور اُنکے بھتیجے
ر متبنیٰ فرزند مہاراجہ حال مسند ریاست پر متمکن ہوے - "ہز ہائینس" کا لقب جو مہاراجہ
شری پرشاد نرائن سنگھ بہادر کو حاصل تھا اُس سے آپ کو بھی سرفرازی بخشی گئی اور ہنگام
سند نشینی مہاراجہ بہادر کا خطاب بطور ذاتی اعزاز کے عطا ہوا - ۱۸۹۷ء کے قحط مین
مہاراجہ بہادر نے اپنی ریاست کی رعایا کے ساتھ نہایت فیاضانہ سلوک کیا جسکے صلہ مین
آپ کو جی - سی - آئی - ای - کا خطاب مرحمت ہوا - آپ کی پبلک خدمات کی گورنمنٹ نے اکثر
مواقع پر قدردانی کی ہے - تعلیم اور رفاہ عام کے کامون سے آپ کو بہت بڑی دلچسپی ہے -
ولیعہد ریاست کنور ادت نرائن سنگھ نے جنکی ولادت ۶ - نومبر ۱۸۷۵ء کو واقع ہوئی الہ آباد
یونیورسٹی کا انٹرنس پاس کیا ہے اور ایک ہونہار نوجوان ہین - ہز ہائینس مہاراجہ بہادر کی
سلامی تیرہ شلک اتواپ ہے - مہاراجہ صاحب اور اُنکے ورثا کو سند تبنیت حاصل ہے -
ریاست کا رقبہ نو سو پچاسی مربع میل - آبادی پانچ لاکھ اور آمدنی تقریباً پندرہ لاکھ روپیہ ہے -
فوجی قوت مین ایک سو پچاس سوار - پانچسو پیادہ اور پچاس توپچی ہین -





ہز ہائینس مہاراجہ سر پربھو نراین سنگھ بہادر - جی - سی - آئی - ای مہاراجہ بنارس

# بنارس

## ہز ہائینس مہاراجہ سر پربھونرائن سنگھ بہادر۔
## جی-سی-آئی-ای-مہاراجہ کاشی نریس دویجراج۔

ولادت ۲۶-نومبر ۱۸۵۵ع-مسند نشینی ۱۳-جون ۱۸۸۹ع- مہاراجہ صاحب بھونہار برہمن ہین
اس خاندان کے بانی راجہ منسا رام شجاع الدولہ نواب وزیر اودھ کے زمانہ مین بنارس
کے ناظم تھے-اُنھون نے ۱۷۳۹ع مین انتقال کیا اور اُنکے بیٹے بلونت سنگھ اُنکے جانشین
ہوے-بلونت سنگھ نے بہت بڑا علاقہ فتح کیا جسکو جنگ بکسر کے بعد لارڈ کلایو صاحب نے
قائم رکھا-راجہ صاحب موصوف نے انگریزون کو فوجی مدد دی تھی-بلونت سنگھ کو شہنشاہ دہلی
نے بھی ایک فرمان عطا کیا تھا-۱۷۷۰ع مین راجہ بلونت سنگھ کی وفات پر اُنکے فرزند چیت سنگھ
اُنکے جانشین ہوے مگر اُنھون نے ایسٹ انڈیا کمپنی کی حکومت سے انحراف کیا اسوجہ سے
وارن ہسٹنگز صاحب گورنر جنرل نے راجہ بلونت سنگھ کے نواسے راجہ مہیپ نرائن کو برسر حکومت
کر دیا-لیکن صوبہ کا انتظام فوجداری اور شہر بنارس کا انتظام دیوانی و فوجداری اور
اختیار ضرب سکہ اُنسے لے لیا گیا اور ۱۷۹۴ع مین اُنھون نے اپنے علاقہ کا بیشتر حصہ گورنمنٹ
گورنمنٹ کو باین شرط حوالہ کر دیا کہ وہ توفیر اُنکو دیدیا کرے-مفوضہ علاقہ مین اضلاع بنارس
مرزاپور-غازی پور-بلیا اور جونپور شامل ہین-باقی ماندہ علاقہ راجہ صاحب کے انتظام مین
رہا اور خاندانی علاقہ کے نام سے موسوم رہا اور اب بھی مہاراجہ بنارس کے قبضہ مین ہے
راجہ مہیپ نرائن سنگھ نے ۱۷۹۵ع مین قضا کی اور اُنکے بیٹے راجہ اودت نرائن سنگھ اُنکے
جانشین ہوے-راجہ اودت نرائن سنگھ نے ۱۸۳۵ع مین رحلت کی اور اُنکے بھتیجے و متبنیٰ
راجہ ایشری پرشاد نرائن سنگھ بہادر مسند نشین ہوے-راجہ ایشری پرشاد نرائن سنگھ کو

رامپور کے انگریزون کے حوالہ کیا اور نواب احمد علی خان انگریزون کے باجگزار قرار پائے
اُنھون نے سنہ ۱۸۴۰ء مین قضا کی اور اُنکے بھائی یعنے غلام محمد خان کے فرزند محمد سعید
خان وارث ہوے - نواب محمد سعید خان نے ۱۸۵۵ء مین انتقال کیا اور اُنکے فرزند اکبر
نواب سر محمد یوسف علیخان - کے - سی - ایس - آئی جو ابتداے غدر ۱۸۵۷ء سے
اختتام غدر تک انگریزون کے خیر خواہ رہے سریر آراے ریاست ہوے - اُنکو ان
خدمات کے صلہ مین ایک خلعت فاخرہ مع خطاب کے - سی - ایس - آئی - اور ایکسو چھیاسی
مواضع عطا ہوے - اسکے علاوہ اُنکی سلامی کی تعداد مین بھی اضافہ کیا گیا - اُنھون نے
۱۸۶۵ء مین قضا کی اور نواب سر کلب علیخان بہادر - جی - سی - ایس - آئی - سی - آئی
ای - اُنکے جانشین ہوے - نواب سر کلب علیخان بہادر فارسی اور عربی کے ایک
عالم اور اُردو کے زبردست شاعر تھے اُنھون نے ۲۳ - مارچ ۱۸۸۷ء کو وفات پائی اور
۱۸ - اپریل ۱۸۸۷ء کو اُنکے بیٹے نواب مشتاق علیخان مسند نشین ہوے - اُنھون نے بھی
۲۵ - فروری ۱۸۸۹ء کو رحلت کی اور اُنکے فرزند نواب صاحب حال ۲۷ - فروری ۱۸۸۹ء
کو نواب مشتہر ہوے اور ۴ - اپریل ۱۸۹۴ء کو مسند نشین کیے گئے - یکم جون ۱۸۹۶ء
کو نوابصاحب کو حکومت کے پورے اختیارات تفویض ہوے اور ۶ - فروری ۱۸۹۵ء
کو ہز مجسٹی کی بّری افواج کے آنریری کپتان مقرر ہوے اور ۲۲ - جون ۱۸۹۷ء کو ترقی
پاکر آنریری میجر کے لقب سے مخاطب ہوے - ریاست کا رقبہ نو سو اکتالیس مربع
میل ہے - آبادی تقریباً چھ لاکھ اور آمدنی تقریباً تیس لاکھ ہے - برٹش گورنمنٹ کو کوئی
خراج نہین دیا جاتا ہے - نوابصاحب کی فوجی قوت مین دو سو سات توپچی - چار سو ستر
سوار اور ایکہزار نو سو پیدل ہین - ہز ہائینس کی سلامی تیرہ ضرب توپ مقرر ہے -



روکنے پر مصروف تھین تو علی محمد نے اپنے سابقہ علاقہ پر پھر قبضہ کرلیا اور چند برس کے عرصہ مین اپنی قوت کو اس درجہ پر پہونچا دیا کہ اپنی وفات کے بعد اپنے دونون فرزندون کے لیے جو اُس زمانہ مین شہنشاہ دہلی کے یرغمال تھے روہیلکھنڈ کا تمام علاقہ چھوڑا۔ ورثا کی عدم موجودگی مین روہیلکھنڈ کا انتظام علی محمد خان کے چچا حافظ رحمت خان کے سپرد تھا اور کچھ دنون بعد جب ورثا رہا ہوکر آئے تو اُنکے اور اُنکے محافظون کے درمیان علاقہ تقسیم ہوگیا۔ چھوٹے فرزند فیض اللہ خان کو رامپور کٹھر کی جاگیر ملی جسکی آمدنی چھ لاکھ روپیہ سالانہ تھی۔ لیکن اس خاندان کے مسلمہ سرغنہ حافظ رحمت خان ہی تھے جنکی نگرانی اور ہدایت کے بموجب روہیلہ سردارون نے بیس برس تک اپنی جائداد پر قبضہ رکھا۔ جب انگریزون اور نواب وزیر اودھ سے جنگ ہوئی تو وہ نواب وزیر کے شریک نہین ہوے اور صرف مرہٹون کے حملون کی مدافعت پر قناعت کی اور اپنا باقی وقت مشترکہ علاقہ کی اصلاح مین صرف کیا۔ پیلی بھیت کی عالیشان مسجد اور قصبۂ حافظ گنج واقع بریلی اُنکی حکومت کی یادگار رہین۔ بالآخر مرہٹے مغربی سرحد مین گھس پڑے اور سرداران روہیلکھنڈ کو اودھ کی مدد تلاش کرنی پڑی۔ انگریزون کی رضامندی سے سردارون اور نواب وزیر مین ایک حفاظتی اتحاد ہوا اور مرہٹون کو چالیس لاکھ روپیہ کے وعدہ پر روہیلکھنڈ خالی کردینے کی ترغیب دی گئی۔ حافظ رحمت خان بالآخر کٹہرہ کی جنگ مین ہلاک ہوے اور سنہ ۱۷۷۴ء مین فیض اللہ خان فرزند اصغر علی محمد خان انگریزون کے بیچ بچاؤ سے اپنے علاقہ رامپور پر اس شرط سے قابض کردیے گئے کہ وہ بوقت ضرورت نواب وزیر کو فوجی امداد دین جو بعد کو پندرہ لاکھ روپیہ کی نقد ادائی مین منتقل ہوئی۔ تقریباً بیس برس بعد فیض اللہ خان نے انتقال کیا اور اُنکے دو بیٹون مین سے بڑے بیٹے محمد علیخان کو چھوٹے بیٹے غلام محمد خان نے ہلاک کرڈالا اور اس کے بعد ریاست پر قبضہ کرلیا لیکن نواب وزیر نے انگریزون کی مدد سے اُنکو نکالکر مقتول کے خردسال بیٹے احمد علیخان کے حقوق تسلیم کیے۔ سنہ ۱۸۰۱ء مین نواب وزیر نے روہیلکھنڈ کو مع جاگیر

# ریاستہاے ممالک متحدۂ آگرہ واودھ

## حصۂ اول

## رامپور

### ہزہائنیس فرزند دلپذیر دولت انگلشیہ نواب آنریری میجر محمد حامد علی خان بہادر والی رامپور

تاریخ ولادت ۳۱- اگست ۱۸۷۵ء مسند نشینی ۲۷- فروری ۱۸۸۹ء- ہزہائنیس پٹھان خاندان سے ہین- سترھوین صدی کے آخرمین دو افغان بھائی شاہ عالم اور حسین خان ہندوستان مین وارد ہوے- شاہ عالم برادر اکبر کے دو فرزند تھے- داؤد خان اور رحمت خان- داؤد خان نے محاربات مرہٹہ مین بہت بڑی ناموری حاصل کی جنکو بدایون کے متصل ایک سیر حاصل جاگیر ملی- اُنکے متبنیٰ فرزند علی محمد خان نے بارہہ کے سیدون کے خلاف شاہی خدمات انجام دین جسکے صلہ مین اُنکو نواب کا خطاب مرحمت ہوا اور جاگیر کی توثیق ہوئی- انتزاع سلطنت مغلیہ کے کچھ زمانہ قبل اُنکی زندگی راجہ کمایون- نواب وزیراودھ اور کبھی کبھی شاہی افواج کے مقابلہ و مقاتلہ مین بسر ہوئی آخر اُنکو اپنے علاقہ سے دستکش ہونا پڑا- لیکن جب شہنشاہ دہلی اور نواب وزیر کی تمام تدبیرین احمد شاہ درانی کے حملہ کو



میجر ہز ہائینس نواب محمد حامد علی خان بہادر والی رامپور



دی آنریبل سر جیمس جان ڈگس لاٹوش ۔ کے ۔ سی ۔ ایس ۔ آئی لفٹننٹ گورنر ممالک متحدہ اگرہ واودھ

# کھلور یا بلاسپور

## ہز ہائینس راجہ بجے چند والی کھلور یا بلاسپور

ولادت ۱۸۷۲ء۔ مسند نشینی جون ۱۸۸۹ء۔ ہز ہائینس ایک راجپوت خاندان سے تعلق رکھتے ہین جو ممالک دکن سے آیا تھا۔ ہری ہر چند کے بیٹون مین سے ایک نے بانی خاندان کی چودھوین پشت مین چمبہ کا علاقہ فتح کیا اور دوسرے بیٹے بیر چند نے بلاسپور کی بنیاد ڈالی۔ بیر چند کی بارھوین پشت مین اجیت سنگھ ریاست نالاگڈھ کے بانی ہوے۔ اُنھون نے اپنی ریاست اپنے بھائی رجے چند کو دیدی۔ راجہ صاحب کھلور کا علاقہ ستلج کے دونون جانب تھا لیکن ۱۸۱۵ء مین راجہ مہاچند کو جو سند دی گئی۔ اسمین وہ صرف مشرقی حصّہ کے قابض و مالک قرار دیے گئے۔ راجہ کھڑک چند نے ۱۸۳۹ء مین قضا کی اور انکے ایک یکجدی عزیز جگت چند وارث ہوے ۱۸۵۰ء مین راجہ جگت چند کی درخواست پر ریاست اُنکے پوتے راجہ ہیرا چند کے حوالہ کی گئی۔ غدر ۱۸۵۷ء کی خدمات کے صلہ مین راجہ ہیرا چند کو پانچہزار روپیہ کا ایک خلعت اور سات ضرب اتواپ کی سلامی عطا ہوئی جو ۱۸۶۷ء مین گیارہ ضرب کردی گئی ۱۸۸۳ء مین راجہ امر چند راجہ ہیرا چند کے جانشین ہوے۔ انکے انتقال پر جو ۲- فروری ۱۸۸۹ء کو واقع ہوا اُنکے بیٹے بجے چند یعنے راجہ صاحب حال مسند ریاست پر متمکن ہوے۔ انتظام ریاست کیلیے ایک کونسل قائم ہے۔ ریاست کا رقبہ چارسو اکاون مربع میل۔ آبادی نوے ہزار آٹھ سو تہتر۔ محاصل ایک لاکھ ستاون ہزار خراج آٹھ ہزار اور جنگی فوج مع پولیس ایک ہزار اکیس ہے۔ سلامی گیارہ ضرب توپ ہے۔



# سُکیت

## ہز ہائینس راجہ دشٹ نکندن سین والی سکیت

ولادت ۱۸۶۵ء ۔ جانشینی ۱۸۷۹ء حصول اختیارات ۱۸۸۴ء ۔ ریاستہاے منڈی و سکیت موجودہ حکمرانون کے مشترک مورث اعلیٰ کی ملکیت تھین ۔ شروع تیرھوین صدی سے راجہ منڈی کے مورث اعلیٰ نے جنگلی اولاد اکبر کی نسل مین و الیان سکیت ہین علیحدگی اختیار کرلی اور اُسوقت سے دونون ریاستین ایک دوسرے سے جدا ہوگئین ۔ یہ قدیم ریاست بھی معاہدۂ لاہور کی رو سے برٹش گورنمنٹ کے قبضہ مین آئی اور ۱۸۴۶ء مین ایک سند کے ذریعہ سے راجہ اُگھر سین کو کامل اختیارات حکومت عطا ہوے ۔ اِس سند کے شرائط بجنسہ وہی تھے جو ریاست منڈی کے ساتھ کیے گئے تھے ۔ پھر ۱۸۶۲ء مین تبنیت و جانشینی کے بارہ مین ایک اور سند مرحمت ہوئی ۱۸۷۵ء مین راجہ نے وفات پائی اور اُنکے بیٹے راجہ رودر سین مسند نشین ہوے ۔ لیکن ۱۸۷۸ء مین بدنظمی کے سبب سے راجہ صاحب معزول ہوے اور کاروبار ریاست ایک کونسل کے ہاتھ مین دے دیا گیا ۔ چونکہ اِس معزولی کے بعد ہی بڑے بیٹے میان اری مردن سین نے وفات پائی لہذا چھوٹے بیٹے راجہ دشٹ نکندن وارث و جانشین قرار پائے اور ۲۹ ۔ مارچ ۱۸۷۹ء کو مسند نشین کیے گئے ۔ اسوقت انکی عمر صرف تیرہ برس کی تھی اسلیے ریاست کا نظم و نسق تجربہ کار افسر چلاتے رہے ۱۸۸۴ء مین آپکو اختیارات عطا ہوے ۔ سابق راجہ رودر سین نے نومبر ۱۸۸۶ء مین قضا کی ۔ ریاست کا رقبہ چارسو بیس مربع میل ۔ آبادی چوّن ہزار چھ سو چھہتر ۔ محاصل ایک لاکھ بتیس ہزار چھ سو ستانوے اور فوج بشمول پولیس چالیس ہے ۔ سلامی گیارہ ضرب توپ ہے ۔

اپنی ریاست کے سنبھالنے اور حکومت کرنے کی صلاحیت پیدا ہوگئی۔ شروع ۱۸۶۶ء مین
پھر راجہ صاحب نے گورنمنٹ سے ایک انگریزی عہدہ دار کے تقرر کی درخواست کی اور
گورنمنٹ نے کمال عطوفت سے چند روز کے لیے ایک تجربہ کار سول مین مامور فرمایا
۱۸۷۷ء مین اُنھون نے دریاے بیاس پر منڈی کے قریب ایک جھولے کا پل بنوایا
اور کئی سڑکین تعمیر کرائین اور اب منڈی سے برٹش انڈیا تک تار و ریلوے کا سلسلہ
جاری ہے۔ راجہ بجے سین نے ۱۰ دسمبر ۱۹۰۲ء مین انتقال کیا۔ ریاست کا رقبہ ایک ہزار ایکسو
انتالیس مربع میل۔ آبادی ایک لاکھ چوہتر ہزار پینتالیس۔ محاصل چار لاکھ اٹھائیس ہزار
ایک سو ننانوے اور فوج بشمول پولیس چھ سو سرسٹھ ہے۔ سلامی گیارہ ضرب توپ ہے



# منڈی

## ہز ہائینس راجہ صاحب منڈی

ہز ہائینس چندر بنسی منڈیال راجپوت ہین - تیرھوین صدی کے آغاز
ن سرداران منڈی موجودہ حکمرانان سکیت کے گھرانے سے الگ ہوے اور
یارہ نسلون کے بعد بالآخر دریاے بیاس کے ساحل پر منڈی کے متصل ایک مقام
ا قامت گزین ہوے ۱۵۲۷ء مین اجبر سین نے موجودہ دار الریاست کی بنیاد ڈالی
ڈی کے اول راجہ یہی تھے ۱۷۷۹ء مین ایشری سین اپنے باپ راجہ شب مان سین
ے جانشین ہوے - انکے عہد حکومت مین یہ ریاست گورکھون اور سکھون وغیرہ کی
لانگاہ رہی - بالآخر معاہدۂ لاہور منعقدہ ۱۸۴۶ء کی رو سے یہ ریاست انگریزونکے قبضہ
ن آئی اور ۲۴ - اکتوبر ۱۸۴۶ء کو گورنمنٹ عالیہ نے راجہ بلبیر سین کو مسند حکومت اور
ختیارات کامل مرحمت فرمائے - ریاست کی جانب سے ایک لاکھ سالانہ خراج اور ہنگام
لے سامان حرب و ضرب اور معافی محصول راہداری کا اقرار کیا گیا - انفصال مقدمات
ن صرف یہ شرط کی گئی کہ سزاے موت کا نفاذ بمنظوری صاحب کمشنر قسمت جالندھر
وگا - ۱۸۵۱ء مین بعد وفات راجہ بلبیر سین اُنکے بیٹے راجہ بجے سین مسند نشین ہوے
لی عمر اسوقت صرف چار برس کی تھی - اُس زمانہ مین ایک طوائف الملوکی کا عالم تھا
ر مختلف قسم کے نزاعات و خصومات پیدا ہو گئے تھے - آخرکار ۱۸۵۳ء مین ایک کونسل
قرر ہوئی اور اصلاح حالت کی تدابیر عمل مین آئین جنسے فی الجملہ شورش فرو ہوئی ۱۸۶۶ء
ن راجہ نے زمام حکومت اپنے ہاتھ مین لی - لیکن مصلحتاً گورنمنٹ نے انکو نظم و نسق ریاست
ن مدد دینے کے لیے ایک انگریز عہدہ دار مقرر کر دیا جس سے راجہ صاحب مین بہت جلد

# فریدکوٹ

## ہز ہائینس مہاراجہ بلبیر سنگھ بہادر فرزند سعادت نشان حضرت قیصرۂ ہند برار بنس والی فریدکوٹ

ولادت ۱۸۶۹ء مسند نشینی ۱۶ - دسمبر ۱۸۹۸ء - والیان فریدکوٹ فرقۂ برار جاٹ سے تعلق رکھتے ہین - انمین ایک صاحب بھلن نامے نے شہنشاہ اکبر کے زمانہ مین بہت بڑا درجہ حاصل کیا تھا سولھوین صدی کے وسط مین چودھری کپور فریدکوٹ کے حکمران خاندان کے بانی ہوے - اُنکا مسکن کوٹ کپورتھا جو انکے نام سے موسوم ہے - ایک صدی بعد اُنکے پوتے سردار سمیر سنگھ نے خودمختاری حاصل کرلی اور فریدکوٹ بساکر اپنا مستقر حکومت قرار دیا ۱۸۲۷ء مین سردار پہاڑ سنگھ کے عہد مین ریاست کو بہت بڑی ترقی حاصل ہوئی اور اُنھون نے رفاہ رعایا کے بہت سے کام جاری کیے - جب ۱۸۴۵ء مین دربار لاہور سے جنگ چھڑی تو اُنھون نے سرکار انگلشیہ کی جنبہ داری کی - رسد اور بار برداری کا سامان جمع کیا اور اسکے صلہ مین راجہ کا خطاب اور کچھ حصۂ ملک بطور انعام حاصل کیا - اسی کے ساتھ کوٹ کپور کی ریاست بھی واپس پائی ۱۸۴۹ء مین راجہ پہاڑ سنگھ کے جانشین اُنکے بیٹے وزیر سنگھ ہوے - اُنھون نے غدر ۱۸۵۷ء مین گورنمنٹ کو مدد دی اور اسکے صلہ مین شلک سلامی مین اضافہ کیا گیا اور خراج بھی موقوف کیا گیا - راجہ کی وفات کے بعد انکے فرزند راجہ بکرم سنگھ مسند نشین ہوے اور اُنھون نے بھی جنگ ثانی افغانستان مین ڈھائی سو سوارون اور پیدلونکی ایک جمعیت سے گورنمنٹ کو مدد دی جسکے صلہ مین اُنکو فرزند سعادت نشان حضرت قیصرۂ ہند کا خطاب عطا ہوا - ہز ہائینس والی حال ۱۶ - دسمبر ۱۸۹۸ء کو مسند نشین ہوے - آپ نے میوکالج اجمیر مین تعلیم پائی ہے اور نہایت خوبی سے ریاست کا انتظام فرماتے ہین - ریاست کا رقبہ چھ سو تینتالیس مربع میل - آبادی ایک لاکھ پندرہ ہزار - محاصل چار لاکھ پچیس ہزار اور فوج بشمول پولیس پانچسو آٹھ ہے - سلامی گیارہ ضرب توپ -

# مالیر کوٹلہ

## ہز ہائینس نواب محمد ابراہیم علی خان بہادر والی مالیر کوٹلہ

اِس ریاست کا فرمانروا خاندان شیروانی افغان ہے جو کابل سے ۱۴۶۷ء مین
ل ہندوستان ہوا تھا۔ اِس خاندان کے مورث اعلیٰ شیخ صدر الدین کو اڑسٹھ مواضع لُدھیانہ
ے متصل اُسوقت مرحمت ہوے تھے جب اُنھون نے سلطان بہلول لودی کی بیٹی سے عقد
یا تھا۔ ۱۶۵۷ء مین بایزید خان کو شاہ عالمگیر نے خطاب نوابی عطا کیا۔ یہ شیخ ممدوح کی پانچوین
بشت مین تھے اور انھین کے عہد مین مالیر کوٹلہ کی بنیاد پڑی۔ شروع اُنیسوین صدی مین نواب
لیر کوٹلہ مع اپنے ہمراہیون کے لارڈ لیک کے شریک ہوے اور اس زمانہ مین برٹش کی حفاظت
ن آئے جب گورنمنٹ نے اور ریاستون کو برٹش عاطفت مین لیا۔ نواب سکندر علیخان ۱۸۵۷ء
ن اپنے والد محبوب علی خان کے جانشین ہوے اور شرع اسلام کے موافق سند وراثت انکو
طا کی گئی۔ نواب سکندر علی خان نے ۱۸۷۱ء مین قضا کی۔ انھون نے نواب محمد ابراہیم خان
و اپنا جانشین منتخب کیا جنکو گورنمنٹ نے بھی رئیس تسلیم کیا۔ ہز ہائینس دماغی امراض مین
بتلا ہین جسکی وجہ سے گورنمنٹ نے ریاست کے انتظام کے لیے ایک سپرنٹنڈنٹ مقرر کر دیا
ہے۔ ریاست کا رقبہ ایک سو پینسٹھ مربع میل۔ آبادی ستّر ہزار پانچسو چھ۔ محاصل ایک لاکھ
کا دن ہزار اور فوج بشمول پولیس تین سو اڑسٹھ ہے۔ سلامی گیارہ ضرب توپ ہے۔





ہزہائنس صاحبزادہ احمد علی خان ولیعہد مالیر کوٹلہ

اور اُسکے سلسلۂ تجارت کو بڑھانے کے واسطے ہر ایک کوشش کرتے رہتے ہین۔ آپکو پابندی اوقات کا خاص التزام ہے۔ آپ ہفتہ مین دو بار دربار فرماتے ہین۔ ایک مین اعلیٰ وادنےٰ افسران و ملازمان ریاست باریاب ہوتے اور عرض معروض کرتے ہین اور دوسرے مین غیر ملازم اشخاص شرف ملازمت حاصل کرتے ہین۔ سکرٹری صاحبان آپکے سامنے کاغذات پیش کرتے ہین اور آپ ہر کاغذ پر اپنے دست خاص سے حکم ثبت فرماتے ہین۔ ریاست مین میونسپلٹی قائم ہے اور میونسپلٹی مین انتخابی اصول جاری ہین۔ مردانہ اور زنانہ شفاخانہ قائم ہین اور دایہ گری کی بھی تعلیم دیجاتی ہے۔ خاص ناہن مین ایک ہائی اسکول کھلا ہوا ہے اور مفصلات مین دیہاتی مدارس کے ذریعہ سے تعلیم عوام کا بندوبست کردیا گیا ہے۔ فوج مین ایک پلٹن اور دو کمپنیان سائپرس مائنرس (سفرمینا) باڈی گارڈ۔ ایک توپخانہ اور ایک پورا بینڈ بہ ماتحتی ایک یورپین بینڈ ماسٹر ہے آپ نے مہم چین وجنوبی افریقہ مین اپنی خدمات پیش کین جبکا گورنمنٹ نے شکریہ ادا کیا۔ سفرمینا کی پلٹن۔ امپیریل سروس مین داخل ہے۔ یہ کمپنیان ۱۹۰۱ء مین خوشحال گڑھ بھیجی گئیین جہان وہ سال بھر سے زیادہ خوشحال گڑھ کوہاٹ ریلوے کے بنانے مین سرگرمی سے مشغول ومصروف رہین اور گورنمنٹ عالیہ کی خوشنودی کی مستحسن ٹھہرین۔ اسیطرح ہز ہائنیس نے نظم ونسق ریاست کے تمام امور مین اپنی ذاتی دلچسپی سے ایک نئی صورت اور اصلاح پیدا کردی ہے۔ گورنمنٹ عالیہ نے نومبر ۱۹۰۱ء مین راجہ صاحب کو خطاب کے۔ سی۔ ایس۔ آئی سے سرفراز فرمایا اور آپکے چھوٹے بھائی میجر بیر بکرم سنگھ صاحب بہادر کو (جو افواج سرمور کے کمانڈر انچیف اور بنگال سائپرس مین آنریری کرنل ہین) خطاب سی۔ آئی۔ ای سے ممتاز کیا۔ مہاراجہ صاحب کی شادی سابق راجہ صاحب سکیت کی دختر نیک اختر سے ہوئی ہے جنکے بطن سے ایک صاحبزادی اور ایک صاحبزادے پیدا ہوے جنکا نام ٹیکہ امر سنگھ اور عمر پندرہ سال ہے۔ ریاست کا رقبہ ایک ہزار سینتالیس مربع میل۔ آبادی ایک لاکھ چھتیس ہزار چھ سو اڑسٹھ محاصل پانچ لاکھ بارہ ہزار اور فوج بشمول پولیس پانچسو ستاون ہے۔ سلامی گیارہ ضرب توپ ہے۔

# سرمور ناہن

## مہاراجہ سر سریندر بکرم پرکاش بہادر کے-سی-ایس-آئی

ولادت ۱۴-نومبر ۱۸۶۷ء- مسند نشینی ۲۲-اکتوبر ۱۸۹۸ء- ہز ہائینس ایک راجپوت خاندان سے تعلق رکھتے ہین- سلطنت اسلامیہ کے پہلے یہ ریاست خود مختار تھی مگر اسوقت کا کوئی مفصل اور معتبر حال معلوم نہین ہے- شاہجہان کے زمانہ سے اِس ریاست کا تعلق سلطنت مغلیہ سے ہوا- اُسوقت یہان کے رئیس راجہ کے خطاب سے مخاطب کیے جاتے اور قدوۃ الامثال لکھے جاتے تھے- ۱۸۱۵ء مین راجہ کرم پرکاش کے وقت مین گورکھے اِس حصۂ ملک سے باہر نکالے گئے اور ۲۱-ستمبر ۱۸۱۵ء کو گورنمنٹ انگلشیہ نے اُنکے فرزند اکبر فتح پرکاش کو مسند نشین کیا اور سند عطا فرمائی- ۱۸۵۶ء مین اُنکے خلف اکبر راجہ شمشیر پرکاش صاحب جانشین ہوے- اُنکے عہد مین ریاست نے بہت بڑی ترقی کی- دیوانی فوجداری اور مال کی عدالتین قائم ہوئین- سڑکین بنین- محکمۂ جنگلات باضابطہ قائم ہوا- فوج کی ترتیب و تعلیم کی گئی- ایک لوہے کا کارخانہ قائم ہوا- گزشتہ جنگ افغانستان کے موقع پر اِنھون نے دوسو پیدل فوج روانہ کی- اِس حسن خدمت کے صلہ مین گورنمنٹ نے انکو رئیس دلاور اعظم طبقہ اعلاے ستارۂ ہند کے خطاب سے ممتاز و سرفراز فرمایا اور بطور ذاتی اعزاز کے سلامی مین اضافہ فرماکر ۱۳ ضرب توپ مقرر کی- ۱۸۹۸ء مین اُنکے خلف اکبر مہاراجہ صاحب حال جانشین ہوے- آپ علمی اور عملی قابلیت مین اپنے والد بزرگوار کے قدم بہ قدم ہین- آپ انگریزی مین معقول دستگاہ رکھتے ہین- آپ نے معدلت گستری کے واسطے عدالتون کے انتظام مین نہایت ترقی دی ہے- مرافعہ آخری آپکے اجلاس مین ہوتا ہے- آپنے عہدہ دارونکی تنخواہین بڑھادی ہین اور رشوت ستانی کا سدباب کردیا ہے- آپ ریاست کی صنعت و حرفت کو ترقی دینے

# چمبہ

## ہز ہائینس راجہ شام سنگھ والی چمبہ

ولادت سنہ ۱۸۶۶ع۔ جانشینی سنہ ۱۸۷۳ع۔ مسند نشینی ۷ جولائی سنہ ۱۸۸۴ع۔ والیان چمبہ راجپوت ہین جو ابتداءً اس ملک مین مارواڑ سے آئے تھے۔ ریاست کی بنیاد راجہ ادگر سنگھ نے ڈالی تھی جنھون نے سنہ ۱۷۳۵ع مین وفات پائی۔ سنہ ۱۸۴۶ع مین ملک کا کچھ حصہ غلطی سے مہاراجہ گلاب سنگھ والی کشمیر کے ہاتھ مین چلا گیا تھا لیکن ایک سال بعد راجہ سری سنگھ کو جو حقدار تھے دیدیا گیا۔ اُنھون نے سنہ ۱۸۷۰ع مین لاولد وفات پائی اور اُنکے بھائی گوپال سنگھ مسند نشین کیے گئے۔ اسوقت اُنکے چھوٹے بھائی سوچیت سنگھ نے ریاست کا دعوی کیا لیکن صاحب سکرٹری آف اسٹیٹ نے اُنکا دعوی باطل گردانا۔ سنہ ۱۸۷۳ع مین راجہ گوپال سنگھ نے کنارہ کشی اختیار کی اور مہاراجہ حال اُنکے جانشین ہوے۔ ۷۔ جولائی سنہ ۱۸۸۴ع مین راجہ صاحب سن بلوغ کو پہونچے اور ۱۰۔ نومبر سنہ ۱۸۸۴ع کو اختیارات کامل عطا ہوے۔ ریاست کا رقبہ تین ہزار ایک سو چھبیس مربع میل۔ آبادی ایک لاکھ اٹھائیس ہزار محاصل تین لاکھ پچاس ہزار۔ اور فوج بشمول پولیس تین سو چھیاسی ہے۔ اتواپ سلامی گیارہ ضرب ہے۔



ی۔سی۔ایس۔آئی۔اور ایک طلائی تمغۂ جوبلی مرحمت فرمایا۔روم مین بادشاہ اٹلی نے ہزہائنیس کو کھانے پر مدعو فرمایا۔ہزہائینس برسلز۔اسٹنڈ۔برلن ہوتے ہوے سنٹ پٹرسبرگ تشریف لے گئے اور شہنشاہ روس سے ملاقات کی۔پھر ماسکو اڈیسہ۔قسطنطنیہ۔ویانا اور میونک کو دیکھتے ہوے واپس تشریف لائے۔تیسری بار بغرض تبدیل آب و ہوا آپ نے ۱۸۹۷ء مین یورپ کا سفر کیا۔ڈیڑھ مہینہ پیرس مین قیام کیا۔پھر انگلستان آئے۔یہان بمقام قلعۂ ونڈسر حضرت ملکہ قیصرۂ ہند مرحومہ کی ملازمت سے امتیاز حاصل کیا۔علیا حضرت کے ارشاد کے موجب انکے مصور خاص نے آپکی رنگین تصویر دستی تیار کی جو بطور یادگار ڈائمنڈ جوبلی وہان آویزان کی گئی۔اس سفر مین آپ نے سوئٹزرلینڈ اور شوموکی سیر کی اور پیرس ہوتے ہوے مراجعت فرما ہوے۔۱۸۷۸ء کے ہنگامۂ کابل مین آپکی ریاست کی فوج چیدہ افسرونکی ماتحتی مین بھیجی گئی اور کامیاب و نیک نام واپس آئی۔مہم تیراہ مین آفریدیون کی جنگجو قوم کے مقابلہ کے واسطے بھی ریاست کی فوج گئی۔اس مہم مین بہادر سپاہیان کپورتھلہ کنٹنجنٹ کا ایک دستہ مع ایک صوبہ دار کے ایک جمعیت کثیر کے نرغہ مین آگیا اور دست بدست لڑتا ہوا میدان جنگ مین کام آیا۔اس موقع پر علیا حضرت مرحومہ نے بذریعہ تار برقی اپنے تاسف و ہمدردی کا اظہار فرمایا۔ان جانباز سپاہیون کی سرفروشی کی یادگار مین بمقام کپورتھلہ ایک سنگین مینار تعمیر کیا گیا ہے۔گورنمنٹ نے ان دونون موقعون پر فوج کو تمغے عطا فرمائے اور افسران ریاست کی تعریف کرکے ریاست کی اس دوستانہ اعانت پر شکرگزاری کا اظہار فرمایا جنگ جنوبی افریقہ کے موقع پر بھی ریاست نے پچاس گھوڑے نذر کیے اور گورنمنٹ نے شکرگزاری سے یہ نذر قبول کی۔ہزہائنیس کی مشکوے معلے مین ۱۸۔مئی ۱۸۹۲ء کو ایک فرزند ولیعہد ریاست پیدا ہوا کل ریاست پنجاب و ممالک متحدہ آگرہ و اودھ کا رقبہ ۱۳۵۲ مربع میل۔آبادی تقریباً پانچ لاکھ اور محاصل بیس لاکھ ہے۔فوج بشمول پولیس پندرہ سو بیالیس ہے۔ہزہائنیس کی سلامی گیارہ ضرب توپ ہے۔

نازک موقع پر بسرکردگی اپنی فوج کے ملک پنجاب سے اودھ تک گورنمنٹ کی خدمات
انجام دین - اِس جانفشانی کے صلہ مین اُنکو جی - سی - ایس - آئی - کا خطاب عطا ہوا تھا اور
ایک - بیع علاقہ بونڈی بھٹولی بطور استمراری جاگیر و علاقہ جات اکونہ و درگاپور بطور زمینداری
دوام مرحمت ہوے تھے - سنہ ۱۸۷۰ع مین وہ بعزم شرف حضوری حضرت قیصرۂ ہند مرحومہ روانہ
انگلستان ہوے لیکن اثناء راہ مین بمقام عدن اُنکا پیمانۂ حیات لبریز ہوگیا - اُنکی یادگار مین
بمقام ناسک ایک ستارہ بصرف زر کثیر اور کپورتھلہ مین رندھیر کالج و رندھیر ہسپتال قائم کیا
گیا - اُنکے بعد اُنکے فرزند اکبر مہاراجہ کھڑک سنگھ بہادر سنہ ۱۸۷۰ع مین مسند نشین ہوے اور اپنے
والد بزرگوار کے قدم بہ قدم رہے سنہ ۱۸۷۷ع مین مہاراجہ کھڑک سنگھ نے وفات پائی اور ہز ہائنیز
حال انکے جانشین ہوے اور سنہ ۱۸۹۰ع مین بحصول اختیارات مسند نشین ریاست ہوے
آپنے مختلف السنہ و علوم مین زیر نگرانی صاحبان یوروپ مین تعلیم پائی ہے چنانچہ علاوہ فارسی
و اُردو و ہندی کے آپ زبان انگریزی و فرانسیسی مین نہایت بے تکلفی سے گفتگو کرتے ہین
آپ اپنی ریاست کا انتظام نہایت دانشمندی اور فراست و بیدار مغزی سے سرانجام دیتے ہین
آپنے عالیشان عمارتین بنوائی ہین اور رعایا کی آسایش و ریاست کی آرایش پر آپ ہمہ تن مصروف
رہتے ہین تعلیم اطفال و تعلیم نسوان کے مدرسہ اور کالج غربا کے واسطے مردانہ و زنانہ شفاخانے
آپنے قائم کیے ہین اور شہرون مین روشنی اور صفائی کے لیے خاص انتظام کیا ہے - آپکو سیاحت
کا ازبس شوق ہے چنانچہ آپ نے تین مرتبہ بلاد یورپ کے طول طویل سفر کیے ہین پہلی مرتبہ
سنہ ۱۸۹۳ع مین آپ نے قاہرہ - اٹلی - لندن - امریکہ - پیرس وغیرہ کی سیر کی - اِس سفر مین بمقام
فلارنس آپکو حضرت ملکۂ قیصرۂ ہند مرحومہ کی حضوری حاصل ہوئی - امپیریل انسٹیٹیوٹ کی رسم
افتتاح مین آپ نے شرکت کی - نمایشگاہ شکاگو ملاحظہ کی - شاہ اٹلی - شاہ بلجیم اور شہنشاہ جرمنی
سے ملاقاتین ہوئین - دوسری بار سنہ ۱۸۹۷ع مین آپ حضرت ملکۂ وکٹوریہ مرحومہ کی ڈائمنڈ جوبلی مین
شریک ہوے اور اِس موقع پر علیا حضرت مرحومہ نے آپکو اپنے دست مبارک سے تمغہ

بھی بالذات شریک رہے اور صاحب کمانڈر انچیف نے اُنکو ایک توپ مرحمت کی اُسیطرح وہ اور اُنکی فوج ہر موقع پر سامان رسد اور بار برداری کی بہم رسانی مین مصروف اور سلسلہ آمد و رفت کی حفاظت مین سینہ سپر رہی - اِن مساعی جمیلہ کے صلہ مین سرکار انگلشیہ نے اُنکو داوری کا علاقہ عطا فرمایا جسکا رقبہ چھ سو مربع میل ہے اور گیارہ ضرب سلامی معتبر ہوئی اور سند تہنیت ملی اور بعد چندے رئیس دلاور اعظم طبقۂ اعلاے ستارۂ ہند کا خطاب مرحمت ہوا - انھون نے ۱۸۹۷ع مین وفات پائی - اُنکے انتقال کے بعد اُنکے بیٹے راجہ رگھبیر سنگھ مسند نشین ہوے - اُنھون نے اپنی ریاست کی شورشون کے فرو کرنے مین بڑی جوانمردی سے کام لیا اور آخری جنگ افغانستان مین سات سو بہادر سپاہی سرکار انگلشیہ کی مدد کو بھیجے ۱۸۸۰ع مین اُنھون نے وفات پائی اور چونکہ اُنکے بیٹے بلبیر سنگھ اُن کی حین حیات قضا کر چکے تھے لہذا اُنکے پوتے راجہ صاحب حال جانشین مقرر ہوے - آپکے زمانۂ نابالغی مین ریاست کا انتظام ایک کونسل کے زیر نگرانی رہا - ۱۰ نومبر ۱۸۹۹ع کو اختیارات کامل آپ کو عطا ہوے - ریاست کا رقبہ بارہ سو اٹھتر مربع میل - آبادی دو لاکھ بیاسی ہزار اکاون - محاصل سوا تیرہ لاکھ - فوج بشمول پولیس ایک ہزار سات سو چھبیس اور سلامی گیارہ ضرب ہے -



# جھیند

ہز ہائینس راجہ راجگان فرزند دلبند راسخ الاعتقاد دولت انگلشیہ راجہ رنبھیر سنگھ بہادر
ولادت ۱۸۷۹ع - جانشینی ۱۸۸۷ع - ہز ہائینس بھی اُسی خاندان سے ہین جسمین مہاراجگان
پٹیالہ و نابھ ہین مگر آپ کا تعلق شاخ کلان سے ہے - اِس خاندان کے بانی راجہ گجپت سنگھ
تھے جنکے نواسے مہاراجہ رنجیت سنگھ صاحب والی لاہور تھے ۱۷۷۲ع مین شاہ عالم کے
دربار سے اُنکو راجہ کا خطاب مرحمت ہوا تھا اور وہ ایک خودمختار رئیس ہوگئے اُنکے مرنے
پر اُنکے بیٹے راجہ بھاگ سنگھ مسند نشین ہوے جنکو لارڈ لیک صاحب نے بصلۂ خیرخواہی ریاست
وہنا پر بحال رکھا اور دیگر عطایا سے بھی سرفراز کیا - ۱۸۱۹ع مین بھاگ سنگھ نے اور ۱۸۲۲ع
مین اُنکے جانشین فتح سنگھ نے قضا کی - اُنکے قائم مقام راجہ سنگت سنگھ ہوے مگر وہ بھی
۱۸۳۴ع مین لاولد فوت ہوگئے - اُنکے بجاے راجہ بھاگ سنگھ کے بھائی بھوپ سنگھ کے
پوتے سروپ سنگھ مسند نشین ہوے لیکن اس انتظام مین صرف دو لاکھ چھتیس ہزار کے محاصل کا
ملک راجہ گجپت سنگھ کی میراث قرار پایا اور رئیس کو ملا اور ایک لاکھ بیاسی ہزار روپیہ سالانہ
کا ملک گورنمنٹ نے لے لیا - سکھون کی اول جنگ مین راجہ سروپ سنگھ نے گورنمنٹ ہند کی
خیرسگالی مین بڑی ہمت اور استقلال سے کام لیا اور رسد اور باربرداری کی مدد پہونچائی -
اس خدمت کے صلہ مین گورنمنٹ نے اُنکو تین ہزار روپیہ سالانہ کی جاگیر عطا کی اور ایکہزار
روپیہ سالانہ کی ایک رقم واجب یافتنی معاف کردی - ۱۸۴۷ع مین ایک سند مرحمت ہوئی جسکے
ذریعہ سے گورنمنٹ نے یہ وعدہ کیا کہ خراج یا نذرانہ یا فوجی اخراجات کے نام سے کوئی
رقم کبھی نہ لیجائے گی اور راجہ صاحب نے یہ عہد کیا کہ ہنگام جنگ جان و مال سے مدد کرینگے
جب ۱۸۵۷ع مین غدر ہوا تو راجہ صاحب نے سرکار انگلشیہ کی مدد و اعانت کی - کرنال کی
چھاؤنی مین آٹھ سو بہادرون کے ساتھ وہ میدان جنگ مین رہے اور علی پور کی لڑائی مین

یک جتدی رشتہ دار مین جانشین منتخب ہوے۔ ۱۰۔ اگست ۱۸۷۱ء کو آپ مسند ریاست پر متمکن ہوے۔ آپ نے ۱۸۷۸-۷۹ء کی جنگ افغانستان مین اپنی فوج سرحد پر بھیجی جسنے وادی قرم مین کارہاے نمایان کیے۔ پھر امپریل سرورس کے واسطے ڈیڑھ سو سوار اور چھ سو پیدل فوج تیار کی ۱۸۷۹ء مین آپکو رئیس دلا ور اعظم طبقہ اعلاے ستارۂ ہند کا خطاب عطا ہوا۔ اور سلامی مین بھی اضافہ ہوا۔ ریاست کا رقبہ نوسو اٹھائیس مربع میل۔ آبادی دولاکھ ستانوے ہزار نوسو اُنچاس۔ فوجی قوت بشمول پولیس ایک ہزار پانسو بارہ اور محاصل ساڑھے تیرہ لاکھ ہے۔ ہز ہائینس کے صاحبزادے اور ولیعہد کا نام ٹیکہ رپ دمن سنگھ بہادر ہے جو مارچ ۱۸۸۲ء کو پیدا ہوے تھے۔ سلامی پندرہ ضرب توپ ہے۔



# نابھہ

## ہزہائینس راجۂ راجگان فرزند ارجمند عقیدت پیوند دولت انگلشیہ

## راجہ سر ہیرا سنگھ مہندر بہادر - جی - سی - ایس - آئی والی نابھہ

ولادت سنہ ۱۸۴۳ع - مسند نشینی ۱۰ - اگست سنہ ۱۸۷۱ع - ہزہائینس سدھو جاٹ کے خاندان سے
تعلق رکھتے ہین جو اپنے بانی پھول کے نام سے پھولکیان مشہور ہے - اِسی خاندان سے
والیان پٹیالہ اور جھیند ہین - سردار ہمیر سنگھ نے اسکی بنیاد ڈالی تھی جو اٹھاروین صدی کے
اواخر مین اپنے بھائی بندون کے ساتھ سرہند پر قابض تھے - اِسکے صلہ مین انکو پرگنہ املوہ
ملا - مگر انھون نے متروکہ جدی جائداد مین بھی بہت سے گانون اضافہ کیے اور کچھ عرصہ
تک خود مختاری کے ساتھ بسر کی سنہ ۱۸۰۹ع مین یہ ریاست انگریزون کے ظل عاطفت و
حمایت مین آئی - اُس زمانے مین نابھہ کا محاصل صرف ڈیڑھ لاکھ روپیہ سالانہ تھا - جنگ
گورکھا مین والی نابھہ نے اکٹرلونی صاحب کو رسد پہونچائی اور سنہ ۱۸۳۹ع کی مہم کابل کے
اخراجات مین چھ لاکھ روپیہ دیے سنہ ۱۸۴۰ع مین راجہ جسونت سنگھ کے بیٹے دیوندر سنگھ
مسند نشین ہوے مگر زمانے نے اُنکے ساتھ موافقت نہ کی اور انکے بجاے انکے بیٹے بھرپور سنگھ
جو اُسوقت نابالغ تھے مسند نشین ہوے - غدر سنہ ۱۸۵۷ع مین اُنھون نے گورنمنٹ کے ساتھ
رفاقت کی اور سپاہ و رسد سے قابل قدر مدد دی جسکے جلدو مین سرکار انگلشیہ نے اُن کو
جھجر کے ضلع مین ایک وسیع علاقہ مرحمت فرمایا جسکی آمدنی ایک لاکھ روپیہ سالانہ سے زیادہ
تھی - اسکے علاوہ ایک سند بھی دی جس سے اُنکو تبنیت کا اختیار حاصل ہوا - سنہ ۱۸۶۳ع
مین اُنکی وفات پر اُنکے بھائی راجہ بھگوان سنگھ مسند آرا ہوے اُنھون نے سنہ ۱۸۷۱ع مین وفات
پائی چونکہ اُنکے کوئی اولاد نہ تھی لہذا سنہ ۱۸۶۰ع کی سند کے بموجب راجہ صاحب حال جو اُنکے

ریاست نے ضرورت کے وقت گورنمنٹ کو فوج اور سامان حرب سے مدد دی اور گورنمنٹ نے
اُسکے صلہ مین قطعات ملک عطا فرمائے۔ ایک مرتبہ نواب بہاول خان نے جنگ ملتان
مین گورنمنٹ انگلشیہ کو بڑی بیش قیمت مدد دی جس کے صلہ مین اُس زمانے سے جب
گورنمنٹ نے پنجاب کی حکومت اختیار کی ایک لاکھ روپیہ سالانہ کی پنشن بھی نواب
صاحب کے نام تاحین حیات جاری کی گئی۔ نواب صاحب نے سنہ ۱۸۵۲ء مین وفات پائی
اور اُن کے خلف اصغر سعادت یار خان حسب وصیت جانشین ہوے۔ اُنکا خطاب
صادق محمد خان ثالث ہوا۔ لیکن نواب فتح خان اُنکے بڑے بھائی نے اُن کو داؤد
پوترون کی مدد سے بیدخل کر دیا اور گورنمنٹ نے نواب فتح خان کی جانشینی تسلیم کی
نواب فتح خان نے زمانۂ غدر مین گورنمنٹ کو فوج سے بہت بڑی مدد دی لیکن سنہ ۱۸۵۸ء
ہی مین اُنکا انتقال ہوگیا۔ اُنکی جگہ اُنکے فرزند نواب بہاول خان رابع مسند نشین ہوے
مگر اُنھون نے آٹھ برس بسلامت روی حکومت کرکے سنہ ۱۸۶۶ء مین عالم بقا کی راہ لی۔
اُنکے بیٹے نواب صادق محمد خان رابع اُسوقت چار برس پانچ مہینے کے تھے سنہ ۱۸۷۹ء
مین نواب صادق محمد خان رابع باختیارات کامل مسند نشین کیے گئے۔ اُنھون نے سنہ ۱۸۹۹ء مین
رحلت کی اور اُنکے فرزند نواب بہاول خان خامس اُنکے قائم مقام ہوے سنہ ۱۸۹۹ء مین
آپ لاہور ایچیسن کالج مین تعلیم کے واسطے بھیجے گئے۔ وہان آپ نے نہایت مستعدی
محنت اور قابلیت سے تعلیم حاصل کی اور سنہ ۱۹۰۰ء مین آپ نے مڈل اسکول اسٹینڈرڈ
اور سنہ ۱۹۰۱ء مین انٹرنس کا امتحان پاس کیا۔ ریاست مین تیئیس ابتدائی سات اینگلو ورنیکلر
مدرسے ایک ہائی اسکول۔ ایک صنعتی کالج ہے۔ نواب صاحب بہاولپور کا درجہ روساء
پنجاب مین تیسرا ہے۔ ریاست کا رقبہ پندرہ ہزار نو سو اٹھارہ۔ آبادی تقریباً سات لاکھ
بیس ہزار۔ مجموعی محاصل بائیس لاکھ۔ فوج بشمول پولیس پانچ سو سولہ ہے۔ سلامی سترہ
ضرب توپ ہے۔

# بہاولپور

## ہز ہائینس نواب محمد بہاول خان عباسی رُکن الدّولہ نصرت جنگ مخلص الدولہ۔ حافظ الملک والی بہاول پور

ولادت ۲۳- اکتوبر ۱۸۸۳ء- جانشینی ۱۰- مارچ ۱۸۹۹ء- اِس ریاست کے حکمران داؤد پوترہ کے لقب سے مشہور ہین اِس نام کے ماخذ داؤد خان ثانی ہین جو سلطان احمد دوم عباسی کی نسل سے تھے۔ موجودہ حکمران کے مورث اعلیٰ امیر صادق محمد خان نے اِس مقام کو آباد کیا اور ریاست قائم کی۔ اُنھون نے ۱۷۴۶ء مین رحلت کی اُنکے جانشین اُنکے فرزند محمد بہاول خان اوّل ہوے جنھون نے بہاول پور کو ۱۷۴۸ء مین آباد کیا تھا۔ ۱۷۴۹ء مین اُنکی وفات پر اُنکے بھائی مبارک خان گدی نشین ہوے۔ اُس زمانے مین سکھون کا بہت بڑا زور تھا مگر بہاول پور کو کوئی گزند نہین پہونچا۔ مبارک خان نے ۱۷۷۲ء مین قضا کی۔ اُنکے جانشین اُنکے بھتیجے بہاول خان ثانی ہوے اُنکو شاہ عالم دہلی کے دربار سے "رکن الدولہ نصرت جنگ مخلص الدولہ حافظ الملک" کا خطاب عطا ہوا اور یہ خطاب ابتک اس خاندان مین چلا آتا ہے ۱۸۰۸ء مین گورنمنٹ انگلشیہ سے رسم و راہ شروع ہوئی۔ ۱۸۰۹ء مین بہاول خان ثانی نے رحلت کی اور صادق محمد خان اُنکے بیٹے مسند نشین ہوے لیکن اُنکے عہد مین سوا خانہ جنگیون کے کوئی یادگار واقعہ نہوا اور ۱۸۲۵ء مین انھین خانہ جنگیونکی بدولت اُنکی جان بھی گئی۔ اُنکے جانشین بہاول خان ثالث ہوے۔ انکے عہد حکومت مین جب سکھون کے حملہ و یورش کی خبر گرم ہوئی تو اُنھون نے لارڈ ولیم بنٹنگ سے مدد چاہی۔ لارڈ صاحب موصوف نے سکھونکی یورش روک دی اور گورنمنٹ انگلشیہ سے عہد و پیثاق بھی ہو گئے۔ چنانچہ انھین مراسم کے سبب سے



ہز ہائینس نواب محمد بہاول خان بہادر والی بہاولپور

دفعتاً قضا کی اور مہاراجہ مہندر سنگھ کو گورنمنٹ نے اُنکا جانشین تسلیم کیا۔ اُنکے زمانہ نابالغی مین چھ برس تک ریاست کا انتظام کونسل آف رجنسی نے کیا اور ۱۸۷۰ء مین وہ باختیارات کامل مسند پر متمکن اور دوسرے سال جی۔سی۔ایس۔آئی کے خطاب سے سرفراز ہوے مہاراجہ صاحب موصوف نے ۱۴-اپریل ۱۸۷۶ء کو قضا کی۔ ہز ہائینس بڑے اولوالعزم اور فیاض رئیس تھے۔ انھون نے صرف نہر سرہند کی تعمیر مین ایک کروڑ تئیس لاکھ روپیہ دیا۔ مہاراجہ مہندر سنگھ کی وفات کے بعد مہاراجہ راجندر سنگھ مالک ریاست ہوے اور ۱۸۹۰ء مین مہاراجہ صاحب کو اختیارات حکومت عطا ہوے اور ۲۳-اکتوبر ۱۸۹۰ء کو اٹھارہ برس کی عمر حاصل کرنے پر اُن اختیارات کی توثیق عمل مین آئی ۱۸۷۹ء عیسوی مین جنگ افغانستان مین ریاست نے اپنی فوج گورنمنٹ کو دی جو پنجاب کی بعض دیگر ریاستون کے کنٹنجنٹ کے ساتھ وادی کُرم مین کام مین لائی گئی۔ ہز ہائینس مہاراجہ راجندر سنگھ نے ۲۲-اکتوبر ۱۹۰۰ء کو عین عالم شباب مین انتقال فرمایا اور ہز ہائینس مہاراجہ بھوپ اندر سنگھ بہادر جو ابھی نابالغ ہین جانشین تسلیم کیے گئے۔ ریاست کا رقبہ پانچ ہزار چارسو بارہ مربع میل۔ آبادی پندرہ لاکھ چھیاسی ہزار تئیس۔ فوج بشمول پولیس چھ ہزار نواسی اور محاصل چھیاسٹھ لاکھ روپیہ ہے۔ سلامی سترہ ضرب توپ ہے۔



# پٹیالہ

## ہز ہائینس فرزند خاص دولت انگلشیہ منصور زمان امیر الامرا مہاراجہ دھراج راجیشر سری مہاراجۂ راجگان مہاراجہ بھوپ اندر سنگھ بہادر

ولادت ۱۲-اکتوبر ۱۸۹۱ء-جانشینی ۲۲-اکتوبر ۱۹۰۰ء-پنجاب مین یہ سب سے بڑی سکھ ریاست ہے-ہز ہائینس سکھون کے فرقہ سدھو جاٹ سے تعلق رکھتے ہین-ریاست کی بنیاد ۱۷۵۲ء مین سردار آلا سنگھ نے ڈالی تھی-وہ چودھری پھول کے دوسرے بیٹے رام کی اولاد سے تھے-چودھری پھول کے بڑے بیٹے کی اولاد مین راجگان نابھہ وجھیند ہین-آلا سنگھ احمد شاہ درانی کے ہمعصر تھے جنکے جانشینون نے بہت کچھ فتوحات حاصل کین اور ریاست کی شان قائم کردی ۱۸۱۴ء مین مہاراجہ کرم سنگھ نے (جو آلا سنگھ کی چوتھی پشت مین تھے) جنگ گورکھا مین جنرل اکٹرلونی صاحب کو مدد دی اور کیونتھل اور بگھاٹ کے کچھ قطعات اُنکو صلۂ خدمت مین دیے گئے-گورنمنٹ نے ۱۸۳۰ء مین شملہ کا کوہی علاقہ پرگنۂ بہرولی کے تین مواضع کے عوض مین حاصل کیا اور سکھون کی اوّل جنگ مین مہاراجہ کے حسن خدمات کے صلہ مین ایک دوسرے راجہ کا منضبطہ علاقہ گورنمنٹ نے مرحمت کیا ۱۸۴۷ء مین ایک سند کے ذریعہ سے اُنکے قدیم اور جدید علاقہ کی مع اُسکے تمام حقوق کے توثیق کی گئی-مہاراجہ کرم سنگھ کے بعد اُنکے بیٹے مہاراجہ نرندر سنگھ گدی نشین ہوے-اُنھون نے غدر ۱۸۵۷ء مین سرکار انگلشیہ کی خدمات انجام کین جسکے صلہ مین اُنکو علاوہ دیگر اعزاز و اکرام کے علاقہ جھجر کا حصہ نارنول عطا ہوا جسکی سالانہ آمدنی دو لاکھ روپیہ تھی ۱۸۶۰ء مین اُنکو اور اُنکے وارثون کو اُنکے موروثی اور جدید مقبوضات پر مختارانہ اختیارات ملے اور ۱۸۶۲ء مین سند اختیار تبنیت عطا ہوئی-اُنھون نے ۱۸۶۲ء مین

خواہش پر اقتدارات اُنکو حاصل ہو گئے اور سابقہ کونسل مہاراجہ صاحب کے زیر صدارت ہو گئی لیکن رزیڈینٹ کے صلاح و مشورے کی شرط قائم رہی جسکو مہاراجہ صاحب نے بھی بخوشی خاطر منظور کیا۔ ہز ہائینس کو ۱۹۱۲ء مین ۔جی ۔سی ۔ایس ۔آئی کا خطاب عطا ہوا اور آپ برٹش فوج کے آنریری میجر جنرل بھی ہین۔ جمون و کشمیر کا رقبہ تقریبًا اسی ہزار میل مربع ہے۔ آبادی بشمول گلگٹ وغیرہ تخمینًا پچیس لاکھ ہے۔ محاصل سینتالیس لاکھ۔ فوج تخمینًا دس ہزار ہے۔ سلامی اُنیس ضرب توپ مگر حدود ریاست مین اکیس شلک ہے۔



واکہ لاہور کے ساتھ پہلا معاہدہ ہوا۔ ان خدمات کے صلہ مین راجہ گلاب سنگھ کو گورنمنٹ نے
موں و کشمیر کا کوہستانی علاقہ عنایت فرمایا اور اُن علاقون مین اُنکی آزادی تسلیم کی اور اُسے
یک جُدا گانہ معاہدہ منعقد کیا جسپر ۸ - مارچ ۱۸۴۶ء کو دستخط ہوے - اِس عہد و پیمان کی
وسے یہ قرار پایا کہ وہ پچھتر لاکھ روپیہ نذر کرکے اُس حصۂ ملک پر قابض و متصرف رہین
سپر سکھون کے عہد مین قابض تھے - راجہ گلاب سنگھ نے انگریزون کی حکومت اعلیٰ تسلیم کرلی
ور یہ اقرار کیا کہ ہمسایہ ریاستون سے اگر کوئی نزاع پیش آئیگی تو اُسکا فیصلہ برٹش
رنمنٹ کرے گی اور وہ ہنگام ضرورت انگریزی فوج کی اعانت کرینگے - اِسطرح جموں و
شمیر کی موجودہ ریاست قائم ہوئی اور راجہ گلاب سنگھ اِس ریاست کے مہاراجہ ہوے -
مدر ۱۸۵۷ء مین اُنھون نے گورنمنٹ کی اعانت کے واسطے اپنی فوج کا ایک کنٹنجنٹ
ور توپخانہ بھیجا - اگست ۱۸۵۷ء مین مہاراجہ گلاب سنگھ نے قضا کی اور اُنکے بڑے بیٹے
ہاراجہ رندھیر سنگھ مسند نشین ہوے - اُنکو گورنمنٹ نے استحقاق تبنیت کی سند عطا فرمائی
ور جی - سی - ایس - آئی - کا معزز خطاب مرحمت کیا اور ایک کوہی توپ خانہ بھی دیا -
۱۸۷۷ء مین دربار دہلی کے موقع پر وہ افواج انگلشیہ کے جنرل اور مشیر قیصر ہند کے معزز
خطاب سے سرفراز کیے گئے - ۱۲ - ستمبر ۱۸۸۵ء کو مہاراجہ رندھیر سنگھ نے وفات پائی اور اُنکے
بیٹے ہز ہائینس مہاراجہ سر پرتاب سنگھ مسند آراے ریاست ہوے - آپکے عہد مین ایک
رزیڈنٹ متعین ہوا - ۱۸۸۹ء مین مہاراجہ پرتاب سنگھ نے ریاست کی انتظامی حالت درست
رنے کی غرض سے انتظامی امور سے کنارہ کشی کی - ہز ہائینس کا استعفا قبول کیا گیا - اور
ورنمنٹ نے نظم و نسق ریاست ایک کونسل کے سپرد کیا جسمین مہاراجہ صاحب کے
ونون بھائی اور کچھ چیدہ انگریزی افسر شریک کیے گئے اور یہ قرار پایا کہ اگرچہ کونسل کو
امل اختیارات ہین لیکن کوئی اہم کام بلا مشورہ رزیڈنٹ کے نہ کیا جاے اور صاحب
رزیڈنٹ کونسل کی کارروائیون کے صلاح کار رہین - نومبر ۱۸۹۱ء مین مہاراجہ صاحب کی



میجر جنرل ہز ہائنس سر پرتاب سنگھ اندر مہندر بہادر - جی سی - ایس - آئی - والی کشمیر

# کشمیر

## میجر جنرل ہز ہائینس مہاراجہ سر پرتاب سنگھ اندر مہندر بہادر سپر سلطنت جی۔سی۔ایس۔آئی۔ والی جمون و کشمیر

ولادت ۱۸۵۰ء۔ مسند نشینی ۱۲۔ستمبر ۱۸۸۵ء۔علاقہ جمون و کشمیر کے مشہور و معروف حصہ جمون ۔لداخ۔بالستان۔کشمیر۔گلگٹ اور اسکردو ہین۔جمون ایک زمانۂ نامعلوم سے ڈوگرا راجپوتون کے خاندان کا دار السلطنت رہا ہے۔اٹھارھوین صدی کے آخر یعنی راجہ رنجیت دیو کے عہد مین جمون نے کسیقدر نمود اور شہرت حاصل کی۔گرد و نواح کا ملک مختلف چھوٹی چھوٹی ریاستون مین منقسم تھا جو آپس مین ایک دوسرے سے لڑا کرتی تھین لیکن گذشتہ صدی کے آغاز مین مہاراجہ رنجیت سنگھ کی گورنمنٹ کی کم و بیش مطیع ہوگئین۔اُس زمانے مین رانا رنجیت دیو کے پروتے یعنی گلاب سنگھ۔دھیان سنگھ اور سوچیت سنگھ اُنکے شریک ہوے۔اُنھون نے بہت جلد اوج و عروج حاصل کیا۔مہاراجہ رنجیت سنگھ نے گلاب سنگھ کو راجہ کے خطاب کے ساتھ یہ ریاست عطا کی۔اسیطرح دھیان سنگھ اور سوچیت سنگھ نے قرب و جوار کے علاقے حاصل کیے۔غرض پندرہ برس کے عرصہ مین تینون بھائیون خصوصًا راجہ گلاب سنگھ نے قرب و جوار کی تمام کوہستانی ریاستون کو مطیع کرلیا۔ دھیان سنگھ و سوچیت سنگھ نے ۱۸۴۳ء مین قضا کی۔اُنکا کل علاقہ باستثنائے پونچھ کے جو راجہ دھیان سنگھ کے فرزند راجہ جواہر سنگھ کے قبضے مین رہا راجہ گلاب سنگھ کو ملا۔ ۱۸۴۴ء کے قریب قریب راجہ گلاب سنگھ نے اِس تمام ملک پر جو موجودہ ریاست مین شامل ہے اپنی حکومت قائم کرلی تھی۔ ۱۸۴۶ء مین جب برٹش گورنمنٹ نے لاہور پر قبضہ کرلیا اور سکھ مطیع ہوے تو راجہ گلاب سنگھ مصالحت کے کام پر مقرر ہوے اور اُسکا انجام یہ

عہدنامہ ۱۸۵۴ء کی تجدید اور توسیع عمل مین آئی-بعدہ دربار قیصری ۱۸۷۷ء مین مع اپنے معاونین کے دہلی مین تشریف لائے اور خطاب جی-سی-ایس-آئی طبقۂ اعلےٰ سے مفتخر اور ممتاز ہوکر واپس گئے-جنگ افغانستان ۱۸۷۹-۸۰ء مین سرکار عظمیٰ کے ساتھ حق وفاداری ادا کیا اور حتی الوسع جان ومال سے امداد کی اور اپنے فرزند اور ولیعہد کو جنرل صاحب کی خدمت مین روانہ کیا- والی حال ۱۰-اگست ۱۸۹۴ء مین خطاب جی-سی-آئی-ای سے معزز وممتاز ہوے-رقبہ نوے ہزار مربع میل-مردم شماری چھ لاکھ سات ہزار چار سو بہتر-محاصل سات لاکھ نو ہزار دو سو پچاس روپیہ-فوجی قوت اُنتیس توپ-دو سو پچاس سوار-پانچ سو پیادے-سلامی اُنیس ضرب توپ-





دی آنریبل کرنل - سی - ای - ایٹ - سی - ایس - آئی - سی - ایم - جی ایجنٹ گورنر جنرل
وچیف کمشنر بلوچستان

# قلات

## ہز ہائینس سر میر محمود خان - جی - سی - آئی - ای - خان قلات

ولادت ۱۸۶۴ء - ہز ہائینس اپنے والد میر خداداد خان کی کنارہ کشی کے بعد نومبر ۱۸۹۳ء
مین مسند آرائے ریاست ہوئے - خان قلات قوم عرب قبیلہ میرواری سے ہین - اس
قبیلہ نے قدیم الایام مین اس ملک کو بزور شمشیر فتح کیا تھا - خان قلات کا خاص نسبی
تعلق فرقۂ احمد زئی سے ہے جو فرقۂ قنبرانی کی ایک شاخ ہے - فرقۂ قنبرانی کی وجہ تسمیہ
مین دو احتمال ہین - اوّل یہ کہ یہ قبیلہ حضرت قنبر سے منسوب ہے جو امیر المومنین علی بن ابیطالبؑ
کے موالی آزاد تھے یا یہ کہ کوئی بزرگ اس نام کے تھے جو اُنسے چند پشت بعد عالم ظہور مین
آئے - فرقۂ میرواری نے قلات مین پندرھوین صدی کے اواسط مین سکونت اختیار کی
آپ کے بزرگون مین سے ناصر خان کو نادر شاہ نے ۱۷۳۹ء مین خطاب بیلگر بیگی عنایت کیا تھا -
بعدہ خان موصوف نے احمد شاہ ابدالی کے ساتھ محاربات مین اکثر صعوبات اُٹھائے
اور اُنکے نہایت معتمد علیہ سپہ سالار فوج تھے - ناصر خان نے نہایت معمر ہو کر ۱۷۹۵ء
مین انتقال کیا اور بجائے اُنکے اُنکے بڑے بیٹے محمود خان مسند آرائے حکومت ہوئے -
محاربۂ اول افغانستان کے زمانے مین محراب خان والی قلات اپنے وزیر کے بیجا اتہام
اور بیہودہ فتنہ پردازی کی وجہ سے ناکردہ گناہ مقتول ہوئے - ۱۸۴۱ء مین اُنکے فرزند
ناصر خان کو سرکار برطانیہ عظمیٰ نے مسند ریاست پر متمکن کیا - ۱۸۵۴ء مین گورنمنٹ ہند
اور خان قلات کے مابین ایک عہدنامہ منعقد ہوا اُس زمانے سے والیان ریاست ہذا سلطنت
برطانیہ کے مطیع اور مورد مراحم خسروانہ ہین - ناصر خان نے ۱۸۵۶ء مین انتقال کیا اور بجائے
اُنکے اُنکے بھائی میر محمد خداداد خان وسادہ آرائے ولایت ہوئے - سر محمد خداداد خان نے
حضور ویسرائے لارڈ لٹن سے بمقام جیکب آباد شرف ملاقات حاصل کیا اور اس موقع پر

جنگ مین گرفتار کیا تھا جو شاہ شجاع کے مقابلہ مین ہوئی تھی۔ امیر عبدالرحمن خان جنرل شیر محمد خان کی وفات پر بلخ کی کمان پر مقرر ہوے جسکی تعداد تیس ہزار پانسو تھی۔ انھون نے امیر شیر علیخان کے مقابلہ مین کئی جنگین لڑی تھین اور بالآخر ہزیمت اُٹھاکر روس کی عملداری مین چلے گئے۔ امیر کو اپنے جنرلونکی سہل انگاری اور غفلت کبھی پسند نہ تھی۔ انھون نے اپنی تاریخ عمری مین ایک جنرل کو جابجا کاہل کے لقب سے یاد کیا ہے۔ جب امیر شیر علیخان سے جنگ ہورہی تھی تو اُنھون نے ایک لڑائی کے واقعات اور حالات مین جنرل ناظر کا تذکرہ کیا ہے جو شدت سرما کے سبب سے زیادہ شراب پیکر سو رہا تھا جب شیر علیخان کی فوج کی چڑھائی کی خبر معلوم ہوئی تو امیر عبدالرحمن خان جنرل ناظر کے کمپ مین گئے جہان اُسکو خواب مدہوشی مین پڑا پایا اور جب اُسکو جگاکر کیفیت دریافت کی گئی تو اُسنے کہا کہ مین شیر علی کا مُنھ نوچ لونگا۔ امیر لکھتے ہین کہ باوصف غصہ اور مایوسی کے مین اُسکو مدہوش دیکھ کر اپنی ہنسی ضبط نہ کرسکا۔ امیر عبدالرحمن خان ۱۸۴۴ء مین پیدا ہوے اور ۱۹۰۱ء مین قضا کی اور موجودہ امیر حبیب اللہ خان اُنکے جانشین ہین۔ آپ اپنے والد بزرگوار کے قدم بقدم ہین ہز ہائینس کے عہد مین اُن کامون مین اور بھی اصلاحین ہوئین جو آپکے والد ماجد کے زمانے مین جاری ہوسکتے تھے۔ آپ کو تعلیم سے بہت دلچسپی ہے اور حال مین آپنے حبیبیہ کالج کے نام سے ایک دارالعلوم قائم کیا ہے جسمین مشرقی علوم کے ساتھ مغربی علوم کی بھی تعلیم دیجائے گی۔ گورنمنٹ ہند امیر کابل کو اٹھارہ لاکھ روپیہ سالانہ مددخرچ دیتی ہے۔ ریاست کا رقبہ دو لاکھ ستر ہزار مربع میل اور آبادی تقریباً انچاس لاکھ ہے آپ کی فوج مین تقریباً بیس ہزار سوار اور چالیس ہزار پیدل اور دو سو سے زیادہ توپین ہین اور سلامی اکیس ضرب توپ ہے ۔



ہوتی رہین ۱۸۷۹ء تک افغانستان مین بہت سے انقلابات واقع ہوے اور برٹش گورنمنٹ سے بھی بار با جنگ ہوئی۔ امیر یعقوب خان کی معزولی پر ۱۸۸۰ء مین امیر عبدالرحمن خان امیر تسلیم کیے گئے۔ امیر عبدالرحمن خان بہت بڑے مدبر اور روشن ضمیر فرمانروا تھے۔ اُنکے عہد حکومت مین برٹش گورنمنٹ کے دوستانہ تعلقات و روابط اور افغانستان کی تہذیب و شایستگی مین نمایان ترقی ہوئی تعلیمات اور تعمیرات عامہ کے صیغہ قائم ہوے سلاح سازی کا کارخانہ جاری ہوا۔ افغانستان جو اب سے پہلے کرۂ ارضی کا صرف ایک خارزار اور کوہستانی قطعہ تھا جس مین وحشی اقوام سکونت گزین تھین اُسمین اُنھون نے ایک ایسی انقلابی حالت پیدا کی جس سے ایک اسلامی مملکت کی شان پیدا ہوئی اور وہ صنعت و حرفت کا ایک مرکز بن گیا جو امیر عبدالرحمن خان کی تعجب خیز کامیابی کی ایک روشن دلیل اور اُنکی حیرت انگیز طباعی کا نتیجہ ہے۔ امیر کی زندگی مین جو انقلابات ہوے تھے وہ نہایت حیرت انگیز ہین۔ اُنھون نے اپنی ایک مبسوط سوانح عمری لکھی ہے اور اُسمین اُنھون نے اپنے اصلی واقعات اور حالات بیان کیے ہین اور اُنسے ظاہر ہوتا ہے کہ وہ کبھی پابجولان تھے اور کسی وقت اُنکو باورچی کا کام کرنا پڑتا تھا کبھی وسیراے اور کبھی رعایا اور کسیوقت جنرل اور کبھی خود جنرل کے ماتحت بعض اوقات انجنیر اور لوہار اور پھر حکمران۔ ایک مقام پر وہ اپنے آپکو باغبان اور کسان کے جنبس مین ظاہر کرتے تھے دوسرے مقام پر وہ اُس عظیم الشان استقبال کا تذکرہ فرماتے تھے جو گورنمنٹ روس۔ برطانیۂ عظمےٰ ایران اور بخارا مین اُنکا ہوا تھا۔ ایک وقت وہ تھا کہ اُنھون نے اپنے چچا امیر عظیم کو کابل مین تخت نشین کیا اور دوسرا وہ زمانہ تھا جب وہ زبردستی کابل سے نکالے گئے۔ کبھی حکمرانی کرتے تھے اور کبھی ایک ادنی کے محتاج۔ امیر عبدالرحمن خان کو بچپنے ہی سے سیر و شکار اور لڑائی بھڑائی کا شوق تھا۔ اُنھون نے جنگ اور سپہ گری کے فن کو ایک انگریز سے سیکھا تھا جو اُنکے باپ کی فوج مین ایک اعلیٰ افسر تھا۔ اس انگریز نے اپنا مذہب تبدیل کر دیا تھا۔ اسکا اصلی نام کمبل تھا مگر اسلام قبول کرنے پر وہ جنرل شیر محمد خان کے نام سے موسوم ہوا۔ کمبل صاحب کو امیر دوست محمد خان نے قندھار کی




# افغانستان

## ہز ہائینس ضیاء الملّت و الدّین امیر حبیب اللہ خان بہادر والی افغانستان

ولادت ۱۸۷۱ء مسند نشینی ۴- اکتوبر ۱۹۰۱ء - آپ ہز ہائینس امیر عبد الرحمن خان - جی سی بی - جی - سی - ایس - آئی کے فرزند اکبر ہین - قدیم زمانے مین اِس ملک کے مختلف حصون پر مختلف قومین اور نسلین حکمران اور قابض رہی ہین لیکن اوائل گذشتہ صدی مین احمد شاہ ابدالی نے افغانستان مین سلطنت درانی کی بنیاد ڈالی جو ہرات سے کشمیر تک اور بلخ سے سندھ تک پھیلی ہوئی تھی - اُنکے پوتے شاہ زمان کو اُنکے چھوٹے بھائی شاہ محمود نے تخت سے اُتار دیا لیکن ۱۸۰۳ء مین شاہ محمود یعنی شاہ زمان کے چھوٹے بھائی شجاع الملک نے اُنکو نکالکر تخت لے لیا - ۱۸۰۸ء مین جب ایرانی فرانس کی سازش سے افغانستان اور ہندوستان پر حملہ کی دھکی دے رہے تھے تو برٹش گورنمنٹ نے مسٹر الفنسٹن صاحب کو ایک سفارت لیکر شاہ شجاع کے پاس روانہ کیا اور ۱۷- جون ۱۸۰۹ء کو دونون گورنمنٹون کے مابین ایک دوستانہ معاہدہ ہوا - سب سے اوّل شجاع الملک ہی کے عہد مین افغانستان کے ساتھ انگریزون کے تعلقات قائم ہوے - اِسکے بعد افغانستان مین امیر دوست محمد افضل خان شیر علی خان اور یعقوب خان نے یکے بعد دیگرے حکومت کی مگر تخت کے لیے آپس مین ہمیشہ سخت لڑائیان



دی آنریبل سر چارلس منٹگمری ریواز کے-سی-ایس-آئی-ای-سی-ایس لفٹننٹ گورنر پنجاب

## غلط نامہ

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۱۲۸ | ۱۲ | سلامی اکیس ضرب | سلامی پندرہ ضرب |
| ۱۷۸ | ۲ | کلاش کھارا | کلاشیکھرا |
| ۴ | ۱۷-۱۵-۱۱-۹ | ناصر خان | نصیر خان |


انڈکس
ریاستہاے ہندوستان
حصۂ اول



# ریاستہاے ہندوستان

حصۂ اول

# NATIVE STATES OF INDIA

PART I.

نولکشور پریس لکھنؤ

| | |
|---|---|
| مسٹر عبداللہ بن خان بہادر شیخ یوسف علی ایم اے سی-ایس-سہارنپور | صہ |
| مخدوم حسن بخش قریشی-آنریری مجسٹریٹ ملتان- | معہ |
| آنریبل راجہ محمد تصدق رسول خان صاحب تعلقدار جہانگیر آباد ضلع بارہ بنکی | صہ |
| مرزا محمد عباس علیخان بہادر رئیس لکھنو- | صہ |
| چودھری مہندر سنگھ تعلقدار محمود آباد بانگر مؤ- | ددصہ |
| راجہ فتح سنگھ راجہ پوایان- | سہ |
| خان بہادر سید محمد حسین صاحب وزیر ریاست کھیراگڈھ- | صہ |
| راجہ نبس پت سنگھ رئیس باڑہ ضلع الہ آباد- | صہ |
| مولوی ظل الرحمن رئیس طالب پور- | لعہ |
| راجہ نرپت سنگھ دیو راجہ پوراہاٹ سنگھ بھوم- | صہ |
| خان بہادر دلاور حسین احمد رئیس کلکتہ- | صہ |
| راے برج نرائن راے رئیس پڈرونہ گورکھپور- | صہ |
| خان بہادر مولوی سید زین العابدین رئیس علی گڈھ- | صہ |
| راے بہادر سردار گھیل سنگھ رئیس وڈالہ سندھوان سیالکوٹ- | صہ |
| بابو پرمیشر نرائن مہتا راے بہادر رئیس مظفرپور- | صہ |
| راے بدھ سنگھ بہادر دودھریا عظیم گنج مرشد آباد- | عار |
| راؤ صاحب واوانتھاجی شلکے رئیس کولھاپور بمبئی- | صہ |
| نواب محمد حیدر علیخان تحصیلدار پرگنہ منڈار سروہی راجپوتانہ- | صہ |

# فہرست اسمائے اصحاب معاونین صحیفۂ زرین

| | |
|---|---|
| نواب محمد شریف خان بہادر والی دیر و صوات | ۱۰۰ر |
| ہز ہائینس نواب محمد رسول خان بہادر کے سی۔آئی۔ای۔ والی جوناگڈھ | ۱۰ر |
| ہز ہائنس زبدۃ الملک دیوان سر شیر محمد خان جی بہادر جی سی۔آئی۔ای۔ والی پالنپور۔ | ۵ |
| ہز ہائنس سلطان عوض بن عمر القعیطی سلطان نواز جنگ شمشیر الملک شمشیر الدولہ بہادر سلطان شحر و مکلا۔ | ۱۵ |
| مہاراجہ ہر بلبھ نرائن سنگھ بہادر آف سونبرسا بنگال۔ | ۱۰ |
| ہز ہائنس مہاراجہ رنجور سنگھ بہادر والی اجے گڈھ۔ | ۵ |
| شہزادہ مرزا محمد حسن علی سلیمان قدر بہادر رئیس لکھنؤ۔ | ۱۵ |
| نواب سر سید حسن علیخان بہادر احتشام الملک رئیس الدولہ امیر الامرا مہابت جنگ جی سی۔آئی۔ای۔ نواب بہادر مرشدآباد۔ | ۵ |
| راجہ رنجیت سنگھ بہادر والی باگلی۔ | ۵ |
| امیر الامرا صدر الاعیان شیخ محمد بہاء الدین خان بہادر سی۔آئی۔ای۔ نواب امیر مدار المہام ریاست جوناگڈھ۔ | ۵ |
| ٹھاکر سورج بخش سنگھ تعلقدار کسمنڈا کما لپور ضلع سیتاپور۔ | ۱ر |
| راجہ کاظم حسین خان صاحب تعلقدار بلہرہ۔ | ۱ر |
| نواب عزیز جنگ بہادر رئیس حیدرآباد دکن۔ | ۵ |
| رانا شیوراج سنگھ تعلقدار کھجور گاؤں ضلع رائے بریلی۔ | ۵ |
| رائے مہتا پنالال سی۔آئی۔ای۔ رئیس اودے پور۔ | ۳ |

# سپاسگزاری

ہم نہایت سپاسگزاری اور امتنان کے ساتھ اُن والیان ریاست و بزرگان ملک کے نام نامی اور اسم گرامی شایع کرتے ہین جنھون نے ازراہ قدردانی اور علم دوستی صحیفۂ زرین کی پچاس روپیہ والی جلد یا اُس سے زیادہ کی متعدد اجلاد قسم اعلیٰ اور اول خرید کی ہین یا اُنکی خریداری کا وعدہ فرمایا ہے۔ جن اصحاب نے اس کتاب کی ایک یا دو جلدین خرید کی ہین اُنکی فہرست نہایت طول وطویل ہے جو اس موقع پر عدم گنجائش کی وجہ سے درج نہین ہو سکتی لیکن اُنکی عنایت اور لطف و کرم کا تہ دل سے شکریہ ادا کیا جاتا ہے۔ اگر ملک مین اس مہتم بالشان کام کی کماحقہ قدر ومنزلت کی گئی تو ہمکو قوی امید ہے کہ آیندہ یہ کتاب ہندوستان کی نہ صرف خاص خاص دیسی زبانون مین ہی شایع کیجائیگی بلکہ انگریزی زبان مین بھی اسکے طبع کا انتظام کیا جائیگا اور اسطرح ہم بلاد ہند کے علاوہ ممالک یورپ کی علمی جماعتونکی خدمت مین بھی یہ کتاب پیش کر سکینگے۔ ہمارا یہ بھی قصد ہے کہ اگر ملک نے ہماری ان کوششون کو حوصلہ افزائی کی نگاہ سے دیکھا تو ہم مستقل طور پر صحیفۂ زرین کا دفتر کھلا رکھینگے اور ہر سال اُسکی ایک جلد شایع کرتے رہینگے جس مین نہ صرف جدید خطاب یافتہ اصحاب و مشاہیر اور اکابر ملک کے حالات اور مرقع ہونگے بلکہ جن بزرگوارون کی سوانح عمریان اور تصویرین چھپ چکی ہین اُنکے متعلق بھی جو نئے ذاتی واقعات دریافت ہونگے وہ بھی اُسمین وقتاً فوقتاً اضافہ کرتے رہینگے تاکہ بقاے یادگار اور آگاہی کا یہ سلسلہ جو ملک معظم کے جشن تاجپوشی کے مبارک سال سے شروع ہوا ہے مدام جاری رہے اور ہماری آیندہ نسلون کو اس ضروری کتاب مین اپنے اسلاف کرام کے ذاتی حالات اور واقعات معلوم ہون اور اُنکو بھی اُنکی طرح ملک کی خدمت اور اپنی ترقی کا خیال اور جوش پیدا ہو۔

سے تصویرون کے پلیٹ علیحدہ تیار کیے جائین اور جس ترتیب سے سوانح عمریان ایک اٹھ صفحے مین درج ہوئی ہین اُسی ترتیب سے یہ تصویرین بھی ایک صفحہ مین علیحدہ چھاپ کر سوانح عمریون کے صفحات کے قبل چسپان کردی جائین - اس کتاب کی تصویرونکا کام اور بھی وقت طلب تھا - بہت سی تصویرین اسقدر باریک اور ہلکی چھپی ہوئی تھین کہ بمشکل اُنکا عکس پلیٹ پر آتا تھا تاہم اس خیال سے کہ صاحب تصویر کو مایوسی نہو مین نے یہی مناسب سمجھا کہ جسطرح ہوسکے اُنکو درج کردیا جاوے غرض جس ممکن تدبیر سے صحیفۂ زرین کی ترتیب وتہذیب اور طبع اور تزئین مین عمدگی پیدا کرنا ممکن تھا اُسمین مین نے کوئی امر اُٹھا نہین رکھا اور مجھے امید ہے کہ ناظرین صحیفۂ زرین میری اس حقیر کوشش کو نظر قبولیت سے ملاحظہ فرماینگے - اختتام تمہید سے پہلے مین اپنے اُن تمام دوستون اور مہربانون اور سرپرستون کا شکریہ ادا کرتا ہون جنھون نے مجھ سے چاہا ہے کہ مین اپنی اور اپنے والد مرحوم منشی نولکشور سی آئی ای کی سوانح عمری اور تصویر صحیفۂ زرین مین شامل کرون - مجھے اپنے والد کی سوانح عمری اور تصویر کے درج کرنے مین کوئی تامل نہین ہے اور مین نہایت خوشی کے ساتھ منشی صاحب مرحوم کی مختصر سوانح عمری اور تصویر کتاب کے خاتمہ مین درج کرتا ہون - رہی میری سوانح عمری مین نہین سمجھتا کہ مین اس اعزاز کے قابل ہون لیکن میری کوشش ہے کہ مین اپنے والد مرحوم کے قدم بہ قدم چلون اور خود کو اُس عزت کا مستحق ثابت کرون جو میرے دوست اور کرم فرما مجھے عطا کرنا چاہتے ہین - ناظرین والاتمکین میری تصویر منشی صاحب کی تصویر کے بعد ملاحظہ فرماینگے - مین اخیر مین اُن تمام والیان ذی شان اور بزرگان والا خطاب کا ایک مرتبہ پھر شکریہ ادا کرتا ہون جنھون نے اس کتاب کو کامیاب بنانے مین مجھے مدد دی ہے -

خاکسار پراگ نرائن بھارگو

مبارک منزل ۲۵ - دسمبر ۱۹۰۲ء

مین اڑلیسہ وآسام شامل کردیا گیا ہے - اس انتظام سے صرف یہی نہین ہوا کہ ایک وقت محدود کے اندر کئی خوشنویس ایک ساتھ کتابت کر سکے جس سے کتاب وقت پر تیار ہو گئی بلکہ ہر صوبہ جدا جدا ہو گیا - ان صوبون کے ہندسے تو لامحالہ الگ کرنے پڑے مگر سہولت کی غرض سے ہر صوبہ کے قبل اُسکے خطاب یافتہ اصحاب کے اسمار کی فہرست لگا دی گئی ہے جس سے اب نامون یا تصویرون کی تلاش مین کسی قسم کی دقت نہو گی - چند ماہ مین اتنی ضخیم کتاب کا تیار ہو جانا اس لیے اور بھی دشوار تھا کہ تمام و کمال سوانح عمریان موصول نہین ہوئی تھین - صدہا اصحاب نے اپنی تصویرین پہلے بھیجدین - سیکڑون نے صرف اپنے حالات ہی ارسال کیے تھے - ایک جماعت کثیر نے وعدہ کیا تھا - بہتونکے پاس سے سوانح عمریون کی زود یا بدیر آنے کی قوی امید تھی - اور چونکہ ایک ایک صوبہ بجاے خود اتنا بڑا تھا کہ ایک خوشنویس وقت مقررہ کے اندر ختم نہین کر سکتا تھا لہذا یہ التزام کرنا پڑا کہ ہر صوبہ کے وسط سے کتابت شروع کی گئی اور جن لوگون نے تصویرین اور سوانح عمریان بھیجنے کا وعدہ کیا تھا یا جہان سے اُنکے آنے کی کامل امید تھی اُنکے لیے پہلے سے جگہ محفوظ کردی گئی - چھاپہ کے پتھر مین اس التزام سے جو دقتین واقع ہوتی ہین وہ ظاہر ہین مگر خدا تعالیٰ کا شکر ہے کہ کوئی پیچیدگی واقع نہین ہوئی حتی کہ نہ کوئی نام مکرر ہونے پایا اور نہ کوئی نام چھپنے سے باقی رہا -

## تصاویر

ٹیپ کے چھاپہ مین جس مین متحرک حروف ہوتے ہین تصاویر کے بلاک جسقدر قریب چاہین منتقل کر سکتے ہین مگر پتھر کے چھاپہ مین جہان حروف اپنی مقررہ جگہ سے ہل نہین سکتے یہ بات نہین ممکن ہے - اگر دستی تصویرین کتاب مین لگائی جاتین تو وہ غلط ہی نہ ہوتین بلکہ کتاب اور صاحب تصویر کو اور بدنما کر دیتین - پس اس صورت مین یہی مناسب سمجھا گیا کہ فوٹو کے ذریعہ

سمجھی گئی - لیکن سوا چند ریاستون کے باقی تمام ریاستون کے متعلق کم وبیش تفصیلی اور تازہ ترین حالات و واقعات درج کیے گئے ہین - ان کل سوانح عمریون مین نے ہر ریاست کی گذشتہ تاریخ مثلاً بانی ریاست کا نام - تاریخ بناے ریاست تاریخ خاندان - برٹش سلطنت کے ساتھ ریاست کا پہلا تعلق اور اُس زمانہ سے آج تک جتنے والیان ملک ہوے ہین اُنکے نام اور تاریخ مسند نشینی اور وفات - والی حال کا پورا پورا نام اور القاب اور ریاست کی موجودہ کیفیت و حالت قلمبند کی ہے - البتہ جو حالات براہ راست یا معتبر ذرائع سے حاصل نہین ہوے اُنکے اندراج سے اجتناب کیا گیا - ہر چند اس کتاب کو شروع اور ختم ہوے صرف چند مہینے ہوے ہین لیکن اگر اختتام کتاب کے وقت مجھے کوئی مفید امر معلوم ہوا ہے تو مین نے اُسکو بھی درج کر دیا ہے اُس پراسپکٹس مین جو مین نے گذشتہ جولائی مین جاری کیا تھا اس امر کا وعدہ کیا گیا تھا کہ یہ کتاب دربار تاج پوشی دہلی سے قبل شایع ہو جائیگی اور اس وعدہ کا ایفا ضرور تھا - لیکن درحقیقت - وقت نہایت ہی تنگ تھا - جو سوانح عمریان قابل اندراج تھین اُنکی تعداد کئی ہزار تھی کیونکہ سوا برھما کے تمام ہندوستان کے ہر صوبہ اور صوبہ کے کل خطاب یافتہ اصحاب کی سوانح عمریون کا انتظام کیا گیا تھا - جو سوانح عمریان اوائل ستمبر تک آئی تھین ہر چند وہ بھی بہت زیادہ تھین مگر مجوزہ تعداد کے مقابلہ مین اتنی نہ تھین کہ کسی باقاعدہ ترتیب کے ساتھ درج کیجا سکتین - اگر بلا کسی ترتیب کے کل صوبون کی سوانح عمریان مسلسل لکھوا دیجاتین تو اُنکی تلاش ہی مین وقت نہ ہوتی بلکہ ایسی ضروری کتاب مین سخت بدنمائی پیدا ہو جاتی - پس یہی مصلحت سمجھی گئی کہ کتاب کی دو جلدین کر دیجائین - ایک جلد مین والیان ملک کے اور دوسری جلد مین خطاب یافتہ اصحاب کے تذکرے اور تصویرین ہون - اور کتابت کی سہولت کے لیے اول جلد کے دو حصے کر دیے جائین اور دوسری جلد مین ہر صوبہ الگ الگ ہو اور جو صوبے نہایت ہی مختصر ہون وہ قریب کے صوبہ مین شامل کر دیے جائین - مثلاً پنجاب مین بلوچستان بنگال

کہ برسون کا کام عملاً تین مہینے مین ختم ہوگیا اُنکی خسروانہ توجہ کے بغیر یہ کتاب ادھوری اور ناتمام رہتی۔ مین اُن حکام والا مقام کا بھی دلی شکریہ ادا کرتا ہون جنکو پولیٹکل ڈپارٹمنٹ سے تعلق ہے اور جنھون نے مختلف رؤسا اور ریاستون کے متعلق نہایت قیمتی اطلاع واگاہی بخشی بالآخر مین اُن تمام دیگر خطاب یافتہ اصحاب کا احسانمند ہون جنھون نے ازراہ کرم میری درخواست کا جواب باصواب عنایت فرمایا۔ ہرچند احسانمندی کا یہ اظہار ناکافی ہے تاہم مجھے امید قوی ہے کہ مقبول ومنظور ہوگا۔

## ترتیب وتہذیب

خاندانی حالات وسوانح عمریون کی ترتیب وتلخیص کے کام مین بیشمار دقتین حائل تھین قطع نظر اسکے کہ بہت سے مسودات مختلف زبانون مین موصول ہوے اور مختلف اصحاب نے مختلف مقامات سے ارسال کیے اُنکا طرز تحریر اور طریقۂ ترتیب اسقدر متخالف ومتغائر تھا کہ کل سوانح عمریون کے طرز انشا مین حسن تساوی پیدا کرنا نہایت دشوار تھا حکام والیان ملک کی سوانح عمریون کا حصہ اور بھی دقت طلب تھا۔ ہندوستان اور اُسکے مضافات مین ایکسو تیرہ والیان ملک ایسے ہین جنکے لیے سلامیان مقرر ہین تین سو سینتیس اور ریاستین ہین جنکو کم وبیش خودمختارانہ اختیارات حکومت حاصل ہین جو صرف بعض شرائط مقررۂ گورنمنٹ برطانیہ کے تابع وماتحت ہین ایسی مختلف ریاستون کی موجودہ تاریخون اور حالات کے جمع کرنے کی مشکلات کا اندازہ غیر ممکن ہے لیکن جن صورتون مین مجھکو بالواسطہ آگاہی حاصل نہین ہوئی تو مین نے جدید الطبع کتب اخبارات اور رسل ورسائل کے ذریعے سے اُسکے حاصل کرنے مین کوشش بلیغ کی اور جن چند صورتون مین مجھکو تفصیلی حالات اور واقعات معلوم یا دستیاب نہین ہوسے تو وہان مین نے صرف اُسی قدر معلومات پر قناعت کی جو حالت موجودہ ضروری

صوات اور دیگر سرحدی مقامات بربر (افریقہ)۔ شحرومکلا و (عرب) اور طہران سے تصاویر اور حالات آئے ہین اُن خطوط وکاغذات مین صدہا سوانح عمریان انگریزی۔ فارسی۔ اُردو۔ ہندی۔ اُڑیا۔ گجراتی۔ مرہٹی۔ ٹیلیگو اور بنگالی وغیرہ زبانون مین ہین جو ہندوستان کے مختلف حصص مین بولی جاتی ہین۔ قبل اسکے کہ مین اور کچھ بیان کرون مجھے ہز اکسلنسی لارڈ کرزن ویسرائے وگورنر جنرل کشور ہند کا صدق دل سے شکریہ ادا کرنا چاہیے جنھون نے کمال الطاف خسروانہ سے صحیفۂ زرین مین اپنی تصویر درج کرنے کی اجازت عطا فرمائی۔ مین ہز اکسلنسی لارڈ نارتھکوٹ صاحب گورنر بمبئی۔ ہز اکسلنسی لارڈ ایمپٹ ہل صاحب گورنر مدراس ہز آنر سر جے ڈی لاٹوش صاحب لفٹنٹ گورنر ممالک متحدہ آگرہ واودھ ہز آنر سر چارلس ریواز صاحب لفٹنٹ گورنر پنجاب۔ آنریبل مسٹر جے بی فلر صاحب چیف کمشنر آسام وآنریبل مسٹر ایٹ صاحب ایجنٹ گورنر جنرل بلوچستان کا بھی کمال مشکور وممنون ہون جنھون نے صحیفۂ زرین کے لیے اپنے مرقعے عطا فرمائے۔ مین بغیر احساس اندوہ وغم سر جان اوڈبرن سابق لفٹنٹ گورنر بنگال کی افسوسناک وفات کا اظہار نہین کرسکتا جسکے وقوع کو ابھی صرف چند مہینے ہوے ہین سر جان مہاراجہ سرمان سنگھ کے اسٹیچو کے افتتاح کی رسم مین شریک ہونے کے لیے لکھنؤ تشریف لائے تھے اور جسوقت مین نے صحیفۂ زرین کی تجویز ہز آنر کی خدمت مبارک مین پیش کی تو حضور ممدوح نہایت محظوظ ہوے اور چند کلمات حوصلہ افزا کے ساتھ اپنا مرقع عنایت فرمانے کا وعدہ فرمایا۔ افسوس ظالم موت نے آپکو ہمسے جدا کردیا مگر آپکی یادگار ہمارے دلون مین ہمیشہ تازہ رہیگی مین نہایت ادب اور تعظیم کے ساتھ ہز آنر مرحوم کی تصویر پرتنویر بھی صحیفۂ زرین مین شایع کرتا ہون۔ مین اُن تمام والیان خودمختار اور روساءوالاتبار کی خدمت بابرکت مین اپنا دلی امتنان وتشکر ظاہر کرتا ہون جنھون نے اپنی سوانح عمریان عنایت فرماکر اس کار اہم کی تکمیل مین اسقدر سہولت پیدا کرادی

طمانینت بخش اور حوصلہ افزا تھے - میرے پاس ہندوستان کے تمام اطراف سے مبارکباد اور قلمی امداد کے وعدون کے بہت سے خطوط آئے جس سے مجھکو حوصلہ ہوا کہ بدون خیال مصارف و تکلیف اس کام کو فوراً شروع کرنا چاہیے - اول جن بزرگوار نے میرا دل بڑھایا وہ شہزادہ مرزا سلیمان قدر بہادر یادگار خاندان شاہ اودھ ہین آپنے بہ نفس نفیس مطبع مین قدم رنجہ فرماکر مجھ خاکسار کی عزت افزائی کی اور اپنی زبان فیض ترجمان سے حوصلہ افزا الفاظ ارشاد فرمائے - مین ہز ہائینس نواب صاحب جوناگڈھ اور دیوان صاحب پالن پور کی قدردانی کا شکریہ ادا کیے بغیر نہین رہ سکتا - ہز ہائینس سر شیر محمد خان جی نے جو خود بھی اُردو کے ایک گرانپایہ اُستاد اور علم و ہنر کے بہت بڑے قدردان و حامی و مربی ہین تحریر فرمایا کہ "آپ نے اس بے نظیر کتاب کے ذریعہ سے ہمارے ملک کی ایک بہت بڑی ضرورت کو پورا کیا ہے اور آپ کی اس امداد سے اُردو زبان مدتون تک احسانمند رہیگی" اِن اور دیگر بے شمار خطوط نے اس کتاب کی کامیابی کا میرے دل پر ایسا زبردست اثر ڈالا کہ مین نے جولائی مین ایک دوسرا اور تفصیلی پراسپکٹس جاری کیا جس سے سوانح عمریون اور تصویرون کی ایک بہت بڑی تعداد روزمرہ آنے لگی - اور ان کاغذات مین بہت سے اُن بزرگان والاشان کے بھیجے ہوے الطاف نامے ہوتے تھے جو ایک دوسرے سے نہ صرف زبان بلکہ فاصلہ کے اعتبار سے اسقدر بعید تھے جیسے شمال مین کشمیر اور پشاور جنوب مین ٹرینونڈرم اور ملیبار اور مشرق مین برکیڈ اور تا البحیر اور مغرب مین حیدرآباد ادرلٹری ہین فی الاصل یہ کاغذات اُس عظیم الشان سلطنت کے ہر قوم اور ہر حصہ سے آتے تھے جسکی حفاظت مین ہم اس امن و عافیت کے ساتھ اپنی زندگی بسر کر رہے ہین - مضافات و توابع ہندوستان کے دیگر خود مختار والیان مُلک اور برٹش رعایا جو غیر ملکون مین رہتی ہے مجھے اسکام مین مدد دینے کے لیے ویسی ہی تیار تھی جسطرح خود باشندگان ہندوستان نے ترسیل سوانح عمری و تصاویر سے میرے کام مین آسانی و سہولت پیدا کی - میرے پاس بلوچستان - دیرہ

وفاداری اور عقیدت کا جوش پیدا ہوگا۔ نظر بران مین نے اس کتاب مین ہندوستان کے تمام حکمران والیان ریاست اور خطاب یافتہ روسا و عمائد اور اہل کمال و مشاہیر ملک کی سوانح عمریون اور تصویرون کے شایع کرنے کا عزم بالجزم کیا۔ جہان تک خیال ہوسکتا ہے ملک کے تمام دیسی لٹریچر مین ایک کتاب بھی ایسی نہین ہے انگریزی مین جو چند کتابین ہین وہ محض تقویم پارینہ ہین بعض کتب مین خاص مقام یا صوبہ کے خاص خاص خاندانون کے تذکرہ ہین مگر وہ بھی ممتاز افراد کی سوانح عمریون سے بالکل مُبرّا ہین البتہ سر روپر لیتھرج صاحب کی گولڈن بک آف انڈیا اس قسم کی ایک کتاب ہے مگر اُس مین بھی خطاب یافتہ لوگون کے مفصل اور کافی حالات نہین ہین حکمران والیان ملک اور روسا و عمائد کے تذکرے ناکافی اور ذاتی حالات تو بالکل برائے نام ہین۔ صحیفۂ زرین مین مین نے یہ کوشش کی ہے کہ جہان تک براہ راست یا معتبر ذرایع سے سوانح عمریان مل سکین درج کین اس مین صرف والیان ملک اور روسا ر خود مختار اور خاندانہاے عظام کے مفصل اور تازہ ترین حالات ہی نہین ہین بلکہ اُن مشہور اور ممتاز لوگون کے بھی تذکرہ بالتصریح مندرج ہین جنکو برٹش گورنمنٹ نے عطاے تمغہ جات یا خطابات سے معزز و ممتاز کیا ہے یا جو اپنی علمی فضیلت و قابلیت یا امور رفاہ عام کے لیے مشہور و معروف ہین اس کتاب کو اور زیادہ مفید اور اس عظیم الشان تقریب کے مناسب اور موزون بنانے کے لیے مین نے اُن نامی گرامی بزرگوارون کی تصاویر و مرقعجات بھی جمع کرنے مین کوئی دقیقہ فروگذاشت نہین کیا جنکی سوانح عمریان زیب صحیفہ ہوئی ہین۔ ہندوستان مین اپنی قسم کی یہ پہلی کوشش ہے۔ یہ امر بھی تصفیہ طلب تھا کہ آیا اس کتاب کی زبان اُردو ہو یا انگریزی۔ بہت بڑے غور و فکر اور صلاح و مشورہ کے بعد یہ امر طے پلیا کہ اُردو چونکہ ملک کی خاص زبان ہے اور بالعموم اسکو ملک کے ہر حصہ مین سمجھتے ہین لہذا یہ اس مقصد کو نہایت عمدہ طور سے پورا کریگی گزشتہ جون مین مین نے مجوزہ کتاب کا ایک پراسپکٹس شائع کیا۔ اور میری درخواست کے جو جوابات موصول ہوے وہ نہایت




اعلیٰحضرت ملک معظم ایڈورڈ ہفتم کی تقریب تاجپوشی مین ہر شخص کو اظہار مسرت کی آرزو تھی مجھے بھی بہ حیثیت ایک وفادار رعایا کے خیال ہوا کہ اس جلیل الشان جشن کی خوشی اور یادگار مین کوئی ایسی کتاب شائع کرنی چاہیے جس سے ظاہر ہو کہ اہل ہند نے عہد برطانیہ خصوصاً اُس نامور ملکہ کی مبارک طولانی حکومت مین جسکے لائق فرزند اور وارث کی تاجپوشی کا جشن ہونے والا ہے ملکی ترقی مین کیسے کیسے برکات و فیوض حاصل کیے ہین اور کس امن و عافیت کے ساتھ اپنی زندگی بسر کی ہے۔ مین نے سوچا کہ ایک ایسی کتاب جسمین اُن اکابر و عظما کی سوانح عمریان اور تصویرین ہون جنھون نے ہندوستان کو برٹش گورنمنٹ کے پھریرے کے نیچے ایک متحد ملک بنانے مین مدد دی ہو اور اپنے جدید شہنشاہ کے جشن تاجپوشی کے زمانہ مین حی القائم ہون اس تقریب سعید اور موقع عظیم کے شایان شان ہوگی۔ اس سے یہ بھی واضح ہوگا کہ ہمارے ہموطنون نے کیا کیا کام کیے اور گورنمنٹ برطانیہ نے ہماری خدمات کی قدر افزائی مین کیسا فیاضانہ سلوک کیا۔ اور اُسکے عہد معدلت مہد اور ظل عاطفت مین اہل ہند کی قابلیتین کیسی شگفتہ و شاداب ہوئین اس سے تاج برطانیہ کے ساتھ ہمارا رشتۂ وفاداری مستحکم اور ہمارے اعقاب و اخلاف کے دلون مین خیر خواہی۔



ہز اکسلنسی دی رایٹ آنریبل جارج نتھنیل بیرن کرزن آف کیڈلسٹن

ویسرائے وگورنر جنرل کشور ہند

ہے لیکن فی الواقع تاج و تخت انگلستان کے ساتھ ہُن کو جو جوش عقیدت اور حسن
ارادت ہے وہ نہایت مربوط۔ مستحکم اور لاثانی ہے اور اعلیحضرت کی خسروانہ قبولیت
اور استحسان سے اس کتاب کو جو اعزاز اور شرف حاصل ہوگا وہ حضور اقدس و اعلیٰ کی
بے شمار رعایا و برایا اور آیندہ نسلون مین برٹش تاج کے ساتھ خیر سگالی اور وفاداری
کے جوش اور عقیدے کو مسلسل اور مستدام ترقی دیگا اور اسطرح محبت و الفت کا وہ
تخم جو اعلیحضرت کی والدہ معظمہ مرحومہ اور خود اعلیحضرت نے اپنے الطاف شاہانہ اور
اعطاف خسروانہ سے ہندوستانی رعایا و برایا اور والیان ملک کے قلوب مین بویا
ہے ترقی کرکے ایک بارآور درخت ہو جائیگا اور اُسکے ثمار شیرین گوار سے ہندوستان
اور انگلستان دونون ملکون کے ساکنین اور باشندے بہرہ ور اور مستفید ہون گے۔ اللہ
جل شانہ کی بارگاہ عالی مین بصد خلوص دعا ہے کہ اعلیحضرت کی حکومت اِس وسیع براعظم
کے لیئے ہمیشہ باعث خیر و برکت ہو اور ہمارے قیصر ہند کا آفتاب جاہ و جلال و
دولت و اقبال مشارق و مغارب مین ہمیشہ اور مدام تابان و درخشان رہے۔
آمین یارب العالمین۔

فدوی عبودیت شعار

پراگ نراین بھارگو




به خدام ذوی الاحترام خسرو عالیجناب فریدون فردارا دربان اعلیحضرت جم مرتبت ایڈورڈ ہفتم ملک معظم قیصر ہند خلد اللہ ملکھم و دولتھم



چونکہ اب چاردانگ ہند پر سلطنت برطانیۂ عظمیٰ کا ظل عاطفت و سایۂ مرحمت مبذول و مبسوط ہے اور اعلیحضرت ملکِ معظم قیصر ہند کو اپنی ہندوستانی رعایا و برایا کی رفاہ و فلاح و بہبود و صلاح کا خیال ہمیشہ منظور نظر انور اور مرکوز خاطر قدسی مظاہر رہتا ہے لہذا اصوب اور قرین مصلحت معلوم ہوتا ہے کہ یہ صحیفۂ زرین جسمین ہندوستان کے تمام والیان ملک۔ رؤسا۔ عمائد۔ مشاہیر اور خطاب یافتہ بزرگوارون کے تذکرے اور تصویرین مندرج ہین اپنے عالیجاہ اور محتشم تاجدار انگلستان و شہنشاہ ہندوستان کے حاشیہ بوسان بارگاہ کی خدمت ہمایون مین بکمال ادب بطور نذر ناچیز و ہدیۂ محقر پیش کیا جائے۔ ہر چند قیصر ہند کی ہندوستانی رعایا اپنی قدامت سکونت۔ تہذیب۔ اطوار۔ اوضاع اور مذاہب و ملل کے اعتبار و لحاظ سے ایک دوسرے سے کم و بیش علحدہ اور متفاوت



علیا حضرت ملکہ معظمہ الکزنڈرا قیصرہ ہند

# SAHIFA-I-ZARRIN.

—:o:—

## PREFACE.

Now that the Coronation Durbar will soon be an accomplished fact, everybody is able to perceive and appreciate the deep moral, political and historical significance of the grand idea which it is one of the happiest inspirations of genius on the part of His Excellency the Viceroy to have conceived and which will find its most magnificent expression at Delhi on the 1st January 1903. In our national life the event will always be memorable as a symbol and pledge of our vital and enduring connection with the mightiest Empire known to history. It will bring home to our minds the immense progress which India has made both in material resources and in science and art during the last hundred and fifty years of British rule. Most of the progress doubtless belongs to the reign of Queen-Empress Victoria, whose great Proclamation is the *magna charta* of our rights and liberties, and whose memory will abide with us as long as our race endures. In her worthy son and successor we have, we rejoice to think, a sure pledge and promise that the same policy of benign justice and generous regard for our welfare which has made her name immortal, will be continued, and that in his glorious reign India will rise even to higher eminence of progress than any she has yet attained. It is only

fitting that the Coronation of His Most Gracious Majesty should be celebrated in this country too and Lord Curzon will carry out this universal wish of the Indian people in a manner that is sure to win the admiration of the whole world. To commemorate in my own humble way this most auspicious occasion, I have in this book attempted to emphasise the benevolent and enlightened character of the British Government, by giving short biographical sketches, accompanied (as far as possible), with the portraits, of all the ruling chiefs and princes, and distinguished personages who have received from Government titles or other marks of distinction, and of men famous in literature, science, art and other spheres of public utility, living in the reign of His Most Gracious Majesty, and representing in their respective spheres, all that is good and great in the Indian Empire, which we with pardonable pride look upon as "the mightiest gem in the British Crown." There is no single book in the whole Vernacular Literature of the country which gives the sort of information that has been here collected and although there are one or two books in English that have a similar aim, yet the accounts of chiefs and princes given in them are too summary, and beyond genealogical, possess little biographical interest. Besides which on the one hand, they can not be called quite up-to-date, they are on the other, much narrower in their scope, inasmuch as they take no account of a considerable number of eminent men who by their ability or public service, deserved notice. In this book I have tried to avoid such shortcomings, and in

order to secure for it a larger public, I have compiled it in Urdu which is admittedly the *lingua franca* of India.

In June 1902, I issued a prospectus of the "Sahifa-i-Zarrin," to most of the distinguished personages whose lives adorn its pages, and the response with which it met was most encouraging. Among the very first to encourage me in my enterprise I am bound to mention the names of Prince Mirza Sulaiman Qadr Bahadur of the Oudh Royal family, their Highnesses the Nawab Sahib of Junagarh, and Sir Sher Mohammed Khanji, K.C.S.I., of Palanpur, (himself a great Urdu scholar and patron of learning), who honored me by writing to me most appreciative letters about my undertaking. Thus encouraged, I issued another more detailed prospectus in July which was most favourably received in every part of India and letters and biographical notices, and portraits began to pour in from such far distant places, as Kashmere and Peshawar in the North, Trivandrum and Malabar in the South, Parikud and Talcher in the East, and Jasdan and Limri in the West. Even outside India, the enterprise met with a most hearty reception among the British subject and allies who did me the honor of sending their biographies and portraits. I have been the recipient of this favour from Baluchistan, Dir, and Swat on the frontier, from Berbera in Africa, from Shihir and Makalla in Arabia, from Tehran in Persia. I have been equally fortunate in securing the patronage of the most eminent representatives of the British Government, among whom my most respectful thanks are

due to His Excellency Lord Curzon, Viceroy and Governor-General of India, for his gracious permission to make use of his photograph and to His Excellency Lord Northcote, Governor of Bombay, His Excellency Lord Ampthill, Governor of Madras, His Honour Sir James John Digges LaTouche, Lieutenant-Governor of the United Provinces of Agra and Oudh, His Honor Sir Charles Rivaz, Lieutenant-Governor of the Punjab, the Honourable Mr. J. B. Fuller, Chief Commissioner of Assam, the Honourable Colonel Yates, Agent to the Governor-General in Baluchistan, for the gracious gift of their photographs for inclusion in the *Sahifa-i-Zarrin.* The obligations of the Political Agents and the Native Chiefs upon me in connection with the undertaking are deep and I can not be sufficiently grateful to them. The lamented death of Sir John Woodburn has aroused feelings of universal grief throughout India, but in Oudh where the best part of his life was spent and which he visited only a few months ago to witness the ceremony of the unveiling of the Statue of the late Sir Man Singh of Ajoodhya, at Lucknow, (on which occasion he was pleased to express his appreciation of my scheme and promise to favour me with his photograph) his loss has been felt as a personal sorrow. I have included in the book the portrait of the late Lieutenant-Governor of Bengal, invested as it is with feelings of deepest grief for the death of a true friend of our country, and of undying gratitude for the great services he rendered to us when alive.

In preparing the book I have spared no pains, although

the undertaking besides being expensive was beset with numerous difficulties. The biographical accounts received from various quarters were in almost all the dialects spoken in India. These had to be translated and put into proper shape and for this a numerous staff of competent men had to be employed. The extent of the work may be judged from the fact that the book as it now stands deals with 113 ruling states which are entitled to salutes and no less than 337 other states of more or less importance. Although the number of biographies is more than two thousand, every care has been taken to bring them up-to-date. In compiling the biographies of chiefs and princes I have had to refer to histories, pamphlets, Government records, newspapers, and numerous bits of information gathered from responsible persons. The family history of each native chief is given and the earliest connection of his State with the British Government is traced. The artistic portion of the book had to be executed under considerable difficulty as a good many of the photographs received besides being of various sizes and positions were faded and could not be easily reproduced and all the portraits had to be printed separately from plates and inserted as close to the biography to which they belonged as was possible.

It was suggested to me by some of my friends and patrons that I should insert in the book the biographies and portraits of my lamented father, Munshi Newul

Kishore, C. I. E., and my humble self. I am deeply thankful to them for this suggestion but while I am unable to avail myself of it in regard to myself for the simple reason that I do not consider myself worthy to stand beside the distinguished men who figure in the book, in the case of my father I have gladly adopted it. The readers will find a short sketch of his career and his portrait in the concluding pages of the book. Munshi Newul Kishore's name is one of the most eminent in the history of the Vernacular publishing enterprise in this country. In his life-time he published more than four thousand books including such important work as Todd's Rajastan, Life of Lord Lawrence, History of Egypt, Wallace's Russia of which he published not only the Urdu version but also Persian, Hindi, Bengali and Gurmukhi versions. He published translations of the speeches of the Viceroys and the Lieutenant-Governors and of an important work on surgery Haj-i-Parmahal, Urdu translation of Dr. Osborne's. *First aid to the injured*, for which he obtained the gracious permission of the late lamented Queen-Empress Victoria. He also published an Urdu translation from the Arabic of Avecina's great work on medicine. The Fisana Azad the first and greatest Urdu novel yet written was produced under his patronage.

I have divided the book into three parts which again are sub-divided into sections dealing separately with each province. Although I have devoted the first two parts to ruling princes and chiefs and the third part to other eminent personages, yet for obvious reasons I have been unable to main-

tain the alphabetical order but an index has been added to each provincial section to enable the reader to find out any name belonging to that particular section.

In spite of every pains I have taken in preparing this book, it is not, I freely own, free from defects, which will be more apparent to other eyes than they are to mine ; but even such as it is I would not have been able to produce it, without the generous encouragement and the active assistance which from the very beginning I have received from many of the native chiefs and princes, no less than from the public at large. To all my supporters and patrons my most grateful thanks are due for having enabled me to execute a work which I was prompted to undertake by my feelings of loyal devotion to the British Crown and of abiding regard for all that is great and noble in my own country. If it serves to gratify in however humble a degree, the same feelings in my countrymen and to make them feel proud of the high position they occupy under the British rule, I shall feel myself amply rewarded.

MUBARIK MUNZIL :
*25th December 1902.*

PRAG NARAIN BHARGAVA.

# صحیفۂ زرّین



بیادگار جشن جلوس میمنت مانوس و دربار تاجپوشی اعلی حضرت
قوی شوکت ملک معظم ایڈورڈ ہفتم قیصر ہند خلد اللہ ملکہم و دام دولتہم

جسمین

قلمرو ہندوستان کے تمام صوبجات مضافات و ملحقات کے والیان ملک
روسا و کبار خطاب یافتگان عالی تبار مشاہیر نامدار و بزرگان ذی اقتدار کے
خاندانی اور ذاتی سوانح و حالات اور تصاویر و مرقعجات مندرج و مندمج ہین

مرتبہ

خاکسار پراگ نرائن بھارگو خادم کارخانہ اودھ اخبار

مطبع منشی نول کشور سی آئی ای واقع لکھنؤ مین طبع ہوا

سنہ ۱۹۰۲ء

# صحیفۂ زرین

نولکشور پریس لکھنؤ
سنہ ۱۹۰۲ع

